# فہرست جلد دوم ترجمۂ ذخیرۂ خوارزم شاہی

# فہرست جلد سوم ترجمہ ذخیرہ خوارزم شاہی

# فہرست جلد چہارم ترجمۂ ذخیرۂ خوارزم شاہی

بسم اللہ الرحمن الرحیم

حمد بیحد زیبا ہے اوس علیم مطلق کو جو شفا بخش خلائق ہے اور سپاس بیحد سزاوار ہے اوس شافی برحق کو جو حکیم حاذق ہے ابداے آفرینش علی الاطلاق انتہا اوسکی حکمت کی بیپایان ہے اور ایجاد و تکوین اوسکا ازل سے ابد تک نمایان ہے اختلاف طبائع بعناصر دال قدرت پر اوسکی دلیل ہے قاطع اور حدوث امزجہ کا ارکان سے صمدیت پر اوسکی برہان ہے ساطع وہ خالق ہے کہ ظاہر کیئں نشانیاں اپنی قدرت کی ایجاد موجودات سے بلا مواد اور ہویدا کیے آثار صنائع بدائع اپنے سے احداث کائنات سے بلا استعداد اور خلق کیے جواہر مجردات اور مادیات مفردات اصلیات اور مرکبات فرعیات کو اور تقسیم کیا اونکو ساتھ اجناس اور انواع اور اشخاص کلیات اور جزئیات کو اور مخصوص کیا ہر واحد کو اونمیں سے ساتھ منافع اور افعال کے اور مخلع فرمایا اونکو ساتھ لباس صور اور الوان واشکال کے ہزار ہزار احسان ہے اوسکا کہ بزرگی دی انسانکو تعلیم سے علم حکمت کے اور زائل کیے اوس سے اسقام جہالت کے بعدہ عالی ترین جواہر صلوات زاکیات اور والاترین لآلی تحیات بابرکات نثار جناب فرادیس انتساب وایثار درگاہ عالی درجت فلک قباب شافی امراض صدور مزیل آلام قلوب خلاصۃ العناصر نقاوۃ الجواہر جناب خاتم انبیا حضرت احمد مجتبی محمد مصطفے صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کہ قانون شفا اونکا کلیات معالجات پر حاوی ہے اور موجز تقویم اونکے اسباب اور علامات کی مغنی ہے اور درود نامحدود اور تسلیم مع التعظیم اولاد طاہرین پاک

اور

اوس ہر دو جگہ کے کہ سو ضرر ہے صحبت اونکی بالخاصیت واسطے تحصیل اغراض کے اور مفید ہے مناسبت اونکی واسطے
رفع اون امور کی جو مضر دارین ہین اعراض سے اما بعد ناچیز ترین بندگان وحقیر ترین جہان محمد ہادی حسینخان
طبیب مرادآبادی ولد حاجی محمد ہادی علیخان بخدمات اطبای عصر عالیقدر رجبت و حکمای بلند مرتبت التماس
رکھتا ہے کہ طبیب حاذق عزیز خلائق لائق وفائق فلاطون زمن ارسطو جاہ بقراط طبیعت سقراط خصلت
بوعلی ثانی اسمعیل بن الحسن محمد احمد الحسینی الجرجانی نے جو ایک کتاب لاجواب ترتیب اور تہذیب سے
آراستہ اور تکمیل جمیع فنون طبیہ سے پیراستہ کرکے موسوم بہ ذخیرہ خوارزم شاہی تصنیف فرمائی
اوس فی بضاعت فی حسب الارشاد فیض بنیاد امیر خورشید نظیر نیر برج امارت بدر البدر سپہر ریاست
لولوی دریای سخاوت انجم فلک معیشت اختر برج دانش سرچشمہ جود واحسان سر دفتر فیض بیابان تکمہ
گریبان حلم بار ارباب انجمن علم معدن اخلاق مخزن اشفاق شناور قلزم مروت جولانی میدان شجاعت
طوطی بوستان فصاحت بلبل گلستان بلاغت نازک خیال ارسطو تمثال سپہر حشم بلند نظر فیض بخش عالیقدر
جناب منشی نولکشور صاحب بہادر مالک مطابع لکھنؤ وغیرہ دام دولتہ وثروتہ واسطے طلبا کے سنہ ایک ہزار
سنہ بارہ سو ستاسی ہجری مین عبارت عجمی سے زبان اردو مین ترجمہ اوسکا کیا مرجو اطبا کاملین سے
یہ کہ اس ترجمہ مین جو کوئی سہو پاوین دامن عفو سے چھپا کر اصلاح فرماوین قال المصنف رحمۃ اللہ
علیہ بسم اللہ الرحمن الرحیم اما بعد جو تقدیر خدا تعالی کی اس طریق پر تھی کہ جمع کنندہ کتاب ہذا دعا گوی
خداوند خوارزم شاہ الاجل العالم العادل المؤید المظفر المنصور ولی النعم قطب الدین نصرت الاسلام
جمال السلاطین قاہر الکفرۃ والمشرکین ثنا والدولہ فخر الاحتشام تاج المعالی امیر الامرای ارسلان تگین یمین الملوک
والسلاطین ابو الفتح محمد بن یمین الملک معین امیر المومنین ادام اللہ دولتہ وحرس قدرتہ نے جو قصد خوارزم کا
کیا اور خدمت مین اوس بادشاہ کے پہنچا پانسو چار سنہ ہجری ۵۰۴ جس وقت آب وہوا زندگی بخش
اوس ولایت کی دیکھی اور عدل ومروت اور سخاوت اور نیک خصلت اوس بادشاہ کی دریافت کی
بیخوفی اور بیخطری سے جو اس ولایت مین بسبب ہیبت اور سیاست بادشاہ کے ہے لطف بے اندازہ
پایا اور بخوشی خاطر اوسی جگہ مسکن اختیار کیا ہمیشہ سایہ عدل ودولت سلطانی مین پرورش پاتا رہا اور نعمت او
حشمت سے مستغنی رہا پس جبکہ آثار اوسکی نعمت کی احوال پر اپنے بخوبی دیکھے واجب جانا حق نعمت کا پہچاننا
اور شکر اوسکا ادا کرنا اور رسم خدمت کی بجالانا اور پھل اوس عمل کا جو مدت ہای مدید عمر اپنی سے وہان صرف
کی ہے ولایت مین اوس خداوند کے انتشار کرنا اس نیت پر یہ کتاب بنام اوس بادشاہ کے جمع کی اور نام
اوسکا ذخیرہ خوارزم شاہی رکھا کہ مثل نام اوس بادشاہ کے یہ کتاب بھی جہان مین مشہور اور معروف ہو

اور مانند ہمیشگی بادشاہ کے یہ بھی ہمیشہ تک قائم رہے اور تالیف کی گئی عبارت فارسی مین اسواسطے کہ ساتھ برکت
دولت شاہ ممدوح کے منفعت اس کتاب کی سب لوگونکو پہونچے اور خاص و عام اوس سے بہرہ مند ہوں
انشاءاللہ تعالیٰ وحدہ جاننا چاہیے کہ ہوا اس ولایت کی شمالی ہے اور ایسی ہوا بہت اچھی اور بہت موافق
اور اکثر خلق کے موافق ہے اور جو کہ اس ہوا مین اوگتی ہے
ہوا مین دم لیتا ہے دماغ اوسکا قوی ہوجاتا ہے اور اسی طرح اور جاندار بھی تندرست رہتے ہیں اور گوشت
اون جانورونکا بہت نفیس ہوتا ہے اور پانی اوس ولایت کا سب پانیون سے عمدہ اور بہتر ہے پس جو زمین کہ اس
پانی سے ترکیجائے گہاس اوسکی خوشتر اور گوارندہ ہوگی اور زمین اس ولایت کی کچھ شور بھی ہے اور اس سبب سے
پوسیدگی کم قبول کرتی ہے اور وہان جانور موذی بہت کم پیدا ہوتے ہیں اور گہاس اوس مین کی بہت بہتر
اور گوارندہ ہوتی ہے لیکن باوجود سب نیکیون اور خوبیون کے ناموافق امراض ولایت مین بہت ہیں اول ان
سب باتوںمین سے یہ ہے کہ باوصف اس درستی اور پاکیزگی کے ہوا اس شہر کی بسبب بخرون پلید چیزون اور عفونتونکے
کہ اس شہر مین اکثر جگہہ مین ناخوش اور نقصان پہونچانیوالی اور اذیت دینے والی ہے دوسرے یہ کہ یہان کے
لوگ اکثر غذائین او کہانے کی چیزین مثل چقندر کے پالی اور شلجم کے پانی اور سوای اوسکے مچھلی خشک اور تازہ اور
روٹی بہت کہاتے ہیں اور سردی کے موسم مین خربوزہ کچے اور ٹھہرے ہوئے کہاتے ہیں اور بعضے اون خربوزون
مین سے رکھہ چھوڑتے ہیں اور بعد ایک مدت کے پھر اوسمین سے بھی کہاتے ہیں پس اس سبب سے بیماریان اون لوگونکو
سخت اور دشوار ہوتی ہیں اور ورم اعضا پر ہوتا ہے اور بسبب شدت سردی کے زکام اور نزلہ مین مبتلا رہتے ہیں
اور یہ لوگ نزلہ اور زکام کو سہل سمجھتے ہیں اور فصل بہار مین چونکہ ہوا مائل بگرمی ہوتی ہے مواد نزلہ کا جاری ہوتا ہے
اور سینہ اور آنتون پر اوترتا ہے اس سبب سے سل کی بیماری اور پیچش عارض ہوتی ہے اور طرح طرح کے دست
آتے ہیں جسوقت بندہ دعاگو جمع کنندہ کتاب ہذا اسمعیل بن الحسن محمد احمد الحسینی الجرجانی نے
احوال اس ولایت کا دیکھا اور حاجتمندی یہان کے لوگونکی ساتہہ علم طب کی دریافت کی لہذا اس کتاب کو
برسبیل خدمت اوس بادشاہ کے تالیف کیا اور جو کہ اس مدت مقام مین ہمیشہ بادشاہ کے دربار مین عالم و
فاضل سب طرحکے حاضر دیکھے کہ وہان جب کسی علم کی کوئی بات چھڑتی تھی تو بادشاہ کے زبان فیض ترجمان سے
ایک ایک بات باریکی اور نکتہ کی مسموع ہوتی کہ اکثر بزرگوار اوس سے غافل رہتے اور جو کسی وقت کسی مسئلہ مین
بادشاہ سوال فرماتا تو کوئی شخص علما اور فضلا سے اوسکے جواب کے عہدہ سے ہرگز باہر نہ آسکتا تھا پس یہ بات
گواہی دیتی ہے بزرگی نفس اور گوہر پاک اور ہمت بزرگ اور علم وافر اور خاطر روشن اور تیزی فہم اور دانائی
تمام اور رسائی عقل اور خوش نصیبی پر اوس بادشاہ کی لہذا بندہ نے کوشش کی کہ ایسے وقت مین حق خدمت کا

بجالاوے اور جیسا کہ لائق ہی عرض کرے اور اگرچہ یہ کتاب فارسی مین تصنیف ہوئی ہی مگر کہ الفاظ او لغت عربی کے
جو مشہور اور معروف ہین اور عوام کی زبان پر جاری ہین انکا بھی ذکر کیا ہے اور معلوم کرنا چاہیے کہ جو کوئی کتاب
جس کسی علم کی تصنیف ہوئی ہی اوسمین فائدے اور خاصیتین اور طرحکی ہین مگر خاصیت اس کتاب کی تمامی اسے
اسواسطے قصد کیا گیا ہے کہ طبیب کو جس بات کی تلاش ہو اور جو کچھ اوسکو چاہیے علم و عمل سے تمام و کمال بیان
کیا جاوے اور واضح رہے کہ اس طرح کی علم طب مین کوئی کتاب جامع نہین ہے اور اگرچہ علم طب مین اکثر بڑی بڑی
کتابین موجود ہین مگر کوئی ایسی کتاب نہین ہے کہ طبیب اوسکی ذریعہ سے اور سب کتابون سے بے پروا ہو جاوے
اور ہر غرض اور مقصود کیلیے اور کتابون کی طرف رجوع نکرے اور ہر جگہہ نہ ڈھونڈھے اور یہ کتاب ایسی جمع
کیجاتی ہے کہ طبیب کو کسی امر مین دوسری کتاب کی احتیاج نہووے اور بسبب رجوع کرنے کے اور کتابون کیطرف
خاطر پریشان نہو اور خادم دعاگو جس زمانہ مین علم طب پڑہتا تہا اور طب کی کتابین دیکہتا تہا تو اوس عرصہ مین
بہت تمنا ہتی تہی کہ کوئی کتاب ایسی ہوتی کہ جو کچھ علم طب مین درکار ہے سب اوس کتاب مین جمع ہو اس طرحکی کوئی
کتاب نپائی پس برکت سے اوس بادشاہ کے جو کچھہ دل کی تمنا تہی قصد کیا کہ پوری ہو جاوے اور غرض اس دعاگو
کی اس کتاب کے تصنیف سے یہ تہی کہ زمانہ مین اوس بادشاہ کے ایسی کتاب حاصل ہو جاوے اور یہ یادگار خادم
کیطرف سے بدولت اوسکی قائم رہے کہ حق نعمت کا اوسکی اس خدمت سے ادا ہو جاوے اور فضلای روزگار جو
اس کتاب کو ملاحظہ کرین جو فرق کہ اس کتابمین اور طب کی کتابون مین ہے بخوبی دریافت فرماوین اور گواہی
دیوین کہ یہ کتاب جامع ہی اور اس علم کے انصاف کرنیوالون نے اس کتاب مین داد دی ہے اور طریق سمجھانے کا
طرف مقصود علم طب کے سب پر کوتاہ کیا ہے ساتھ اوس چیز کے جو اس خطبہ مین وعدہ کیا گیا ہے وفا کیا جاوے
بحمد اللہ و منہ **پس معلوم کرین کہ اس کتاب کے دس حصے ہین** ہر حصہ اوسکا ایک کتاب ہی
واللہ اعلم بالصواب **کتاب پہلی** بیان مین تعریف اور منفعت علم طب کی ہے اور ذکر ارکان اور چارون
خلطون اور مزاجون اور قوتون اور احوال عادتون اور تشریح اعضا کا بہی اوسمین ہے اور اس کتاب کی چھہ
گفتار ہین **کتاب دوسری** بیان مین احوال جسم انسان کے ہی بابت تندرستی اور بیماری اور انواع
اعراض اور اسباب کی اور دریافت کرنے مین ہے احوال نبض اور قارورہ اور جو کچھہ آدمی کے جسم سے نکلتا ہی
مانند پسینہ اور تہوک اور پیشاب اور براز کے کہ یہ آدمی کے بدن کے اعراض سے ہین ان سب امور
کی اس کتاب مین نو گفتار ہین **کتاب تیسری** نگاہ رکہنے مین تندرستی اور تدبیر ہوا اور مکان سکونت کے
اور دریافت کرنے مین کیفیت پانیون کے اور تدبیر کہانے اور پینے اور سونے اور جاگنے اور تدبیر حرکت
اور سکون مین اور شناخت مین احوال لباس اور خوشبوون کے اور نگاہ رکہنے مین روغنون کے اور

تدبیر قے کرنے اور دوای مسہل پینے اور تدبیر فصد اور حجامت اور حقنہ اور شیاف اور جونک لگانے مین
اور تدبیر مین اعراض نفسانی مانند خوشی اور رنج اور فکرون سب قسم کے اور تدبیر مین اون حالات کے
جو بدن انسان مین ظاہر ہوتے ہین اور اونکے سبب بیماریان [illegible] ہین کہ آیندہ [illegible] ہونگے اور [illegible]
بچون اور بوڑہون اور ہر ایک عمر اور سن و سال کے آدمیون اور مسافرون کی سب اس کتاب مین [illegible]
اور اس کتاب کے دو حصے ہین ہر حصہ کی سات گفتار ہین کتاب چوتھی استخراج مرض مین ہے یعنے
تشخیص مین ہر مرض کی کہ کونسی بیماری ہے اور شناخت مین نضج اور بحران اور احوال بیمار کے کس طرح
پر ہے ساتھ طرح طرح کی دلیلون کے طبیب اوسکو تقدمۃ المعرفت کہتے ہین واللہ اعلم اور اس کتاب کی
چار گفتار ہین کتاب پانچوین ذکر مین تپون اور احوال اور علاج مین اونکے اور یہ گفتار چھہ گفتار پر
شامل ہے کتاب چھٹی علاج مین سب قسم کی بیماریون کے ہین جو اعضاء انسان مین ہوتی ہین سر سے
پاؤن تک اور یہ کتاب اکیس[۲۱] گفتار پر حاوی ہے کتاب ساتوین علاج مین ورمون اور [illegible]
اور تدبیر مین چیرنے اور داغ دینے اور علاج مین [illegible] اور [illegible] ہوتے ہین اور تدبیر
مین توڑنے اور اوکھاڑنے اور اصلاح سب طرح [illegible] کے اور اس کتاب [illegible] گفتار ہین
کتاب آٹھوین تدبیر مین پاکیزگی اور آراستگی ظاہر جسم کے [illegible]
کتاب الزینت ہی تین گفتار پر شامل ہے کتاب نوین [illegible] لئے زہر خارجا اور
داخلاً اور ذکر مین خاو زہرون کے اور بیان مین منافع [illegible] اور اس کتاب کی چھہ گفتار ہین
کتاب دسوین ذخیرہ سے ترتیب دیتی مین ہے دواؤن مفرد اور مرکب کی اور اس کتاب کے
دو مقالہ ہین مقالہ پہلا دسوین کتاب ہی مفرد دواؤن مین ہے اور اس مقالہ کے اٹھتیس[۳۸] باب ہین مقالہ
دوسرا دسوین کتاب ہے کہ تتمہ ذخیرہ کا ہے ترتیب مین مرکب دواؤن کی ہے اور اس مقالہ کے اکتیس[۳۱]
باب ہین فہرست اول ہے اور فہرست جملہ کتاب کی علحدہ ایک جلد مین لکھی گئی ہے اور اس کتاب کی
چھہ گفتار ہین کتاب پہلی شناخت مین ہی تعریف اور حقیقت علم طب کے اور دریافت کرنے مین مزاجون
اور خلطون اور تشریح اعضا کے اور اس کتاب کی چھہ گفتار ہین گفتار پہلی بیان مین تعریف اور
منفعت علم طب کے اور ذکر مین ارکان کے اور اس گفتار کے تین باب ہین باب پہلا بیان مین
تعریف علم طب کے اور ذکر مین جزو علمی اور عملی کے علم طب سے باب[۲] دوسرا شناخت مین منفعت طب کی
ہی باب[۳] تیسرا شناخت ارکان مین ہی گفتار دوسری مزاج کے بیان مین ہے اور اس
گفتار کی آٹھہ باب ہین باب پہلا ذکر مین اس بات کی ہے کہ مزاج کیا شے ہے اور کس طرح اور کہان سے

باب ۷ ساتوان شانہ کے عضلونمین ہی باب ۸ آٹھوان ہاتھہ کے عضلونمین ہی باب ۹ نوان سانس لینے
کی عضلونمین ہی کہ سینہ اور پہلو کو ہلاتے ہین باب ۱۰ دسوان پشت کی عضلونمین ہی باب ۱۱ گیارہوان
شکم کے عضلونمین ہی باب ۱۲ بارہوان قضیب کے عضلونمین ہی باب ۱۳ تیرہوان پاؤن کی عضلونمین ہے
جزو تیسرا پٹھون کی تشریح مین ہی اس جزو کے چھہ باب ہین باب ۱ پہلا شناخت اور منفعت مین
پٹھون کے ہی بطریق کلی باب ۲ دوسرا ان پٹھون کے بیانمین ہی جو دماغ سی اوگے ہین باب ۳ تیسرا
ان پٹھون کی تفصیل مین ہے جو حرام مغز سے اوگے ہین اور گردن کی مہرونسے باہر آئے ہین باب ۴ چوتھا
ان پٹھون کی تشریح مین ہی جو حرام مغز سے اوگے ہین اور پشت کی مہرونسے باہر آئے ہین باب ۵ پانچوان
ان پٹھون مین ہی جو سینہ کی مہرونسے باہر آئے ہین باب ۶ چھٹا ان پٹھون کی شناخت مین ہے
جو حرام مغز سے اوگے ہین اور عجز اور عصعص کے مہرونسے نکلے ہین جزو چہارم رگون کی تشریح مین ہے جو جگر سے
اوگی ہین اونکو اوردہ کہتے ہین اور یہ جزو چار باب پر شامل ہے باب ۱ پہلا ان رگون کے بیانمین ہے
جو جگر سے اوگی ہین باب ۲ دوسرا رگہای اجوف مین ہی جو اوپر سے آئی ہین باب ۳ تیسرا ہاتھہ کی
رگون مین ہی باب ۴ چوتھا بخش دوم اجوف مین ہی جزو پانچوان شریان یعنی پھڑکتی رگون کی تشریح
مین ہی اس جزو کے سات باب ہین باب ۱ پہلا ذکر شریانون کا بطریق کلی باب ۲ دوسرا شریان
وریدی مین ہی باب ۳ تیسرا شریان بزرگ مین ہی باب ۴ چوتھا ان شریان مین ہی جو اوپر کی طرف آئی ہین
باب ۵ پانچوان شریان سباتی کے بیانمین ہی باب ۶ چھٹا ان شریانون مین ہی جو نیچے کی طرف آئی
ہین باب ۷ ساتوان ہاتھہ پاؤن کی شریان کے تذکرہ مین ہی گفتار پانچوین اعضاے
مرکبہ کی تشریح مین ہی اور اس گفتار کے سترہ باب ہین باب ۱ پہلا دماغ کی تشریح مین ہی باب ۲ دوسرا
آنکھون کی تشریح مین ہی باب ۳ تیسرا کان کی تشریح مین ہی باب ۴ چوتھا ناک کے بیان مین ہے
باب ۵ پانچوان زبان کی تشریح مین ہی باب ۶ چھٹا حنجرہ اور حلق کی تشریح مین ہی باب ۷ ساتوان
قصبۂ حلق اور قصبۂ شش مین ہی باب ۸ آٹھوان دل کی تشریح مین ہی باب ۹ نوان مری اور معدہ
مین ہی باب ۱۰ دسوان جگر کے بیان مین ہی باب ۱۱ گیارہوان زہرہ یعنی پتہ کی تشریح مین ہے
باب ۱۲ بارہوان سپرز یعنی تلی کی تشریح مین ہی باب ۱۳ تیرہوان آنتون کے بیانمین ہے باب ۱۴ چودہوان
گردہ کی تشریح مین ہی باب ۱۵ پندرہوان مثانہ کی تشریح مین ہی باب ۱۶ سولہوان خصیہ اور قضیب
کی تشریح مین ہی باب ۱۷ سترہوان رحم کی تشریح مین ہی گفتار چھٹی جسم کی قوتون کے بیانمین ہے
اور اس گفتار کی پانچ باب ہین باب ۱ پہلا اس بات کی پہچان مین ہے کہ قوتین آدمی کے جسم مین کتنی

ہین بطریق کلی باب ۲ دوسرا قوت طبعی مین ہی باب ۳ تیسرا قوت حیوانی مین ہی باب ۴ چوتھا
قوت نفسانی مین ہی باب ۵ پانچوان بیان جسم کے افعال کا اور شناخت اس امر کی کہ ہر فعل افعال سے
کتنی قوت مین تمام ہوتا ہی گفتار پہلی علم طب کی تعریف مین ہی اور اس گفتار کے تین باب ہین

## باب پہلا طب کی تعریف مین ہی اور بیان جزو علمی اور عملی کا علم طب سے

جاننا چاہیے کہ طب ایک صناعت ہی کہ طبیب اسکے وسیلہ سے احوال جسم انسان مین تندرستی اور بیماری کو اوسکی
نگاہ رکھتا ہی کہ جب آدمی تندرست ہو تو صناعت طب سے تندرستی کو نگاہ رکھے اور جب بیمار ہو تو صواب
تدبیر و نسے اوسکو حالت تندرستی پر پھیر لاوے اور جسطرح ممکن ہو سکے ساتھ نزدیک رکھنی چیزون فائدہ مند اور
دور رکھنی چیزون نقصان دینے والیون کے بیماری کو دور کرے پس چارہ نہین ہی طبیب کو شناخت سے
اسباب تندرستی اور بیماری کے کہ کیا کیا سبب ہین اور کتنے ہین اور دریافت کرنے سے چیزون فائدہ پہنچانیوالیون
اور نقصان دینے والیون کے پس ان چیزونکی شناخت کو جزو علمی کہتے ہین اور نیز چارہ نہین ہی طبیب کو اس بات سے
کہ جانے تندرستی کیونکر نگاہ رکھنی چاہیے اور بیماری کس طرح دور کرنی چاہیے اسکو جزو عملی کہتے ہین پس جب
طبیب چاہی کہ جزو علمی طب کا تمام دریافت کرے تو چاہیے کہ جو کچھ آدمی کے جسم مین طبعی ہے معلوم کرے اور جو
کچھ نا طبعی ہے اوسکو بھی پہچانے اور طبعی چیزین آدمی کی چار گونہ ہین گونہ اول وہ چیزین ہین کہ جسم آدمی کا
اونکے سبب سے قائم اور بر پا ہی اور یہ چھ چیزین ہین ایک مادہ ہاے چہارگانہ ہی جنکو ارکان کہتے ہین کہ بدن
انسان کا اونسے ترکیب دیا گیا ہے اور اون چارونمین سے ایک آگ ہی اور ایک ہوا اور ایک پانی ہے
اور ایک خاک دوسرے اعضاء یکسان ہین یعنی اعضای مفردہ اور وہ اعضا ہین جو اعضاء یکسان سے جمع کیے گئے ہین
اور باہم ملے ہوے ہین اور اعضاء یکسان وہ اعضا ہین کہ اگر کوئی ٹکڑا اونمین سے لیا جائے تو وہی نام
اور وہی صفت اوسکی ہوگی جو اور ٹکڑون کی ہے مثلاً ہڈی اور گوشت اور پوست اور سوا اسکے
کس واسطے کہ مثلاً گوشت سر کا وہی نام اور وہی صفت رکھتا ہے جو گوشت پاؤن کا اور ہڈی اور پوست
وغیرہ بھی اسی طرح اور وہ اعضا جو اعضاء یکسان سے جمع کیے گئے ہین اور باہم ملے ہوے ہین نام اور صفت اور مزاج
ہر ایک کا اور طریق پر ہے مثلاً ہاتھ کا ایک جزو انگلی ہے اور دوسرا جزو ناخن ہی اور تیسرا شانہ ہے اور چوتھا کلائی ہے
اور نام ہر ایک کا اور کام ہر ایک کا اور ہی اس سبب سے اون اعضا کو غیر یکسان کہتے ہین اور ان کو اعضاء پیوستہ اور
عربی مین اونکو بسیط یعنی مفرد اور متشابہ الاجزا بھی کہتے ہین اور ان اعضا کو مرکبہ کہتے ہین اور اعضاء آلیہ بھی کہتے ہین
تیسری خلطین ہین مانند بلغم اور خون اور سودا چوتھی روحون کی شناخت ہے مانند روح طبعی اور روح حیوانی
اور روح نفسانی اور شرح اونکی اپنی جگہ مذکور ہوگی پانچوین مزاج ہے ان چارون چیزونکا جو بیان کی گئین

چھٹی قوتہای حس و حرکت اور اور قوتین مانند جاذبہ اور ماسکہ اور مغیرہ اور دافعہ اور نامیہ اور مولدہ اور مصورہ گوشہ دوم چار چیزین ہین ایک احوال آدمی کے جسم کا اصلی ہے جس طرح مخلوق ہوا ہے دوسرے احوال آدمی کا ہی ہر عمر اور سال مین تیسرے مزاج مرد اور عورت کا چوتھے عادت اور خو ہے ساتھہ ہر چیز کے گوشہ سوم احوال اون چیزون کا ہے جو خارج جسم سے ہین اور احوال شہرون اور مکانون کا گوشہ چہارم احوال تندرستی کا ہے کہ مزاج ہر عضو کا اعضا یکسان سے اور مزاج خلطون اور مزاج روح مناسب ویسا ہی جیسا چاہیے اور قوت اعضا کی مثل قوت معدہ اور جگر اور سوای اوسکے سب کام اپنا کرتے ہین تمامی اور راستی اور یہ سب چیزین طبعی ہین پس جسوقت ان سب چیزون سے اگر کوئی اپنی حالت اصلی سے پھر جائے اور برخلاف اوسکے ہو جیسا کہ چاہیے وہ حال ناطبعی ہے اور ناتندرستی اور معلوم کرین کہ ہر ایک کام کے لیے ایک سبب ہی اور سبب طبیبون کے نزدیک اوس چیز کو کہتے ہین جو پہلے وہ چیز ہو اور اوسکی ہونے سے آدمی کے جسم مین ایک حالت ظاہر ہو بعضے سبب سبب تندرستی کے ہین خاصۃً اور بعضے سبب بیماری کے ہین خاصۃً اور بعضے وہ سبب ہین کہ جسوقت پر اونکا ہونا چاہیے تو سبب تندرستی کا ہونگی اور جسوقت برخلاف اوسکے ہون تو سبب بیماری کا ہونگی ایسے سببونکی چھہ قسمین ہین اور طبیب اونکو اسباب ستہ ضروریہ کہتے ہین ایک ہوا ہے دوسرے کہانا پینا تیسرے سونا جاگنا چوتھے حرکت اور سکون پانچوین استفراغ اور احتباس یعنی باہر آنا کسی شے کا جسم سے اور نہ آنا گوہ کے کہ اجابت کرے یا نکرے اور پسینہ کہ باہر آوے یا آوے اور کوئی شے سر سے ناک کی راہ نکلے یا نہ نکلے اور مثل اوسکی اور چیزین ہین چھٹے اعراض نفسانی مثل شادی اور غمی اور خوشی اور غصہ اور مانند اوسکی یہ ہین سب چیزین کہ طبیب کو دریافت کرنا اونکا لازم ہے اوسوقت جزو علمی سے واقفیت بخوبی حاصل ہوگی اور جزو عملی وہ ہی کہ طبیب معلوم کرے کہ جو کچہہ اوسکو واسطے نگاہ رکھنے تندرستی ہر شخص کے اور دور کرنے بیماری ہر آدمی کے کام مین لانا چاہیے وہ کیا چیز ہے اور اوس چیز سے کسقدر اور کب اور کیونکر کام مین لاوے اسواسطے کہ مقصود علم طب ہی اوسوقت حاصل ہوگا جب طبیب سب قسمون جزو عملی اور قسمون جزو علمی سے کہ بیان کی گئی ہین بخوبی واقف ہوگا دوسرے چاہیے کہ طبیب موضوع علم طب کا دریافت کرے پس موضوع طب کا یہ ہی کہ جانے طبیب اس بات کو کہ اسباب سب کائنات کی جسم انسان مین چار چیز ہین مادہ و فاعل و صورت و غائی لیکن اسباب مادی کے جاننا چاہیے کہ جسم انسان مین مادہ نزدیک زیادہ کہ بیماری اور صحت کہ جسم مین ظاہر ہو اول عضو ہے یا روح اور مادہ دور تر اخلاط ہے اور دور تر اخلاط سے ارکان ہین کہ بعد اسکے معلوم ہوگا اور یہ سب اسباب بھی ترکیب قبول کرتے ہین اور بھی استحالت اور انجام پانا اس ترکیب اور اس استحالہ کا

یا یگانگی ہے اور یگانگی اس جگہہ یا مزاجی ہے یا ہیئتی استحالہ مزاج ہے اور ہیئت ترکیب عضو کی ہے اور اسباب
فاعلی وہ اسباب ہین کہ جسوقت جیسا کہ چاہیے اور جتنا کہ چاہیے جسم انسان کے احوال کو اپنے حال پر نگاہ رکھے
اور سبب تندرستی کا ہو اور جسوقت کہ اوسکے برخلاف ہو کہ چاہیے اور نہ اوسقدر ہو کہ چاہیے اور نہ اوس وقت ہو
چاہیے احوال جسم انسان کا پھیر دیوے اور باعث بیماری کا ہو اور طبیب اوسکا اسباب ستہ نام رکہتے ہین وہ ہوا ہے
اور جو کچھ ساتھ اوسکے شامل ہے مانند احوال شہرون اور گھرون اور سال کی فصلون کے اور کھانا پینا اور
حرکت اور سکون اور سونا جاگنا اور استفراغ اور احتباس اور اعراض اور اسباب صوری مزاج ہین اور ترکیب
اور قوتین کہ بعد مزاج کے ظاہر ہون اور اسباب غائی کہ افعال ہین بعد مزاج اور ترکیب کے ظاہر ہوتے ہین اور
معرفت افعال سے معرفت روحونکی کہ مرکب قوتون کے ہین حاصل ہو جیسا کہ بیان کیا جائیگا پس موضوع علم
طب کا چونکہ نظر طبیب کی آدمی کے جسم مین واسطے تندرستی اور بیماری کے ہے طبیب کو یہ اسباب اور احوال اور
کیفیت اور تصرف جاننا واجب ہے کہ سب سے واقف ہو جائیگا واللہ اعلم **باب دوسرا** گفتار اول سے
شناخت مین معرفت علم طب کے ہے معلوم کرنا چاہیے کہ جسم آدمی کا وہ شے ہے جو ترکیب دیا گیا ہے مادہ اور
صورت سے اور مادہ وہ چیز ہے کہ جمع کیا گیا ہے چار مادہ نا موافق سے کہ آپسمین وہ چارون مخالف ایک دوسرے کے
ہین اور نا گنجیدہ ہین یعنی جسوقت کہ چارون مادہ ایک دوسرے سے جدا ہو جائین فعل اور طبیعت اور جگہہ ہر ایک کی
جدا ہو اور ایک دوسرے سے گریزان ہون اور ایک دوسرے کو تباہ کرین پس جسم آدمی کا بسبب ناموافقت کی اونکی کہ
مادہ اوسکا اونسے جمع ہوا ہے ناچار تباہ ہونیوالا ہے اور اس سبب سے کہ مقام اور جگہہ ہر ایک کی مخالف مقام
دوسرے کے ہے ہمیشہ ہر ایک جویا ہے یعنی تلاش کرنیوالا مقام اپنے کا ہے کہ اوس سے جدا ہو وے اور اپنے
مقام کیطرف رجوع کرے اور صورت ایک قوت ہے کہ ہمیشہ کوشش کرنیوالی ہے کہ اوس مادہ کے ساتھ رہے
اور وہ پیوند جو باہم مادہ مین ہے ٹوٹ نجاوے جس حال پر کہ ہے رہے لیکن کام صورت کا ایک کام ہے ساتھ
جہد اور کوشش کے اور مادہ جو ہین اپنی طبیعت سے کشادگی اور گریز ڈھونڈتے ہین پس ہرگز وہ کام جو کوشش سے
ہو ساتھ اوس کام کے جو طبعی ہو برابر نہین ہوتا اور یہ اس سبب سے ہے کہ یہ صورت ہمیشہ اونکو بہتری اور
پیوستگی کی حالت پر نگاہ نہین رکھہ سکتی اور ایک کام اور ہے اور وہ یہ ہے کہ جسم آدمی کا درمیان ہوا اور گرمی
اور سردی کے اوسی طرح رہے اور ساتھ پانی اور آگ اور خاک کی سروکار رکھے اور غذائین طرح طرح کی کھائے
اور حرکت اور سکون جس طرح چاہیے کرے اور شادی اور غم کو بھی پاتے اور یہ سبب تمام جسم سے باہر ہین
کہ اوسکو ایک حال سے طرف دوسرے حال کے پھیر دیتے ہین اور مددگار ہوتے ہین اون سببون کے جو تباہ
کرنیوالے ہین اندر جسم کے اور جسم اونسے جمع کیا گیا ہے جیسا کہ آئندہ مذکور ہوگا پس ضروری ہے کوشش کرنا صورت کا

پہیلا ہوا ہے لیکن ایک سبب ہے کہ ٹکڑا زمین کا پانی سے برہنہ کیا گیا ہے اور شناخت اس امر کی علم طب مین درکار
نہین ہے لیکن اس کتاب مین ایک اشارہ اوسکی طرف کیا جاتا ہے تاکہ کلام تمام اور آراستہ ہوجائے پس معلوم
رکھنا چاہیے کہ وہ خداے پاک کی عنایت کا سبب ہے کہ ٹکڑا زمین کا پانی سے برہنہ فرمایا ہے تاکہ آرامگاہ آدمیون
اور جانورون کی وہ ہووے اور دوسری مہربانی اللہ تعالی کی یہ ہے کہ یہ جگہہ جو پانی سے برہنہ کی ہے اکثر
اوسمین سے طرف شمال کے ہے کہ آرامگاہ خوشتر ہو اور ہوا اوسکی درست زیادہ اور صاف زیادہ ہو اور رہنے والے
اوس جگہہ کے قوی اور تندرست ہون اور اور عنایت یہ ہے کہ جو یہ جگہہ پانی سے برہنہ کی ہے علم ازلی پہلے سے تہا
کہ زمین کے رہنے والون کو پانی سے چارہ نہوگا اور اوپر اس ٹکڑے زمین کے جگہہ پانی اور جگہہ زمین کی ایک
مقرر کی ہے اور پانی کو اوس زمین پر پراگندہ کیا کہ سب مقام پر پہونچے اور سب رہنے والے زمین کے اوس پانی سے
بہرہ یاب ہون پس جہان کہ طبعی پانی ہے پانی سبک زیادہ زمین سے ہے اور مقام اوس کا زمین کے اوپر ہے اور خدا کی
مہربانی جو شامل حال بندون کی ہے اسواسطے اس زمین کو ٹکڑے پر کہ جاندارون کو آرام کی جگہہ ہے اوسکی پانی سے طرف
ہوگئی ہے اور بحکم ربانی جگہ زمین اور جگہہ پانی کی ایک کی گئی ہے اور سبکی اور گرانی دونون کی یکسان ہوگئی ہے
نہ وہ اس سے بہاری زیادہ ہے اور نہ یہ اوس سے ہلکا زیادہ ہے پس واسطے بہتری اور آرام جانورون کے
دونون آپسمین ملے ہوئے رہتے ہین اور طبیعت پانی کی سرد اور تر ہے اور خاصیت اوسکی یہ ہے کہ اوسکو پراگندہ
کرسکتے ہین اور واسطے ہر ایک کام کے مقام سے اوسکو جدا کرسکتے ہین پس ہیئت کو باآسانی قبول کرتا ہے
مگر اوس شکل کو نگاہ نہین رکھہ سکتا اور اوس طریقہ پر نہین رہ سکتا اور منفعت اوسکی موجود کی اوسکی ہر چیز
مین یہ ہے کہ مادہ کو جلدی اور آسانی سے جس نہاد پر چاہین رہ سکتا ہے اور فرمانبردار ہوتا ہے اوسکا اسواسطے
کہ کوئی چیز تر اگرچہ نہاد اپنے سے جلد پہر جاتی ہے لیکن جلد قبول کرنیوالی اوسکی ہوتی ہے جس طرح خشک چیز
دیر مین نہاد قبول کرتی ہے اور دیر مین ہے اوس نہاد سے پہرتی ہے پس اللہ تعالے جلشانہ نے اپنی حکمت
اور عنایت ازلی سے پانی کو زمین کے ساتھہ ملایا تاکہ خاک بسبب اوس آمیختگی کے ساتھہ پانی کے قبول
کرنیوالی ہر نہاد کی ہوتی ہے اور پیوستگی اوسمین ظاہر ہوجاتی ہے اور پانی مین خاک کے ملنے کی جہت سے
ایستادگی ہوتی ہے اور ہوا ایک جسم ہے یکسان اور مقام اوسکا پانی کے اوپر ہے اور آگ سے نیچے اس سبب سے
کہتے ہین کہ ہوا پانی سے ہلکی ہے اور آگ سے بہاری ہے طبیعت اوسکی گرم اور تر ہے اور منفعت اوسکی موجود
کی ہر چیز مین یہ ہے کہ چیزونکو لطیف اور سبک کردیتی ہے اور ہر ایک جسم کے جزو مین اوسکے سبب سے کشادگی
ظاہر ہوتی ہے اور جو شے جلانے اور روشن کرنے اور بہڑکانے کی لائق ہے بسبب کشادگی اجزا کے
جلد تر اوسکو افروختہ کرتی ہے **سوال** اگر ہوا تر ہے تو کسواسطے وہ چیزین جو ہوا مین ہین تر نہین ہوتی ہین

جس طرح پانی سے تر ہوتی ہین جواب اوسکا یہ ہی کہ تر اوس چیز کو کہتی ہین جو آسانی سے پراگندہ ہو جائے اور جدا ہووے اور بآسانی پھر ملجائے اور شکلون کو جلد قبول کر لیوے اور جلد چھوڑ دیوے جیسا کہ حال پانی کا معلوم ہے اور ہوا اس معاملہ مین لطیف زیادہ اور فرمانبردار ہے نہین دیکھتے ہین اس بات کو کہ ہوا کیونکر آسان اور جلد مونہہ سے آواز نکالنے سے وقت کلام کے حرکت کرتی ہی اور موج مارتی ہے اور تقطیع اور شکل حرفون کی قبول کرتی ہی اور پانی مین یہ لطافت کہان ہی پس اگر یہ کہا جائے کہ تری ہوا کی پانی کی تری سے زیادہ ہے یہ بجا ہے الا سبب تر کرنے پانی کا یہ ہے کہ قوام پانی کا ہوا کے قوام سے غلیظ زیادہ ہی اور قوام غلیظ کا خواص یہ ہی کہ جو اوسمین ملے اوس شی سے آلودگی اختیار کرے نہین دیکھتے ہین کہ اگر کوئی شخص اونگلی روغن مین ڈبووے تو آلودگی اوس روغن کی ساتھہ اوسکی اونگلی کی زیادہ پانی کی آلودگی سی ہوگی اسواسطے کہ قوام روغن کا پانی کے قوام سے غلیظ یعنی گاڑہا زیادہ ہی اس بات سے معلوم ہوا کہ سبب تر کرنے پانی کا یہ ہی کہ قوام اوسکا قوام ہوا سے گاڑہا زیادہ ہی اور سبب تر نکرنے ہوا کا یہ ہی کہ قوام اوسکا لطیف ہی اور جس چیز پر گذر کرتی ہی کچھ اوسکا اثر اوسپر نہین ہوتا ہی واللہ اعلم اور آگ ایک جسم ہی یکسان اور سب سی اوپر ہے اور سبک بھی زیادہ سب سی ہے اس سبب سی کہ جگہہ اوسکی مقعر فلک قمر ہے یعنی چاند کے آسمان کی ادہر کے رخ کیطرف ہی اور طبیعت اوسکی گرم اور خشک ہی اور منفعت اوسکی ہر چیز مین موجود ہونے سی یہ ہے کہ سب چیزین بسبب اوسکی لطیف اور گہل ملجاتی ہین اور پختہ ہو کر کامل ہو جاتی ہین اور اوسکی قوت سی جسم ہوا کا سب جسمون مین گذرتا ہے اور غایت سردی پانی اور زمین کی بسبب اوسکی ٹوٹ جاتی ہی اور طبیعت یکسانی سے ساتھہ طبیعت آمیختگی کے ہو جاتی ہی اور چونکہ تقدیر خدا تعالی کی یہ ہی کہ سب کائنات کو سوائے ان چارون منفعتون کے کہ یاد کی گئین حاجت نہین ہے اور تکمیل سب کائنات کی ان چار معنی سے حاصل ہی پس سمجہا گیا کہ ارکان سوائے ان چار کے اور نہین ہین اور جاننا چاہیے کہ سردی زمین کی پانی کی سردی سے کمتر ہے اور گرمی ہوا کی آگ کی گرمی سے کم ہے اور یہ چارون مایہ کہ مذکور ہوئے اعضاء یکسان کے لیے مایہ اول ہین کہ باب گذشتہ مین مذکور ہوئین آدمی کے جسم کیواسطے اور اور چارون کے جسم کیواسطے اور مایہ دوم اعضاء یکسان ہین اور بعضے اعضاء یکسان مین مانند ہڈی اور گوشت اور پوست کے مایہ خاکی زیادہ ہے اور بعضی خون اور اور خلطون مین مانند صفرا اور سودا اور بلغم کے مایہ آبی زیادہ ہی اور روح مین مایہ ہوائی زیادہ ہے اور ہڈی مین [illegible] مایہ خاکی زیادہ ہے بہ نسبت پوست کی اور پوست مین زیادہ ہی مغز سے اسی طرح اور سب اعضاء یکسان مین ہر مایہ باندازہ دوسرے کے ہی اور اعتدال اور تندرستی ہر ایک اندام کی اوسی سے ہی آور معلوم کرنا چاہیے کہ آگ دشمن پانی کی ہے دشمنی تمام اسواسطے کہ گرمی اور خشکی مین ضد اور برخلاف اوسکے ہے اور دشمن زمین کی ہی نہ دشمنی

تمام اسواسطے کہ گرمی کی کیفیت مین تنہا ضد اوسکی ہی اور اسی طرح دشمن ہوا کی ہی نہ دشمنی تمام اسواسطے کہ تری کی کیفیت مین تنہا ضد اوسکی ہی اور ایسی ہی دشمن پانی کی ہی نہ دشمنی تمام اسواسطے کہ گرمی کی کیفیت مین تنہا ضد اوسکی ہی اور گرمی اور سردی دونون کی فعل کرنیوالی ہی اور گرمی قوی زیادہ ہی اور خشکی اور تری فعل اونکے سے اثر قبول کرنیوالی ہین اور تری جلد اثر قبول کرنیوالی ہی اور گرمی ہر چیز کے کام کرتی ہین اور تری ہر ایک چیز مین جلد اثر قبول کرنیوالی ہی اور پیدا ہونا چیز دنکا یعنے جمنا اور بڑھنا بوٹیون اور اعضا کا گرمی اور تری سی ہے تو جاننا چاہیے کہ ان مایہ سی ہر ایک مین ایک قوت ہی فعل کرنیوالی اور ایک قوت ہی فعل قبول کرنیوالی اور جسوقت گرمی آدمی کے جسم مین اثر کرتی ہی تو خشکی ظاہر ہوتی ہی اور جب سردی اثر کرتی ہے تری ظاہر ہوتی ہے اور اسیطرح جب خشکی اثر کرتی ہی سردی ظاہر ہوتی ہے اور جب تری اثر کرتی ہے سردی ظاہر ہوتی ہی اور سردی تری ہی جلد زیادہ ظاہر ہوتی ہے بہ نسبت اوسکی کہ خشکی سے ہو یہ سب اس سبب سی ہے کہ یہ مایہ سب دشمن ایک دوسرے کے ہین اور ایک دوسرے مین اثر کرنیوالی ہین اور ایک دوسرے سے اثر قبول کرنیوالے ہین اور ہر عضو مین اعضا ریکسان سے ہر مایہ باندازہ دیگر ہے اور مزاج ہر عضو کا یعنی ساخت آمیزش ہر اندام کے اور طریق پر ہے اور گرمی اور سردی ہر ایک اندام کی اور گرانی اور سبکی اور کھلنا اجزا کا اور باہم ملنا اور نرمی اور سختی ہر ایک کی اور وضع پر ہے یہ اس سبب سے ہی کہ پیدائش آدمی کی مان باپ کے پانی سے ہی اور دونون پانی خون سے بنتے ہین اور خون غذا سے بنتا ہے اور غذا گھاس اور بوٹیون یا حیوان سی تیار ہوتی ہے اور حیوان کی غذا گھاس ہے اور گھاس پانی اور زمین سے اوگتی ہے اور یہ سب مایہ چار ہین اثر ہر مایہ کا ہر ایک گھاس اور بوٹی مین اور وضع پر ہے اور ہر بوٹی ہر ولایت مین اور ہر مقام موافق طبیعت اور مزاج پانی اور زمین اوسجگہ کے ہی پس ہر ایک غذا جو ہر ایک بوٹی سے تیار ہوتی ہے اور جو خون کہ اوس غذا سے بنتا ہے اور جو پانی مرد اور عورت کا اونکے خون سے بنتا ہے اور جو کوئی جسم کہ اوس پانی سے پیدا ہوتا ہے دوسری طبیعت اور مزاج پر ہوتا ہے اسی سبب سی احوال اور طبیعت اور مزاج جسمون کے موافق مزاج اور طبیعت باپ اور مان کے ہوتے ہین پس اسیقدر جو بیان کیا گیا ہے احوال آدمی کی جسمون اور احوال اونکے مایہ کا طبیب کو تمام اور بکمال جاننا چاہیے جب طبیب تصور کیا جائیگا واللہ اعلم

## گفتار دوسری بیانمین طریق پہچاننے مزاج ہر جسم کے ہے اور اس گفتار کی آٹھہ باب ہین

### باب پہلا دوسری گفتار سی شناخت مین اس بات کے کہ مزاج کیا ہے اور کیونکر ظاہر ہوتا ہے

جاننا چاہیے کہ ہر ایک جسم جو نیچے چاند کے کرہ کے ہی گوندہا گیا ہے چار مایہ سے کہ اونکو ارکان کہتے ہین اور عناصر بھی لکھتے ہین اور ہر مایہ کی ایک کیفیت ہی اور کیفیت کو فارسی مین چگونگی کہتے ہین اور حکیم ان کیفیتون کو صورت کہتے ہین اور طبیعت بھی کہتے ہین اور یہ چارون

کیفیتین ضد ایک دوسری کی ہین اور گوہر سبکا ایک ہی یعنے ہیولائی تمامی عناصر ایک ہی مگر چار ان کیفیتومین مخالف ایک دوسرے کی ہین اور کیفیتین اثر کرنیوالی ہین اور گوہر اثر قبول کرنیوالا ہے اور ہر ایک عناصر ساتھ کیفیت اپنی کے ایک دوسریکے گوہر مین اثر کرنیوالا ہے اور گوہر ہر ایک کا کیفیت سی ایک دوسریکی اثر قبول کرنیوالا ہے اور جسوقت دو ضد ایک دوسرے مین اثر کرین کہ غلبہ ایک اونمین سے کرے اور قوی ہو جائے اوس غلبہ اور قوت کرنے والی کو کائن کہتے ہین اور جسپر غلبہ ہوا ہے اوسکو فساد لکھتے ہین اور جو دونون کیفیتین ایک دوسرے مین کوشش کرین اور ہر ایک کیفیت گوہر مین ہر ایک کی اثر کرے اور گوہر دونون کا اپنے حال سے متغیر ہو جائے اور ایک کیفیت درمیانی ظاہر ہو اوسکو مزاج کہتے ہین اور جو چار کیفیتون سے کہ ایک گرم ہے اور دوسری سرد اور تیسری خشک ہی اور چوتھی تر دو کیفیت ایک دوسرمین کوشش کرین اور برابر رہین اور دیگر دو کیفیتین کہ باقی ہین ایک قوی ہو جاوے اور ایک ضعیف ہو تو مزاج اون دونون کیفیتومین جو برابر ہین معتدل ہوگا اور یہ دو کیفیت باقیمانده کہ ایک قوی ہے اور دوسری ضعیف تو اوس کیفیت قوی کے ساتھہ نام مزاج کا ہوگا چنانچہ اگر سردی اور گرمی مین معتدل ہووے اور خشکی اوپر تری کے غلبہ کرے تو کہینگے کہ یہ مزاج خشک ہی اور جو تری خشکی پر غلبہ کرے تو کہینگے یہ مزاج تر ہے اور جو تری اور خشکی مین معتدل ہوا اور گرمی اوپر سردی کے غلبہ کرے تو کہینگے یہ مزاج گرم ہے اور جو سردی گرمی پر غلبہ کرے کہینگے کہ یہ مزاج سرد ہے اور اس طرح کے مزاجونکو مزاج مفرد کہتے ہین اور یہ چار مزاج مفرد ہین جو بیان کیے گئے اور زیادہ اس سی کوئی مزاج مفرد اور نہین ہے اس سبب سی کہ ارکان چار سے زیادہ نہین ہین اور جسوقت کوئی دو کیفیت ہین سے برابر نہووی لیکن دو کیفیت غالب ہون اور دو مغلوب تو چار مزاج مرکب ظاہر ہونگے گرم اور خشک اور گرم اور تر سرد اور خشک اور سرد اور تر پس زیادہ اس سے ممکن نہین ہے کہ کوئی مزاج ہو اسواسطے کہ اگر مزاج پانچوان ظاہر ہووی تو واجب کرے کہ اوس مزاج مین ایک کیفیت ایک حال مین غالب ہو اور نیز مغلوب اور یہ محال اور دشوار ہے اسواسطے کہ ممکن نہین ہی کہ کوئی مزاج ہو گرم اور سرد یا کوئی مزاج ہو خشک اور تر اور ممکن ہے کہ بعضے سمونمین چارون کیفیتین ساتھہ ایک دوسریکے کوشش کرین اور چارون برابر رہین کہ ایک کیفیت راست ظاہر ہووی اور معتدل راستی کہتی ہین پس اگر مزاجونمین نگاہ کیجائے تو معلوم ہوگا کہ مزاج نو ہین ایک معتدل اور چار مفرد اور چار مرکب جیسا کہ مذکور ہوا اور معتدل مزاج از روی قسمت عقلی کے معتدل راستی ہے اور معتدل راستی وہ شی ہے کہ ترکیب اجزاء ارکان کی اوسمین بالکلیہ برابر ہوا ور قوت کیفیتون کی ساتھہ ایک دوسری کے برابر ہو اور یہ اعتدال جہانمین موجود نہین ہی اور طبیبون کے نزدیک معنی اعتدال کے حصہ ہر ایک اندام کا ہی ہر ایک کیفیت سی اور یہ اس طرح پر ہے کہ ہر ایک اندام اعضای یکسان سی جتنا کہ اوسکو درکار ہے ایک مزاج گرمی اور

سردی اور تری اور خشکی سے حاصل کرے اور جیسا کہ لائق ہے ایک مزاج اوسمین ظاہر ہوا سواسطے کہ ہر ایک اندام
اندام یکسان سے جتنا کہ درکار ہے ایک مزاج اور اعتدال خاصہ ہے اور اگر مزاج کسی اندام کا پہر جائے اوس حد کو کہ
مزاج دوسرے کسی اندام کا اختیار کرے اعتدال اوسکا باطل ہوگا چنانچہ اگر مثلاً مزاج ہڈی کا پلٹ جائے اور
مغز کا مزاج حاصل کرے یا مزاج جگر کا اختیار کرے تو اس حالتمین اعتدال ہڈی کا جاتا رہیگا اور اس سبب سے اعتدال
تمامی جسم کا باطل ہوجائیگا اسواسطے کہ اعتدال آدمی کے جسم کا یہ ہے کہ ہر ایک عضو اوسکا مزاج اعتدال خاصہ اپنی پر ہو جیسا کہ اسکا
آخر مین بیان کیا جائیگا اور ہر اندام کے مزاج کو ہر جسم مین ایک حد ہے کہ جسوقت اوس حد کو پہونچے معتدل ہوگا
اور جو اوس حد سے گذر جائے یا کمی یا زیادتی پر مائل ہو اعتدال اوسکا باطل ہوگا اور یہ اعتدال اعضا کا جو اس وضع
پر کیا گیا ہے پیدا کرنیوالے کی عنایت بزرگ سے ہے اور مزاج کسی اندام کا کہ گرم و خشک ہے مثل دل کے
اگر وہ ساتھ مزاج اوس عضو کے جو سرد اور تر ہے مانند دماغ کے کوشش کرے اور برابری چاہے اور مزاج اوس
اندام کا کہ گرم اور تر ہے مثل جگر کے ساتھ مزاج اوس اندام کے جو سرد اور خشک ہے مانند ہڈی کے برابری کرے
یا مزاج سب اعضا کا ساتھ ایک دوسرے کے برابری کرے تو بھی مزاج ہر ایک کا معتدل ہوگا نہ معتدل
راستی لیکن وہ اعتدال جو یہ جسم ساتھ اوسکے درست ہووے اور معلوم کرنا چاہیے کہ جس طرح ہر ایک عضو کا ایک
مزاج خاص ہے ہر ایک جسم مزاج اور اعتدال خاص پر ہے اور چندین ہزار خلقت سے کہ حقتعالی نے پیدا کی ہین ہرگز
دو جسم ایک مزاج راست پر نپائے جائینگے اسواسطے کہ چندین ہزار سے کہ ایک شہر مین رہتے ہین ہرگز دو جسم درازی
اور چوڑائی اور توانائی اور ناتوانائی اور بردلی اور دلاوری اور کم خوردنی اور بسیار خوردنی اور موٹاپا اور لاغری
اور خوبی اور برائی اور عقلمندی اور بیوقوفی اور شناوٗن اور عادتون اور آوازون اور رنگون مین ساتھ
ایک دوسرے کے یکسان نہونگے اور کامل ہونا ان سبکا موافق مزاجون کے ہوگا یہ کمال قدرت اور رحمت آفریدگار
سے ہے کہ ہر ایک آدمی دوست اور دشمن اور بیگانہ اور آشنا اور فرزند کو جلد پہچانتا ہے مثلاً حق جعفر کا احمد
نہین لے سکتا اور اسی طرح مزاج ہر ایک ولایت کا مزاج اور اعتدال خاص ہے مثلاً ہندوستان کے
آدمیونکا مزاج اعتدال خاص پر ہو کہ ساتھ اوس مزاج کے تندرست ہون اور صقلات کی آدمیونکا مزاج
اعتدال خاص پر ہو کہ ساتھ اوس مزاج کی تندرست ہووین اور اگر ہندی کا مزاج پلٹ جاوے اور صقلابی کے
مزاج کی طرف پہر جائے تو اعتدال سے گر جائیگا اور بیمار ہوجائیگا اور جو صقلابی کا مزاج ہندی کے مزاج کیطرف
پہر جائے تو اعتدال سے خارج ہوجائیگا اور بیمار ہوگا اور معتدل کو ساتھ غیر معتدل کے آٹھ طرح سے قیاس
کرنا چاہیے ایک یہ کہ مزاج ایک نوع کا انواع موجودات سے ساتھ اوس مزاج کے جو خارج اوس نوع کی ہے
قیاس کرین جیسا کہ مزاج معتدل ساتھ مزاج آدمیون کے ہو دوسرے وہ کہ ایک شخص کو انواع انسان سے

ساتھ انواع اوسکی کے قیاس کرین اور اس قیاس مین اول معلوم کرین کہ اعتدال مزاج آدمیونکا عرضی فراخ ہے
اور اوسکی دو طرفین مین ہر طرف کی ایک حد ہے کہ اگر کوئی شخص اوس حد سی باہر نکلے من حیث المزاج تو مزاج
انسانی سے خارج ہوگا اور احوال زندگانی پر نرہیگا اور ان دونون طرفونکے درمیان وجود وسط یعنی میانہ
حقیقی ضروری ہی اور یہ میانہ ساتھ قیاس اوس چیز کے جو مائل بطرف ہی معتدل ہوگا اور جو میل کسی طرف
نرکھے بنسبت ساتھ اس میانہ کی معتدل ہوگا تیسرے یہ کہ ایک صنف کو انواع سی ساتھ اصناف اوس نوع کی
قیاس کرین جیسا کہ اعتدال اشخاص کا عرضی ہے اعتدال اصناف کا بھی عرضی ہے لیکن یہ عرض ساتھ اوس
فراخ کے نہین ہے اور جو اصناف کو ساتھ ایک دوسرے کے قیاس کرین بیشک دو طرف مین ایک وسط ظاہر
ہوگا اور وہ صنف جو وسط مین ہوگی بقیاس ساتھ اطراف کی معتدل زیادہ ہوگی دونون طرف سی چوتھے
یہ کہ ایک شخص کو ایک صنف سی ساتھ اشخاص اوس صنف کی قیاس کرین اشخاص مین اسیطرح دو طرف اور
وسط ہوگا پس یہ وسط اس صنف سی قیاس باطراف اس صنف کی معتدل زیادہ ہوگا پانچوین یہ کہ ایک
شخص کو ایک صنف سی ساتھ دوسرے شخص کے صنف اوسکی سے قیاس کرین تو مزاج اس شخص کا بقیاس جسم
اوس شخص کے معتدل ہوگا اور بنسبت ساتھ شخص دیگر کے معتدل نہوگا اسواسطے کہ ہر ایک شخص کا ایک اعتدال
اور مزاج خاص ہی جیسا کہ بیان کیا گیا چھٹے یہ کہ اعضا کو ساتھ ایک دوسرے کے قیاس کرین تو مزاج ہر ایک عضو کا
لائق اپنے معتدل ہوگا اور ساتھ قیاس اندام دوسرے کے معتدل نہوگا مثلاً اعتدال ہڈی کا یہ ہی کہ سرد اور
خشک ہو اور خشکی اوسکی زیادہ سب اعضا کی خشکی سے ہو تو یہ مزاج ہڈی کا اوسکے حق مین معتدل ہوگا اور
بقیاس ساتھ اعضاء دیگر کے معتدل نہوگا اسیطرح اعتدال دماغ کا یہ ہے کہ سرد اور تر ہو اور تری اوسکی سب
اعضا کی تری سے زیادہ ہی یہ مزاج حق دماغ مین معتدل ہوگا اور ساتھ قیاس اور اعضاء کے معتدل نہوگا
ساتوین یہ کہ ایک شخص ہو کہ مزاج تمامی اندام کا بطریق اعتدال ہووے اگر اس شخص کو اور اشخاص کے ساتھ قیاس
کرین تو مزاج اوس شخص کا معتدل زیادہ ہوگا آٹھوین وہ کہ یہ شخص جو اعتبار ہفتم مین بیان کیا گیا ہی صنف ایسکے
معتدل زیادہ ہو اور معتدل زیادہ ہو ایک عمر مین روزگار عمر سے جیسا کہ مزاج سالہاے عمر مین مذکور ہوگا
اور معلوم کرنا چاہیے کہ جسوقت مزاج انواع پتھرون اور بوٹیون اور جانورون کا باہم قیاس کرین تو مزاج
انسان کا معتدل زیادہ ہوگا اور جسوقت اصناف انسان کو ساتھ ایک دوسرے کے قیاس کرین تو خط
استوا کے رہنے والے آدمی معتدل زیادہ ہون گے بشرطیکہ مزاج اونکے مسکن کا کسی سبب سے اسباب
زمینی سے متغیر نہوجائے مانند پہاڑ اور دریا اور سوائے اوسکے اور بعد اوسکے رہنے والے آدمی چوتھی
ولایت کی معتدل ہین اور اشخاص انسان سے بہ نسبت معتدل ترین صنفی کی معتدل ترین شخصی ہین اور

انسان کے اعضا سے پوست معتدل زیادہ ہی اسواسطے کہ پوست ساتھہ اعتدال راستی کے نزدیک ہی اور
سب جگہہ کے پوست سی پوست ہتیلی کا اور پوست ہتیلی سے پوست اونگلیون کے پورونکا اور سب پوست
اونگلیون کے پورون سے پوست سبابہ اونگلی کے پورون کا ساتھہ اعتدال راستی کے نزدیک زیادہ ہے
اس واسطے کہ پوست ایک جسم ہے لیف اعصاب یعنی پٹہون کے ریشہ اور باریک رگون سے بنا ہوا اور حرارت
اون رگون کی اور حرارت اونکے خون کی اور سردی پٹہون کی ریشون کی ایک دوسرے سے معتدل ہو گئی ہے
اور درمیان اونکے ایک مزاج معتدل ظاہر ہوا ہے پس بدین سبب ممکن ہے کہ آدمی پانی سرد اور پانی گرم ہے
کہ باہم ملا دین اس طرح کہ کوئی ایک دوسرے پر غالب نہو تو چہونے سے اوس پانی کے ہرگز خبردار نہو گا جیسے اکثر ایسا
ہوتا ہے کہ آدمی کوئی زخم رکہتا ہی یا فصد کہلوائی ہی اور خوابمین اوس زخم یا فصد سی خون جاری ہوجائے اور بدن
اوسکا آلودہ ہوجائے تو اوس صورتمین آگاہ نہوگا مگر بعد ایک زمانہ کے کہ تری اوسکی سے مطلع ہوا اور خون سرد
ہوا اسوجہ سے کہ گرمی خون کی اور گرمی اوس چیز کی جو زخمون کے اندر سے نکلی موافق مزاج اوس آدمی کے ہوگی
اور جسم آدمی کا اوس شے کے چہونیکی جو موافق مزاج کے ہی حس نہین کرتا اور جب تک گرم زیادہ یا سرد زیادہ
اوس سے نہو چہونے اوسکے سے خبردار نہین ہوتا پس اسیواسطے حق تعالی نے پوست آدمی کا ساتھہ
اعتدال راستی کے نزدیک کیا کہ چیزون کی حقیقت اور کیفیت سی شعور اور خبر جلد ہو اور یہ اسی جہت سی ہے کہ
انسان سب چیزون کی سردی اور گرمی اور سختی اور نرمی کو ہتیلی سے آزماتا ہے خصوصاً پورونسے اسوجہ سے
کہ یہ ٹکڑا تمامی پوست سی معتدل زیادہ ہے اور مثل حاکم کے ہی کہ کسی طرف میل نہین کرتا اور جس چیز کا میل کسی
طرف ہوا اوسے جلد پہچانتا ہے اور حکم کرتا ہے کہ وہ چیز کس طرح کی ہے اور کیسی ہے اور کیا ہے اور اعتدال سی
کس طریق پر ہے اور یہ بہی خدا کی بڑی عنایت ہی کہ سردی اور گرمی ہوا کی جو اوسکے پوست کو پہونچتی ہے
دونون سے اپنے کو نگاہ رکہتا ہے اور تدبیر اوسکی کرتا ہے جیسا کہ اعضا گرم اور خلطون کو جو آدمی کے
جسم مین ہین ساتھہ پوست پورون کے قیاس کرین دل اوسکا گرم زیادہ سب سے ہی پہر خون کہ شریانون کے
اندر ہوتا ہے پہر جگر پہر صفرا پہر خون کہ اور رگونمین ہی پہر گوشت پہر رگین شریانون کی پہر اور رگین پہر پوست
اور جو اعضا سرد کو اور آدمی کے جسم کی خلطونکو ساتھہ اوسکے قیاس کرین بلغم سرد اور تر سب سے ہی پہر بال پہر
ہڈی پہر غضروف یعنی نرم ہڈی اور غضروف ایک شی ہے نرم زیادہ ہڈی سے اور سخت زیادہ پٹہی سے اور ہاتھہ کی
شانہ اور سر پہلو پر ظاہر ہے پہر رباط پہر وتر پہر جہلی پہر پٹہا پہر حرام مغز پہر دماغ اور تشریح ان اعضا کی دوسرے
جزمین چوتہی گفتار سے مذکور ہوگی انشاء اللہ تعالے اور جو اعضا اور خلطون تر کو ساتھہ سر انگشت مذکور کے
قیاس کرین پہلے بلغم ہے پہر دماغ پہر پہیپہڑا پہر جگر پہر تلی پہر گوشت عضلہ کا پہر گوشت دل کا پہر گوشت گردہ کا

اور جو اعضای خشک کو ساتھہ اوسکی قیاس کرین پہلے بال ہی پہر ہڈی پہر غضروف پہر رباط پہر وتر پہر جہلی پہر رگ
پہر عضلہ پہر دل پہر شحم جس کے اس بیان سے سمجھہ سکتے ہین کہ آدمی کے جسم مین دل گرم تر ہے اور بلغم بہت تر اور بال
خشک ہی اور جسوقت بنیاد اور پیوند اعضای مرکب کا مثل ہاتھہ پاؤن وغیرہ کے درست ہو اور مزاج اعضاے
یکسان کا با اعتدال ہو تو قوت سب اعضا کی اور کام اونکا انجام کو پہونچیگا اور جسوقت بنیاد کسی عضو کی یا مزاج
کسی کا پلٹ جائے تو خلل قوت اور کام مین اوسکے ظاہر ہوگا اور بنیاد اون اندامہاے مرکب کی اوسوقت درست
ہوگی جب مزاج اعضای یکسان کا ساتھہ اعتدال کے ہوگا پس اس بیان سے معلوم کر سکتے ہین کہ تندرستی اور
درستی اندامی کو واسطے تمامی کام ہر عضو کے سبب اول یہ ہی کہ مزاج سب اعضای یکسان کا معتدل ہو ساتھہ
اعتدال خاص کے کہ ہر ایک کو حاصل ہے اور جو کوئی اوس اعتدال سے پہر جائے سستی اور نقصان اور بیماری
ظاہر ہوگی واللہ اعلم

## باب ۲ دوسرا دوسری گفتار سی شناخت مزاج سالہاے عمر اور پہچاننے مین مرگ طبعی کے

انسان کی عمر کے چار حصہ ہین ایک حصہ زمانہ پلنے اور بڑہنے کا ہی
اور یہ پندرہ سولہ برس کی عمر تک ہی دوسرا حصہ زمانہ رسیدگی اور تازگی کا ہے یہ تیس۳۰ برس کی مدت ہی اور
اس مدت مین بڑہنا اور پلنا ختم ہوتا ہے بعد اوسکے زمانہ کہلی کا ہے کہ اوس زمانہ مین رسیدگی تمام ہو چکی ہی
اور مدت اوسکی پینتیس۳۵ برس ہین اور بعضی کو چالیس۴۰ برس تک پس اس زمانہ تک ہنوز روزگار جوانی باقی رہتا ہے
تیسرا۳ حصہ عمر کا زمانہ کہلی کا ہے اور کہل کو فارسی مین دوموی اور ہندی مین ادہیڑ کہتے ہین اور اس زمانہ مین
کچھہ نصیبہ جوانی سی برقرار رہتا ہے مدت اسکی ساٹھہ برس ہی بعد اوسکے بڑہاپا ہی اور اس زمانہ مین سستی قوتون کی
ظاہر ہوتی ہی آخر عمر تک جو کچھہ جناب باری نے مقدر کیا ہی اور فضیلت عمر پیری کی یہ ہے کہ بعضے آدمی ایسے ہوتے
ہین کہ مدت اونکے بڑہاپے کی تمامہ ساٹھہ برس تک ہوتی ہے اور اسی مدت مین کودکی اور جوانی اور کہلی
اونکی ختم ہو جاتی ہے اور تمام عمر اونکی ایک سو بیس۱۲۰ برس تک پہونچتی ہے بحکم باری جلشانہ لیکن مزاج آدمی کے
جسم کا اندر مدت عمر کودکی اور طفلی اور نارسیدگی کے نزدیک روزگار رسیدگی تک گرم و تر ہوتا ہی اور نزدیک
مدت رسیدگی سی تری کم ہو جاتی ہی اور گرمی بحال رہتی ہی آخر سالہا جوانی تک پس روزگار جوانی مین مزاج
اوسکا گرم و خشک ہوتا ہے اور وہ گرمی جو عمر جوانی مین ہوتی ہی اوسی قدر ہوتی ہے جتنی طفلی اور کودکی
کی عمر مین ہوتی ہی لیکن زمانہ کودکی مین بسبب زیادتی تری کے گرمی اونکی جسقدر ہی اوتنی ہی رہتی ہی اور جسوقت عمر جوانی کو
پہونچتا ہی تو اوس تری مین سے کچھہ خرچ ہو جاتی ہے اور گرمی زیادہ بڑہ جاتی تا در بادصف اس بات کے آدمی عمر جوانی مین
معتدل زیادہ سب عمر وسے ہوتا ہی لیکن بقیاس ساتھہ کودکی کے گرم اور خشک ہے اور بقیاس ساتھہ پیری کے گرم ہی اس
سبب سے کہ زمانہ طفلی مین تری مادرزادی زیادہ ہوتی ہی اور زمانہ پیری مین تری مادرزادی بہت کم ہو جاتی ہے اور

اون مین تری غریبہ غالب ہوتی ہے اور پینتیس برس کے سن سے گرمی کم ہوتی ہی اور جب روزگار کہلی پر پہونچتا ہے
تو گرمی اور تری دونون بہت کم ہوجاتی ہین اور بعد ساٹھہ برس کی عمر کے بڑہاپے کے زمانہ کو پہونچتا ہے باقی
گرمی اور تری اصلی بالکلیہ کم ہوتی ہی آخر عمر تک اور یہ گہٹنا گرمی کا بعد پینتیس برس کے ضرور ہے اس سبب سے
کہ مایہ گرمی کا تری ہے جس طرح مایہ چراغ کی روشنی کا تیل ہے جب تیل کم ہوتا ہے تو چراغ کی روشنی بہی کم
ہوجاتی ہی بسبب اسکے کہ اصلی تری کو کچہہ ہوا اڑا دیتی ہے اور کچہہ تری کو گرمی اصلی خرچ کرتی ہے جسطرح روشنی
چراغ کی تیل کو خرچ کرتی ہے اور کچہہ تری ساتھہ حرکتون اور کامون کے کہ آدمی کرتے ہین خرچ ہوتی ہی اور
کچہہ ساتھہ اندیشون اور غمون کے خشک ہوتی ہے اور کچہہ تری شادیون مین تحلیل ہوتی ہے اور پراگندہ
ہوجاتی ہے اور یہ خرچ ہمیشہ رہتی ہین اور غذاؤن سے بدل اوسکا نہین پہونچتا اس سبب سے کہ ہرچند عمر بڑہتی ہی
گوارا ہونا غذا کا کم ہوتا ہے اور جب گوارا بدن کم ہوتا ہے تو بدل اوس شے کا جو خرچ ہوگئی ہے حاصل نہین
ہوتا لیکن تری غریبہ غالب ہوتی ہے اور سردی غریبہ بہی ترقی کرتی ہی اور گرمی کمتر ہوتی ہے پس یکبارگی اوس
گرمی کو جو باقی رہی ہی اسوجہ سی کہ یہ تری بہت ہی اور وہ گرمی نہایت کم ہے اور نیز اس سبب سی کہ یہ تری اسقدر
زیادہ ہی کہ اوس گرمی کو کم کرتی ہے فنا کردیتی ہی اور اسی سبب سی جسم آدمی کا ہمیشہ پایدار اور زندہ نہین رہتا ہے
آخر کو موت آتی ہے اور اس موت کا طبیبون نے مرگ طبعی نام رکہا ہے **باب ۳ تیسرا** گفتار دوسری سے
مزاج اصلی کی شناخت مین ہی جسوقت کہ مزاج اصلی یعنی مادرزادی گرمی سے خشکی کیطرف مائل ہو تو جسم تمام سالہا
عمر مین مثل جوانون کے ہوگا اور اگر یہ مزاج طرف سردی کے مائل ہو یا جانب تری کے تو جسم تمام سالہا سے
عمر مین بوڑہون کے مشابہ ہوگا اور ہر ایک جسم جو اپنی عمر مین اوس مدت کو پہونچے کہ مزاج اوسکا اوس سال
مین مانند مزاج اصلی کے ہو تو حال اوسکا بد ہوگا اور بیمار ہوجائیگا اسوجہ سی کہ جب وہ مزاج ایک گونہ سی اوپر
ایک جسم کے غالب ہو تو حد اعتدال سے خارج ہوگا مثلاً جو مزاج اصلی گرم اور خشک ہی جسوقت حد کودکی
سی باہر نکلے اور حد جوانی کو پہونچے تو بدحال ہوگا اسواسطے کہ مزاج جوانی کا بہی گرم وخشک ہی اور جسوقت
دو مزاج گرم اور خشک ایکبار اوپر کسی جسم کے ظاہر ہون وہ جسم اعتدال سے نہایت دور ہوگا اور جو کوئی
جسم کہ اپنی عمر مین اوس سال تک پہونچے کہ مخالف مزاج اصلی کے ہو تو اوس سال مین نیک حال ہوگا چنانچہ اگر
مزاج اصلی سرد اور تر ہو جسوقت جوانی کی حد کو پہونچے تو معتدل ہوجائیگا اسواسطے کہ مزاج عمر جوانی کا گرم
اور خشک ہوتا ہے کہ ضد سردی اور تری کی ہے اگر مثلاً مزاج اصلی گرم اور تر ہو تو سالہا کہلی مین نیک حال
زیادہ ہوگا اسواسطے کہ مزاج سن کہلی کا بقیاس مزاج سن جوانی کے سرد اور خشک ہوتا ہے اس سبب سے معتدل
ہوگا **باب ۴ چوتہا** دوسری گفتار سے شناخت مین مزاج مرد اور عورت کی ہے معلوم کرین کہ مزاج مردونکا

ہوتی ہے اور کچھ اوپر کو اوبھرتی ہی اور تین عضلے اور جوان کی سامنی رکھی ہوئی ہین سر ران پر ایک عضلہ دو سرا ہے
یعنی دونو کہ مثل دو عضلون کی ہے ایک دوسری پر چڑہی ہوئی ہین اور دو مقام سی اگی ہین ایک افروفی بزرگ سی کہ مہرہ
سر ران مین ہی اور دوسرا نیچی او تر کر اوس سے سامنی ہڈی کی اور آخر بھی اوس عضلہ کا دو حصہ ہی ایک حصہ گوشتی
ہی اور زانو کی چپنی اوسی پیوستہ ہی اور حصہ دوسرا غشائی ہے یعنی مثل پردہ یعنی جھلی کی ہی اور کنارہ اندرونی ران سے
پیوستہ ہی پس اس عضلہ کو اگر دو کہین تو بعید نہین ہے اور عضلہ دوسرا اور تیسرا دونون اس پہلے عضلہ سی بڑی ہین ایک
عضلہ انمین سی استخوان فروانی ہی کہ مہرہ سر ران کی نیچی ہی اگا ہی اور دوسرا عضلہ عانہ گاہ کی ہڈی کی سر سی اوگا ہی اور پیچھے
دونون عضلی ساتھ ایک دوسری کے پیوستہ ہین اور دونون سی ایک وتر نکلا ہی اور پیچھے وتر جوڑا ہی اور سب سرین کی
کو گرفت کیی ہوی ہی اور اوسکو مضبوط کیی ہوی ہی اور وہان سی او تر کر اور زانو کی جوڑ سی گذر کر پنڈلی کی ہڈی کے آگے
سی پیوستہ ہی پس حرکت سی اس وتر کی پنڈلی نیچی او ترتی ہی اور ایک عضلہ جو بندگاہ زانو مین رکھا ہوا ہی کام اوسکا
ہی کہ زانو کو ملنی سی باز رکھتی ہی یعنے او بھارتا ہے کہ میل پنڈلی کا کچہ باہر کیطرف ہوتا ہی اور بعد پنڈلی کی عضلون
کی قدم کی حرکتین ہین اور عضلی اوسکی حرکتونکی پنڈلی پر رکھے ہوی ہین شمار مین اٹھائیس ہین ہر پنڈلی پر چودہ اور ان
چودہ مین سے سات عضلی آگی کیطرف رکھے ہوی ہین اور سات عضلی پیچھے کیطرف سی رکھی ہوی ہین پس وہ سات
عضلے جو پیچھے کیطرف سی رکھی ہوئی ہین اونمین سے تین عضلے ساتھ ایڑی کے پیوستہ ہین اون تین مین سے
دو عضلی ران کے اوپر کے سری سے اُگے ہین اور دونون باہم پیوستہ ہین اور گوشت شکم پنڈلی کا اکثر اونہین سے
اور ان دونون عضلونسی ایک وتر نکلا ہے اور ایڑی کے اوپر پیوستہ ہی اور کام اوسکا یہ ہی کہ قدم کو پیچھے کیطرف
کھینچتا ہی کہ میل اوسکا باہر کیطرف ہوتا ہی اور ساتھ قوت اس وتر کے قدم زمین پر ثابت ہوتا ہی اور عضلہ تیسرا
سر قصبہ بیرونی پنڈلی سے اوگا ہے اور رنگ اوسکا مثل رنگ بادنجان کے ہی اور اوس عضلے سے ہی ایک وتر
نکلا ہے اور ساتھ اون دو عضلون کے اوترا ہے نزدیک پیوندگاہ ایڑی کے اور ساتھ اوس مقام کی پیوستہ ہے
اور یہ عضلہ مددگار اون دونون عضلونکا ہے کہ جسوقت اون دونون عضلونکو کوئی آفت پہونچتی ہی پاؤن
کام سے باز رہتا ہے اگرچہ اور عضلے صحیح اور سالم ہون اور اگر سب عضلون پر آفت پہونچی اور یہ تینون عضلے
سلامت ہو وین یا دو عضلے پہلے کے سالم ہون تو آدمی کھڑا ہوسکیگا اور چل بھی سکیگا اور تین عضلے اور ہین کہ
پاؤنکو اور انگلیون کو نیچے کھینچتے ہین اور ان تین عضلونمین سے ایک عضلہ سر قصبہ بیرونی پنڈلی سے اوگا ہی
اور تینون عضلونسی یہ عضلہ بڑا ہی اور اوسکا ایک وتر ہی بزرگ دو حصہ پر ہی اور درمیان ایڑی اور گوشت
پنڈلی کی ہڈی کے داخل ہے اور قدم کے اوپر تک پہونچا ہے ایک حصہ اوسکا ساتھ بندکشا پہلے اور دوسری کے
انگشت وسطی اور بنصر سے پیوستہ ہی اور حصہ دوسرا ساتھ بندکشا پہلے اور دوسری انگلی خنصر اور بنصر اور وسطی کے

پہنچے ہیں اور یہ وترون جاتے ہیں انگلیون کو نیچے کیطرف کھینچتے ہین اور عضلہ دوسرا بھی اسی قصبہ کی سر سے اوگا ہے
نیچے اوسکے اور یہ عضلہ اسی سبب سے چھپا ہے اور وتر بھی اوسکا باریک ہے اور دو حصہ اوسکے ہین ایک حصہ ساتھہ بندکشا و
پہلے اور تیسرے عضلہ کے پیوستہ ہے اور دوسرا حصہ ساتھہ بندکشا دپہلے اور تیسرے مسبحہ کی پیوستہ ہے اور دونون
وتر دونون انگلیون کو نیچے کھینچتے ہین اور بعضے سے ان دونون وتر کی کچھ قوت نہین ہی ہے اور دونون ضروری
ایک ہو گئے ہین اور ساتھہ بندکشا ابہام کے پیوستہ ہین اور اوسکو بھی انبساط کیطرف کھینچتا ہے اور عضلہ تیسرا سر قصبہ
اندرونی پنڈلی سے اوگتا ہے اور درمیان دونون قصبون کے اوترا ہے اور وتر اوسکا ساتھہ ہڈی
خردہ کے پیوستہ ہے نیچے انگوٹھی کے سبب حرکت سے اس عضلہ کے قدم نیچے اوترتا ہے اور اس عضلہ کے وتر سے
ایک جزو ساتھہ بندکشا دپہلے انگوٹھے کے پیوستہ ہے اور انگوٹھے کو نیچے اوتارتا ہے کہ میل اوسکا اندر کیطرف ہوتا ہے
اور عضلہ ساتوان ران کی ہڈی سے اوگتا ہے اور ساتھہ اوس عضلہ بزرگ کی کہ وتر اوسکا نیچے ایڑی کی ہے
پیوستہ ہے پس اندرون شکم پنڈلی کا اوس سے جدا کیا گیا ہے اور وتر اوسکا اوترا ہے اور کف پا یعنے
پاؤن کے تلوے کے اندر چھپا ہوا ہے اور مثل استر کے ہے کہ خردہ اور مشط اور انگلیون کو اوسکی نگاہ رکھتا ہے
اور معلوم کرین کہ متقدمین نے ان سات عضلونکو کہ مذکور ہوئے پانچ عضلے شمار کیے ہین اس تفصیل سے کہ دو
عضلے وہ ہین کہ دو وتر اونسے نکلی ہوتے ہین کہ پے پاشنہ ہین اور کہتے ہین کہ ایک شاخ اوس وتر سے قدم کے
نیچے بھی ہوتی ہے اور عضلہ تیسرا وہ کہ رنگ اوسکا مثل بادنجان کے ہے اور چوتھا وہ ہے کہ انگلی وسطی اور
بنصر کو نیچے کھینچتا ہے اور پانچوان عضلہ وہ ہے کہ ابہام اور مسبحہ کو خم دیتا ہے اور جالینوس نے کتاب منافع الاعضا
مین چھہ عضلہ لکھے ہین اور اوس عضلہ کو کہ رنگ اوسکا بادنجانی ہے اور اوس عضلہ کو کہ وتر اوسکا کف پا
کی اندر چھپا ہوا ہے ایک عضلہ تصور کیا ہے پس درمیان کلام مین یہ بھی کہتا ہے کہ ہوسکتا ہے کہ اونکو دو
عضلے شمار کرین اور کتاب عمل تشریح مین اندر تیسری مقالہ کے لکھتا ہے کہ وہ عضلہ کہ وتر اوسکا پے پاشنہ ہے
باہر پاشنہ کے ایک وتر اوس سے نکلا ہے اور عضلہ ہو گیا ہے اور وتر اوسکا کف پا کے اندر چھپا ہوا ہے
یہ کلام دلالت کرتا ہے اس امر پر کہ یہ عضلہ ہے بذاتہ اور وہ کہ برنگ بادنجان ہے عضلونمین سے نہین ہے اور
کتاب تشریح مین لکھتا ہے کہ یہ عضلہ جو وتر اوسکا کف پا کے اندر چھپا ہوا ہے عضلہ ہے کہ ران کی ہڈی سے
اوگتا ہے باہر کیطرف سے اور وہ عضلہ کہ وتر اوسکا پے پاشنہ ہے جدا ہے اور یہ تفاوت جالینوس کی کتابونمین
اس سبب سے ہے کہ بعضے عضلات کو پہلے ظاہر ہوئے ہے اور پر عمل تشریح کے بیان کیا ہے مگر اعتماد اخیر کے قول پر
کرنا چاہیے اور پہر یہ بھی کہتا ہے کہ یہ عضلے سات ہین وہ سب معلوم کرنا چاہیے پس اون سات عضلون
مین سے کہ ساتھی پنڈلی کے رکھے ہوئے ہین ایک عضلہ بزرگ ہے اور سر قصبہ اندرونی پنڈلی سے اوگتا ہے اور

اوسی قصبہ کی پہلو مین اوترا ہے اور وترا وسکا قوی ہی اور انگوٹھی کے نزدیک پیوستہ ہی اور حرکت اوسکی ہی
پاؤن اوپر آتا ہی اور عضلہ دوسرا اس قصبہ سی اوگا ہی اور ساتھ پہلو دوسری عضلہ کی رکہا ہوا ہی اور ساتھ ہڈی
پہلی کے انگوٹھے کی ہڈیون سی پیوستہ ہی اور اوسکو کہیچتا ہی اور عضلہ تیسرا درمیان دونون قصبہ کی رکہا ہوا ہے
اور وترا وسکا بھی ساتھ انگوٹھی کے پیوستہ ہی اور کام اس عضلہ کا بھی کام دوسرے عضلہ کا ہی اور عضلہ چوتھا
سر قصبہ بیرونی پنڈلی سے اوگا ہی اندر کیطرف سی کہ ساتھ قصبہ اندرونی کے پیوستہ ہی اور درمیان عضلونکی
اوترا ہے اور اوس سے چونتیس ۳۴ وتر نکلی ہین کہ چارون اونگلیون کو اوپر کو اوبہارتے ہین اور عضلہ پانچوان بھی
اسی قصبہ سی اوگا ہی اور وترا وسکا اونگوٹھی سے پیوستہ ہی اور اونگوٹھے کو نیچے کہیچتا ہی اور عضلہ چہٹا بھی اسی قصبہ سے
اوگا ہی اور یہ عضلہ باریک ہی وترا وسکا خنصر سی پیوستہ ہی پس جسوقت یہ عضلہ اور عضلہ پہلا ان ساتون عضلونسے
تشنج کرتا ہی تو قدم اوپر کیطرف آتا ہے اور جسوقت کہ ایک عضلہ کہیچتا ہی تو قدم اوسیطرف میل کرتا ہی اور دونون
قدم یعنے دونون پاؤن مین باون ۵۲ عضلے ہین ہر ایک پاؤن مین چھبیس ۲۶ عضلے رکھے ہوئے ہین منجملہ اونکے پانچ پشت پای
پر موضوع ہین نزدیک اونگلیون کے اور حرکت سی ان پانچون عضلونکی سب اونگلیونکو حرکت پشت پای کیطرف
ہوتی ہی اور اکیس عضلے کف پای یعنے پاؤن کے تلوی پر موضوع ہین نزدیک اسکے انہا ہی مشط کی پانچ عضلے انمین سے
پانچون اونگلیونکو اندر کیطرف موڑتی ہین اور دو عضلے ایک انگوٹھے کو اور ایک خنصر کو نیچے کیطرف کہیچتا ہی اور چار
عضلے اور نزدیک ہڈیون خرد کے رکھے ہوئے ہین یہ عضلے چار اونگلیون کے بند کشادون اول کو نیچے اوتارتی ہین
اور دس عضلے جو باقی رہے سامنے ہر ایک اونگلی کے دو عضلے رکھے ہوئے ہین جسوقت دو عضلے ایکبار تشنج کرتے ہین
تو بند کشادہ اول نیچے کیطرف میل کرتا ہی اور جو ایک عضلہ تشنج کرے تو اونگلی طرف اوسی عضلہ کے میل کرتی ہے
یہ ہین سب عضلے ران اور پنڈلی اور قدم کے چنانچہ عضلے ران کی حرکتون کے چھبیس ۲۶ ہین اور عضلے پنڈلی کی
حرکتون کے اٹھارہ ہین اور عضلے قدم کی حرکتون کے کہ پنڈلی پر ہین اٹھائیس ہین اور عضلے کہ دونون قدم پر
موضوع ہین باون ۵۲ ہین پس سب عدد اونکے ایکسوچوبیس ۱۲۴ ہین اور تمام جسم کے سب عضلے پانسو ہین اور جوامع
جالینوس مین عدد سب عضلونکی تمام جسم مین پانسو انتیس ۵۲۹ ہین اور خواجہ ابو القاسم بن ابی صادق لکہتا ہی
کہ صاحب جوامع اور بعض متقدمین نے چند عضلونکو دوبارہ شمار کیا ہے اور چند عضلون کو زیادہ لکہا ہی پس اس
کتاب مین وہ عضلے جو دوبارہ شمار مین آئی ہین اور وہ عضلے جو زیادہ تصور کیے گئے ہین سب کی شرح بیان کی گئی ہے
واللہ اعلم بالصواب جزو تیسرا چوتھی گفتار سے اعصاب کی شناخت مین ہی باب پہلا
تیسرے جزو اور چوتھی گفتار سے بیان اور منفعت مین پٹھون کی سے تشریح کلی معلوم کرنا چاہیے
کہ حیوان گھاس پونٹھون اور پتھرون وغیرہ سی جدا ہے وہ چیز کے جدا کیا گیا ہی ایک حس [illegible] دوسری حرکت اختیاری

اور آغاز ان دونون کا دماغ سے ہی اور دماغ خاص اون دونون کیواسطی مانند ایک چشمہ پانی کے ہے
کہ پانی اوس مین سے ہر ایک زمین پر پہونچتا ہے اسیطرح قوت حس و حرکت کی معرفت اور توسط سی
پٹھون کے دماغ سی تمام اعضا مین پہونچتی ہی۔ اور جس طور سی کہ دہقان لوگ واسطی بہرنے کہیتون کے
نہرین بناتی ہین اور نالیان ہر طرف کہودتی ہین کہ ہر نالی سے پانی زمینونکو بخوبی پہونچے لائق ہر ایک زمین
کی نالی بعضی بڑی اور بعضی چہوٹی کہودتے ہین اسیطرح جناب باری نے دماغ سے پٹھے جماتے ہین کہ
قوت حس و حرکت کی بمیانجی اون پٹھون کے جسم کو پہونچتی ہے اور جو مصلحت نہ تھی کہ سب پٹھے کہ سب اعضا
مین پیوستہ ہین دماغ سی اوگائے جائین جسقدر مصلحت تھی دماغ سی اگائے اور واسطی اون اعضا کے جو
دماغ سی بہت دور ہین مانند ایک بڑی چشمہ کے کہ دریا سے نکالین اور اوس چشمہ سی شاخین اور نالیان کہودین
اور اون نالیون سی پانی دور دور مقامات پر پہونچائین خدا تعالی نے حرام مغز کو دماغ سی اوگایا ہی پس حرام مغز
سی برابر ہر اندام کے ایک پٹھا باہر نکالا اور ساتھ اوس اندام کے پیوستہ کیا تاکہ اون اندامونکو بمیانجی پٹھون کے
حس و حرکت بخوبی پہونچے بحکم الٰہی اور اعصاب حس کو یعنی وہ پٹھے جن سے قوت حس کی پہونچتی ہی اسواسطے پیدا
کیا کہ اعضا بتوسط اونکی جو کچھہ اونپر پہونچے جلد خبردار ہوجائین اور یہ پٹھے حس کے نرم اور لطیف زیادہ اور اثر پذیرندہ
اور خبردہندہ پیدا کیے تاکہ وہ جو کچھہ اثر کسی شے کا قبول کرین جلد اعضا کو خبر دیوین اور جو کہ پٹھے حرکت کی واسطے
ہلانے اندامونکی ہین اسلیے اونکو قوی اور سخت زیادہ پیدا کیا کہ اپنی کام سے عاجز نہین اور جملہ عصب یعنی سب پٹھے
جفت ہین ایک داہنی طرف سی اور ایک بائین طرف سی برابر ایک دوسرے کے باہر آتی ہین اور اعضا مین پیوستہ
ہوگئی ہین مگر ایک پٹھا سب سے اخیر کا کہ وہ فرد ہی باب دوسرا تیسری جزو اور چوتھی گفتار سے اون پٹھونکی
شناخت مین ہی جو دماغ سی اوگے ہین آگاہ ہونا چاہیی کہ پٹھے جو دماغ سی اوگے ہین سات جفت
ہین مگر پہلے شرح سی ہر ایک جفت کے یہ بہی معلوم کرلینا چاہیی کہ ان پٹھون کی گذرگاہین ہین کہ ہر ایک پٹھا
اوس گذرگاہ سی دماغ سے باہر آیا ہے اور اون گذرگاہونکو عربی مین ثقبہ کہتی ہین اور منفذ بہی مشہور کرتی
ہین کہ بالونکی اندر ذکر اونکا اکثر آویگا اس لیے بیان کیا گیا کہ مطلع رہین پہلا جفت دماغ کی آگی سی اوگا ہی اور دماغ کی آگی سے
دو فردتی باہر نکلی ہین مانند دو سر پستان کے پس حس سونگہنی کی اونہین کے سبب سے ہی عربی مین اونکو
حلمتی الثدی کہتی ہین اور ہمسایہ مین ہر ایک فردتی کی ایک پٹھا باہر نکلا ہے مجوف یعنی درمیان اوسکا خالی
ہی اس پٹھے کو اسی نام سے مشہور کرتے ہین یعنی عصب مجوف اور خالی درمیان اوسکا اسقدر کہ سوئی
باریک اوسمین داخل ہوسکے پس جو پٹھا جو داہنی طرف سی اوگا ہی بائین طرف آیا ہی اور وہ پٹھا جو بائین
طرف سی اوگا ہی دائین طرف آیا ہی اور ایک دوسرے پر پہونچا ہی اور باہم پیوستہ ہوا ہی اسطرح کہ خالی درمیان

دونون کا آپسمین کشادہ ہوگیاہی اور خلو دونونکا ایک ہوگیاہی اور نہایت فراخ ہی کیونکہ جس جگہہ
دو تجویف کہلجاتی ہین تو بیشک ہر ایک تجویف فراخ ہوجاتی ہے اور اس مقام تجویف کو مجمع النور
کہتے ہین پہر وہ دونون پٹھے آپس سے علحدہ ہوکر دو شاخ ہوی ہین اس شکل پر ✕ اور جو داہنی طرف سے
آیا ہے پہر داہنی طرف کو ہی پہر گیا ہے اور داہنی آنکہہ مین اوترا ہی اور جو بائین طرف سے آیا ہی پہر بائین
طرف کو ہی پہر گیا ہی اور بائین آنکہہ مین اوترا ہی اور دونون کے لب فراخ زیادہ ہوگئی ہین اور گرد
رطوبت جلیدی کے جو موضع بصر ہی اونرمی ہین یہ قول جالینوس کا ہے اور اور ون نے یون
بیان کیا ہی کہ پٹھا داہنا بائین آنکہہ مین پہونچا ہے اور پٹھا بایان داہنی آنکہہ مین داخل ہوا ہے
اور اس مجمع النور کی چار منفعت ہین پہلی یہ کہ نور نگاہ کا جو درمیانین اس پٹھے کے آنکہہ کیطرف آتا ہے
اگر ایک آنکہہ پر کوئی آفت پہونچے تو اس مجمع نور مین جمع ہووی اور پہر تمام نور دوسری آنکہہ مین چلا جاوے
اور نگاہ اس آنکہہ کی بہت قوی ہوجاوے تاکہ نور آنکہہ آفت رسیدہ کا ضائع نہوا اور بینائی کم نہو یہ
اسوجہ سی ہے کہ جسوقت ایک آنکہہ ضعیف ہوجاتی ہے تو دوسری قوی ہوجاتی ہے اور بہتر معلوم
ہوتا ہی اور ثقبہ عنبیہ فراخ ہوجاتا ہے اور دوسری منفعت یہ ہی کہ دونون آنکہونکا ایک موضع ہو کہ
خبر اوس شی کی جسکو دیکہا ہے اوسی جگہہ پہر پہونچائین تاکہ ایک شکل دو صورت نہ معلوم ہون اور وہ مقام
کہ یہ خبر جسجگہہ پہر پہونچائین مجمع نور ہی آگاہ ہین اس بات سی کہ حدقہ یعنی پتلی آنکہہ کی ایک اوپر کو جسوقت
چڑہتی ہی اور ایک نیچے اوترتی ہے اور بسبب بڑہنے حدقہ کے دونون پٹھے بہی بڑہ جاتے ہین تو دیکہنے والا
احول ہوجاتا ہی یعنے ایک صورت کو دو صورتین دیکہتا ہی یہ اسوجہ سی ہے کہ دونون پٹھے جو مجمع نور سے
گذرے ہین راہ راست سی ساتہہ ایک دوسریکے گذر جاتے ہین اور خبر جو مجمع نور کیطرف پہر آتی ہے
اوسی طرح دو طرف سی پہر آوے گی گویا ایک پٹھا بلند مقام سے خبر لاتا ہی اور دوسرا پٹھا نیچے جگہہ
سی اسی سبب سے ایک چیز کو دو چیز دیکہتا ہی اور جبکہ ان پٹھونکو یہ برافزونی نہ پڑے تو دونون پٹھے
خبر ایک صورت کی لاوینگے اور براہ راست ایک زمانہ اور ایک حال مین مجمع نور مین پہیر لاوینگے
اور منفعت تیسری یہ ہی کہ راہ پٹھے کی جو مجوف ہی مبدء سی حدقہ تک دور ہی جسوقت درمیانین راہ کے
دونون پٹھے ملتے ہین تو اعتماد کرتے ہین جسطرح دو آدمی ہاتہہ ایک دوسریکا پکڑتے ہین اور قوی
ہوتے ہین اسی طرح یہ مجمع نور ان پٹھون کے لیے مبدء دوم ہے نزدیک حدقہ کے تاکہ بسبب
دوری راہ کے چڑہنا اور اوترنا ونکا کم ہووی اگر یہ مجمع نور نہوتا تو اکثر اوقات ایکصورت کی دو صورتین
معلوم ہوتین اور منفعت چوتہی یہ ہی کہ یہ مجمع نور جوہر نور کے لیے مبدء دوم ہے نزدیک آنکہہ کے تاکہ

[illegible]
پانی کی ہاریک ہوا گئی پانی اوس زمین کیطرف لائین تو زمین ایکدفعہ سیراب نہو وے اور کچھہ زمین پانی پائی
اور کچھہ نپائے پس نزدیک زمین کے ایک گڑہا کہودلین اور پانی اوسمین کثرت سے جمع کرین جسوقت وہ گڑہا
پانی سے بہرجاے راہ پانی کی کہولدین تاکہ زمین ایکبار سیراب ہوجاے پس وہ گڑہا پانی کی لیے جو مبداء دوم ہے
پانی اوس سے بہت کثرت سے جاری ہوگا اسیطرح بہ تحقیق نور بصر کو انتہا مبداء دوم کے ہے ذٰلِکَ تَقْدِیْرُ
اللَّطِیْفُ الْخَبِیْرُ اور جفت دوسرا پشت اول کے پیچہے سے اوگا ہے اور ہر ایک کا ایک ثقبہ ہے کہ سکرہ چشم مین
اوس ثقبہ مین سے داخل ہوا ہے اور اوسکے اندر چہہ شاخ ہوگیا ہے اور ہر ایک شاخ ساتہہ ایک عضلہ کی آنکہہ کے
عضلونسے پیوستہ ہے اور قوت حرکت کی ان عضلونمین پہونچاتی ہے اور جفت تیسرا میانگاہ دماغ کے کنارہ سے
اوگا ہے اسطرح کہ آدہا حصہ دماغ کا اوسکے آگے ہے اور آدہا حصہ دماغ کا اوسکے پیچہے ہے اور اولاً کہ دماغ سے
اوگا ہے جفت چہارم سے ملگیا ہے اور پہر مقام جفت چہارم سے علحدہ ہوکر چار شاخ ہوگیا ہے ایک شاخ اوسکی
کہوپڑی سے اوتری ہے اور گردن پر پہونچکر حجاب سے بہی گذر گئی ہے اور احشا پر کہ نیچے حجاب کے ہے پراگندہ ہوگئی ہے
اور شاخ تیسری ثقبہ اور کنپٹی کی ہڈی سے باہر آئی ہے اور یہ شاخ جفت پنجم کی شاخ سے ملگئی ہے اور شاخ تیسری
ثقبہ جفت دوم سے باہر آئی ہے اور تین حصہ اوسکے ہین ایک حصہ طرف گوشہ چشم کے میل کرتا ہے جو کان کی
طرف ہے اور کنپٹی کے عضلہ سے جا ملا ہے اور حصہ دوسرا طرف گوشہ چشم کے آیا ہے جو ناک کیطرف ہے اور اوس جگہہ سے
کہ یہ پہٹا اوس ثقبہ مین ہوکر ناک کے اندر اوترا ہے اور اندرون ناک کے پوست سے ملگیا ہے اور حصہ تیسرا اوس
منفذ مین جو مخصوص اوسکے لیے ہے داخل ہوا ہے اور گال کی ہڈی مین اوترا ہے اور اوسکے بہی اوسجگہہ دو حصہ
ہوگئے ہین ایک حصہ دہن مین آکر اوپر کے جبڑے کی گوشت اور دانتون اور دانتون کی جڑ مین پہیلگیا ہے
اور حصہ دوسرا باہر کیطرف میل کرتا ہے اور پوست رخسار اور سر بینی اور اوپر کے ہونٹہہ مین پراگندہ ہوگیا ہے
اور شاخ چوتہی اندر اوس منفذ کے کہ واسطے اوسکے مقرر ہے اوپر کے کلہ مین اوتری ہے اور اکثر حصے اوسمین سے
طبقہ زبان پر بچہی ہوئی ہے اور حس ذوق کی اوسکو پہونچاتی ہے یعنی شناخت کرنا مزہ چیزونکا اور باقی وہ شاخ
اوترتی ہے نیچے کے دانتون کی جڑ مین اور مسوڑہونمین اور نیچے کے ہونٹہہ مین جاکر پہیلگئی ہے اور جفت چوتہا بعد
بعد جفت تیسرے کے اوگا ہے اور کہوپڑی کے اندر تیسرے جفت سے ملگیا ہے اور پہر اوس سے جدا ہوکر تالو کی طرف
اوترا ہے اور قوت حس کی اوسکو پہونچاتا ہے اور جفت پانچوان مضاعف ہے یعنی دو تو ہے بلکہ ایک گروہ نے
کہا ہے کہ ہر فرد اس جفت کی دو پٹہے ہین اور بعضون کا یہ مقولہ ہے کہ ہر ایک فرد ساتہہ دو شاخ کے ہے اوسمین سے
ایک شاخ اوس غشا پر جو کان کے اندر ہے اور صماخ پر لپٹی ہوئی ہے پراگندہ ہے اور حس شنوائی کی اوسمین پہونچاتا ہے

اور شاخ دوسری داخل ہے اوس ثقبہ مین جو حجری ہڈی مین ہی اور پیچیدہ ہی اور اس ثقبہ کو اعور اور اعمی بھی کہتی ہین
بسبب پیچیدگی کے کہ سخت پیچیدہ ہی تاکہ راہ پٹھی کی اوسمین دراز ہووی مبدا سی دور ہوجاتا ہی کہ بسبب اوس دوری
راہ کے پٹھا سخت زیادہ ہوتا ہے پس جسوقت وہ پٹھا اوسمین سی باہر نکلتا ہی تو جفت تیسری کے پٹھی سے ملجاتا ہے
اور اکثر اوسمین سی منجملہ اون دونون کے طرف رخسار کے پہونچا ہے اور ساتھ عضلہ چوڑی کے کہ اوسپر رکھا ہی پیوستہ
ہوگیا ہی اور قوت حرکت کی اوسکو دیتا ہی اور جو کچھ باقی رہتا ہی اون دونون سی عضلہ غدغین یعنی کنپٹیون کی
عضلون پر پہونچا ہے اور معلوم کرنا چاہیے کہ پیدا کی گئی ہے حس ذوق کی چوتھی پٹھی مین اور حس شنوائی کی پانچوین
مین اس غرض سی کہ آلہ شنوائی کا احتیاج رکھتا تھا واضح ہونی کی غیر مسدود کہ اوسمین راہ ہوا کی کشادہ ہی اور
سماعت بخوبی حاصل ہو بسبب گسنی ہوا کے پس اس پٹھی کو واجب کیا کہ نہایت سخت ہوا ہی اور جہہ سے یہ پٹھا موخر
دماغ سی اوگا ہے یعنی مغز کے پیچھے کیطرف سی نکلا ہے اور جفت چھٹا بعد پانچوین جفت کے اوگا ہے اور اوس سے
پیوستہ ہی اور رباطات اور غشاؤن سی ملگیا ہی گویا دونون پٹھے ایک ہوگئے ہین پھر اوس سے علیحدہ ہو کر تین حصہ ہوا ہے
تینون حصے اوسکے اوس ثقبہ کے اندر سے جو آخر درز لامی کی اندر ہے باہر نکلے ہین ایک حصہ اوسکا عضلہ حلق
اور زبان کی جڑ مین ملگیا ہی واسطے مددگاری ساتوین جفت کی اور زبان کو حرکت دیتا ہی اور حصہ دوسرا
شانہ کے عضلونمین اوترا ہی اور اکثر اوسمین سی ساتھ عضلی چوڑے کی کہ اوپر شانہ کے ہی پیوستہ ہی اور حصہ تیسرا اوس
ثقبہ کے اندر سی نکلا ہے جسمین سے عرق سباتی نکلی ہے اور پھر احشا مین جا ملا ہے اور راستہ مین جسوقت حنجرہ
تک پہونچا ہے تو اوس سے چند شاخین ظاہر ہوئی ہین اور ساتھ عضلون حنجرہ کے کہ اوپر کیطرف سر اوٹھاتے
ملگئی ہین اور جب حنجرہ سی وہ شاخین گذر گئی ہین تو سینہ پر آئی ہین اور چند شاخین اوراوسمین سی ہوئی ہین
اور پھیلکر اوپر چڑھ گئیں ہین اس سبب سے اونکو العصب الراجع کہتے ہین پس بعض ان شاخون سی اندر پھیپھڑہ اور
دل اور مری اور قصبہ ریہ اور رگون پھڑکنے والی اور رگون غیر جہندہ کے پراگندہ ہوا ہی اور باقی اوترکر اور حجاب
سی گذر کر ساتھ اوس شاخ کی کہ پہلی اس سے بیان ہوگیا ہی کہ جفت سوم سے احشا مین اوتری ہے ملگئی ہے
اور جفت ساتوان دماغ سے اوگا ہی اوس مقام سے کہ بعد اوسکے حرام مغز ہے چند حصہ ہوا ہے اکثر اوسمین کا
عضلہ زبان مین پراگندہ ہوا ہے اور باقی اوترکر اون عضلونمین پیوستہ ہوا ہی جو درمیان غضروف ورقی
اور لامی کے بشرکت ہی واللہ اعلم بالصواب باب تیسرا ایتیسرے جزو اور چوتھی گفتار سے

اون پٹھون کی شناخت مین ہی جو حرام مغز سے اوگے ہین اور مہرہ گردن سی باہر

نکلے ہین جو پٹھے کہ مہرہ گردن سی باہر آتی ہین وہ آٹھ جفت ہین جفت پہلا ثقبہ مہرہ اول سے نکلا ہے
چنانچہ تشریح مین ان مہرونکا بیان مفصل ہوچکا ہے اور وہ جفت اول سر کے عضلونمین پراگندہ ہوا ہی

اور قوت حس کی پہونچاتا ہے اور یہ پٹھے باریک ہین اسواسطے کہ احتیاط یہ تھی کہ یہ ثقبہ تنگ ہی اور جفت دوسرا
اوس ثقبہ سی نکلا ہے جو مہرہ اول اور مہرہ دوم مین ہی اور ترچھا ہوکر آیا ہے پیچھے سر کے اور پوست بیرونی
کان پر اور حوالی اوسکے پراگندہ ہوا ہی اس جہت سی کہ عصب اول باریک ہی اوسکی گرد سب پھیلا ہوا ہے
اور باقی ساتھ اون عضلون کے جو گردن کے پیچھے ہین پیوستہ ہی اور قوت حرکت کی پہونچاتا ہی اور جفت
تیسرا اوس ثقبہ سے باہر آیا ہے جو درمیان دوسری اور تیسرے مہرہ کے ہے اور ہر ایک فرد اوسکی دو شاخ
ہوتی ہی ایک شاخ اوسکی اون عضلونمین پیوستہ ہی جنسی حرکت موڑنے گردن کی متعلق ہی اور اوسی سے آگے
آگے ہی اور مہرہ گردن کے خارون کے ساتھ پیوستہ ہی اور شامل ہوتی ہے ساتھ اون رباطات کے جو جہلی کی
شکل ہین اور سناسن سے اوگے ہین پھر ساتھ اون رباطات کے دونون کانون کیطرف مڑگئی ہے اور
گرداگرد اونکی پراگندہ ہوگئی ہے واسطے حرکت پہونچانے کی طرف کانون کے عضلون کے اور شاخ دوسری
رخسار کی طرف سی آئی ہے اور عضلہ عریضہ اور عضلہ کنپٹی پر پھیلگئی ہے اور بہائم مین کانون کے عضلون تک
بھی پہونچی ہے اور قوت حرکت کی پہونچاتی ہے اور جفت چوتھا اوس ثقبہ سی باہر نکلا ہے جو درمیانمین
تیسرے اور چوتھی مہرہ کے ہی اور ہر فرد اوسکی ساتھ دو شاخ کے منقسم ہی شاخ پہلی بہت بڑی ہی اور پیچھے کیطرف سے
آئی ہے اور عضلونمین سے ہوکر اور مہرون کے خارون کے نزدیک پہونچکر اوسی جگہہ پیوستہ ہوتی ہے
اور اوس مین سے اور بہت شاخین نکلین ہین کہ بعضی اون شاخونمین سی اون عضلونمین پیوستہ ہین
جنکے سبب سی حرکت پشت کی مہرون کی ہے اور شاخ دوسری بہت چھوٹی ہے اور آگے کی طرف سے
آئی ہے اور پانچوین جفت سی ملگئی ہے اور جفت پانچوان اوس ثقبہ سی جو درمیان مہرہ پانچوین اور چوتھی کے
ہی باہر نکلا ہی اور اوسکی دو حصے ہین ایک بڑا اور دوسرا چھوٹا اور مثل شاخون جفت چہارم کے ایک حصہ آگے
کیطرف آیا ہے اور دوسرا حصہ پیچھے گیا ہی اور جو حصہ چھوٹا ہے شانہ کے نزدیک آیا ہی اور شانہ کی عضلون مین پھیل
گیا ہی اور حصہ دوسرا دو شاخ رکھتا ہے ایک شاخ اوسکی عضلہ چوڑی سی کہ رخسار کی اوپر ہی پیوستہ ہی اور اون
عضلون مین شامل ہے جو سر و گردن کو آگی کیطرف لاتی ہین اور شاخ دوسری ساتھ شاخون چھٹی اور ساتوین
جفت کی پیوستہ ہوکر درمیان میں پہونچی ہی حجاب کے جوامع جالینوس مین شرح اس جفت کی اوسی تفصیل سی ہے
جسطرح مذکور ہوچکی اور خواجہ ابو علی سینا قانون مین لکھتے ہین کہ اس جفت اعصاب کے دو حصہ ہین
اونمین سے چھوٹا حصہ آگے کیطرف آیا ہی اور عضلہ رخسار سی پیوستہ ہوا ہی اور اون عضلونسے بھی ملا ہے جو سر اور گردن کو آگے کیطرف
لاتی ہین اور حصہ دوسرا دو شاخ رکھتا ہے ایک شاخ اوسکی چھٹی اور ساتوین جفت سے ملی ہی اور وہان سے اوتر
کر حجاب مین پیوستہ ہوئی ہے اور شاخ دوسری درمیان مین اس شاخ اور حصہ اول کے طرف شانہ کے

آئی ہے اور نصف شانہ سی نیچی پیوستہ ہی اور ابو القاسم بن ابی صادق شرح جالینوس مین لکھتا ہے کہ ہر ایک فرد کے دو حصہ ہین ایک حصہ پیچھے کیطرف آیا ہی اور سر اور گردن کے پوست اور عضلو نمین پھیلا ہی اور حصہ دوسرا ساتھ دو شاخ کے منقسم ہی ایک شاخ اوسکی آگے کیطرف آئی ہے اور عضلہ جسا ہے اور اوس عضلہ سے جو سر اور گردن کو آگے کیطرف لاتے ہین پیوستہ ہی اور شاخ دوسری بہت چھوٹی ہی اور درمیان مین اس شاخ او رحصہ اول کے گذر کر نصف شانہ کے نیچے سے پیوستہ ہوتی ہے اور شاخ عضلہ پیر اگندہ ہو گئی ہے اور جو کچھ اس عصب سے باقی ہے ساتھ شاخون چھٹی اور چوتھی جفت کے شامل ہو کر اور وہانسے او تر کر حجاب مین پیوستہ ہی اور اوسی جگہ پراگندہ ہے اور جفت چھٹا اور ساتوان اور آٹھوان تینون برابر ہین اور ایک دوسرے سے اوگے ہین اور تینون شامل ہین اور ہر ایک فرد انکی ایک شاخ رکھتی ہے اور ہر ایک شاخ عضلہ سر اور گردن اور حجاب کیطرف آئی ہے اورا نہین عضلون پر پھیلگئی ہے مگر ساتوین جفت سی کوئی شاخ ان عضلونکی طرف نہین پہونچی ہے اور ہر ایک فرد سی ایک پٹھا خاص جدا ہوا ہی اور پشت کی مہرون کے اول مہرہ سی کہ برابر سینہ کی ہے ایک شاخ باہر آئی ہے اور چارون ان شاخین ملکر ایک عصب ہو گیا ہی اور شانہ کے شکم کیطرف او تر کر اور وہانسے طرف بازو اور کلائی اور کف دست کی آکر پھیلگیا ہی پس جو شاخ کف دست کیطرف آئی ہی وہ آٹھوین جفت سی ہے اور جو بازو کیطرف آئی ہے وہ ساتوین جفت سی ہی اور جو کلائی کیطرف آئی ہی وہ چھٹی جفت سے ہی اور شرح ان تینونکی جوامع جالینوس مین بہت واضح اور روشن ہی باب چوتھا تیسری جزو اور چوتھی گفتار سی اون پٹھون کی شناخت مین ہی جو حرام مغز سے اوگے ہین اور پشت کے مہرونسی باہر نکلے ہین جو پٹھی کہ پشت کی مہرون سے باہر آئے ہین وہ بارہ جفت ہین جفت پہلا اوس ثقبہ سی نکلا ہے جو درمیان دوسرا اور پہلے مہرہ کے ہی اور ہر ایک فرد کی اوسکی دو شاخین ہین ایک شاخ جو بہت بڑی ہے درمیان عضلون پہلوون سینہ اور عضلون پشت کی پراگندہ ہوتی ہی اور شاخ دوسری پہلو کے اوپر گئی ہے اور آٹھوین جفت سی کہ مہرۂ گردن سی نکلا ہی پیوستہ ہوتی ہے اور وہانسے او تر کر کلائی تک پہونچی ہے اور جفت دوسرا اوس ثقبہ سی نکلا ہے جو درمیان مہرہ دوسرا اور تیسرے کی ہے اور جفت تیسرا اوس ثقبہ سی نکلا ہے جو درمیان مہرہ تیسرے اور چوتھے کی ہی اور جفت چوتھا اوس ثقبہ سے نکلا ہے جو درمیان مہرۂ چوتھے اور پانچوین کے ہی اور جفت پانچوان اوس ثقبہ سی نکلا ہے جو درمیان مہرہ پانچوین اور چھٹے کے ہی اور جفت چھٹا اوس ثقبہ سے نکلا ہے جو چھٹے اور ساتوین مہرہ کے درمیان مین ہے اور جفت ساتوان اوس ثقبہ سے

نکلا ہی جو ساتوین اور آٹھوین مہرہ کے درمیان مین ہی آور جفت آٹھوان اوس ثقبہ سی نکلا ہی جو آٹھوین اور
نوین مہرہ کے درمیانمین ہی آور جفت نوان اوس ثقبہ سی نکلا ہے جو نوین اور دسوین مہرہ کے درمیانمین
اور جفت دسوان اوس ثقبہ سی نکلا ہی جو دسوین اور گیارہوین مہرہ کے درمیانمین ہے آور جفت گیارہوان
اوس ثقبہ سی نکلا ہے جو گیارہوین اور بارہوین مہرہ کے درمیان مین ہی اور جفت بارہوان اوس ثقبہ سی
نکلا ہی جو نفس مہرہ بارہوین کے درمیان مین ہی لیکن جفت دوسرا دو حصہ ہو گیا ہی ایک حصہ اوسکا پشت
بازو تک پہونچا ہی اور قوت حس کی اوسجگہہ پہونچاتا ہی آور دوسرا حصہ ساتھہ ہر ایک فرد کے دسوان جفت
سی کہ باقی ہین شامل ہوا ہے اور شاخ شاخ نکلکر بعض اوسمین سے پشت کلائی کی عضلون سی ملگیا ہی اور
بعض شانہ کے عضلونمین اور بعض پشت بازو کے عضلونمین اور بعض اون عضلونمین جو درمیان پہلوون کی ہین
اور بعض اون عضلونمین جو سرون پر پہلوون کے ہین پراگندہ ہو گیا ہے اور قوت حرکت کی پہونچاتا ہی آور جو
پٹھے کہ اوپر کے پہلوون کے مہرون سی نکلی ہین کہ اونکو پہلوہای پشت کہتے ہین وہ پٹھے درمیانمین اون عضلون کی
جو پہلوون کے بیچ مین ہین اور شکم کے عضلونمین جاکر پہیلگئی ہین اور ہمراہ پٹھون کی شاخون کی رگین جہرکنیوالی
اور رگین غیر جہرکنیوالی یعنی اوردہ اور شرائین جاری ہوی ہین اور اون سوراخون مین جن سے پٹھے نکلے ہین ساتھہ
حرام مغز کے جا ملے ہین اور قوت حیات اور غذا کی اوسکو پہونچاتی ہین **باب ۵ پانچوان تیسرے جزو**
**اور چوتھی گفتار سے اون پٹھون کی شناخت مین ہی جو قطن کی مہرونسی باہر نکلی ہین**
معلوم کرین کہ جو پٹھے کہ قطن کے مہرونسی نکلی ہین اوسکے پانچ جفت ہین ہر مہرہ سی ایک جفت اور سب یہ پٹھے مشترک
ہین اس باتمین کہ ہر ایک انمین سے باہر نکلا ہی ثقبہ مخصوصہ اپنے سے پس ہر ایک سی ایک شاخ پیچھے کیطرف جو گئی
ہی وہ پشت کی عضلونمین پراگندہ ہو گئی ہے اور جو شاخ آگے کیطرف آئی ہی شکم کے عضلونمین پہیلگئی ہے اور
ایک شاخ پشت بازو کی عضلونمین ہے آور تین جفت بالائی مین عصب دماغی شامل ہوا ہی آور دو جفت
باقی سے دو شاخین بزرگ نکلی ہین اور پنڈلیون تک اوترگئی ہین آور ایک شاخ اور بہت چہوٹی تیسری جفت
کی ان شاخونمین ملی ہے اور ایک شاخ اوس جفت اول عجز سے شامل ہوئی ہے آور پہر دونون شاخین یعنی
شاخ جفت تیسری کی اور شاخ اوس جفت کی جو استخوان عجز سے نکلی ہے اونسے جدا ہوی ہین اور سرین کے
عضلونمین پہیلگئی ہین آور وہ دو جفت پنڈلیون سی بہی اوترکر قدم تک پہونچی ہین اور پنڈلی اور قدم کے
عضلونمین پہیلگئی ہین **باب ۶ چہٹا تیسرے جزو اور چوتھی گفتار سے اون پٹھون کی**
**شناخت مین ہی جو عجز اور عصعص کی مہرون سے باہر نکلے ہین** جو پٹھے کہ عجز اور
عصعص کے مہرونسی نکلے ہین چھہ جفت ہین اور ایک فرد منجملہ تین جفت کی جو عجز کے مہرونسی نکلے ہین جفت پہلا

پنڈلی کے عضلونمین جاکر اوسی جگہ پہیلگیا ہی اور دو عضلت باقی اور تین عضلت جو کہ عصعص کے مہرون سے
نکلے ہین اور ایک فرد جو فقرہ آخرین عصعص سے اوگا ہی یہ سب بیچ درمیان این عضلون قضیب او عضلات
مثانہ اور عضلون مقعد او عضلون رحم اور اون عضلونمین جو خرز کی ہڈی سے اوگے ہین پراگندہ ہوگئی ہین
یہہ ہین سب بیچ اور عدد اون کا تمام جسم مین اونتیس عضلت ہین اور ایک فرد واللہ الموفق جزو چوتھا
گفتار چوتھی سے اون رگونکی شناخت مین ہی جو جگر سے اوگی ہین اور اونکو اوردہ
کہتے ہین باب پہلا چوتھے جزو سے شناخت مین اون رگونکی ہی جو جگر سے اوگی ہین
بطریق کلی جگر سے دو رگین اوگی ہین ایک شکم جگر سے اور دوسری پشت جگر سے پس وہ رگ کہ شکم
جگر سے اوگی ہے باب کہتی ہین اور وہ رگ جو پشت جگر سے اوگی ہی اجوف کہتی ہین اور جس رگ کا کہ باب
نام ہے اوسمین سے پانچ شاخین نکلی ہین اور جوامع جالینوس مین مسطور ہی کہ ہر ایک بخش کے پانچ بخش ہین
اور یہ سب بخش بہت شاخین کہتی ہین اور وہ سب شاخین شکم جگر پر پراگندہ ہین اور جگر کے کنارہ ونیز پہونچی
ہین اور باب رگ جو جگر سی باہر نکلا ہی تو آٹھ قسم پر منقسم ہوئی ہی ہر ایک حصہ ایک رگ ہے پس اون آٹھ رگونمین سے
دو رگین بہت چہوٹی ہین اور چھہ رگین بہت بڑی ہین لیکن وہ دو رگین جو چہوٹی ہین اونمین سی ایک رگ اثناعشری
آنت پر پہونچی ہی اور غذا اوس سی پہنچتی ہے اور آنتون کی تشریح مین مفصل بیان کیا جایگا اور رگ دوسری اون دو
چہوٹی رگونمین سی معدہ کے نیچے پہیلگئی ہی تا کہ جو غذا کہ اوسجگہہ موجود ہووی جذب کری اور اون چھہ رگون بزرگ سی ایک رگ
باب کی نزدیک سی طرف معدہ کی آئی ہی اور ظاہر معدہ پر پراگندہ ہی داہنی طرف سی تا کہ اس ظاہر کو غذا دیوی اسواسطے کہ
باطن معدہ جو کچہہ اوسکی اندر ہی خود اوس سے غذا پاتا ہی اور تشریح معدہ مین اپنی مقام پر مذکور ہوگا اور رگ دوسری اون
چھہ رگون سی طحال یعنی سپرز کیطرف کہ جسکو ہندی مین تلی کہتے ہین آئی ہے تا کہ اوس کو غذا دیوی اور راستہ مین ایک
شاخ اوسمین سی نکلی ہے اور معدہ کے بائین طرف آکر ظاہر معدہ پر پہیلگئی ہے تا اوسکو غذا دیوی اور بعد پہونچنے کے
طرف طحال کے اوس رگ کے دو حصہ ہوی ہین ایک اوپر کیطرف چڑہا ہے اور دوسرا نیچے کیطرف اوترا ہے
لیکن وہ حصہ رگ کا جو اوپر کیطرف چڑہا ہے اوسکی دو شاخین ہین ایک شاخ نیمہ بالای سپرز پر پہیلی ہے
کہ اوسکو غذا دیتی ہی اور ایک شاخ پشت معدہ پر پہونچی ہے اور دو شاخ ہو گئی ہے ایک شاخ ظاہر معدہ پر
پراگندہ ہی بائین طرف سو کہ اوسکو غذا دیتی ہے اور ایک شاخ فم معدہ پر آئی ہے اور معدہ کی اندر گئی ہے تا کہ
فضلہ خلط سودا تلی سے معدہ کیطرف پہونچی اور معدہ کو کہجلاتے اور بہونک غذا کی پیدا کرے چنانچہ تیسری گفتار
مین شناخت مین احوال سودا کے مذکور ہوچکا ہے اور لیکن وہ حصہ رگ کا جو نیچے کیطرف اوترا ہے اوسکی بھی
دو شاخ ہین ایک شاخ نصف تلی کے نیچے پراگندہ ہوئی ہے اور اوسکو غذا دیتی ہے اور شاخ دوسری شرب کے

نزدیک آئی ہے اور اوسی جگہ پھیلگئی ہے واسطے غذا دینے کے اور رگ تیسری اون چھہ رگون بزرگ سے بائین طرف ساتھہ رگون کے پیوستہ ہے جو گرد معاء مستقیم کی ہین تا جو کچھہ اوس جگہ باقی غذا سے طرف اپنی کھینچکر جانب جگر پہونچاوے اور رگ چوتھی کی بہت شاخین متفرق ہوئی ہین مانند بال کے پس بعضے اون شاخون سے ظاہر پشت معدہ پر پراگندہ ہین بائین طرف سے اور بعضی شاخین داہنی طرف نزدیک ثرب کے آئین ہین مقابل اوس رگ کے کہ تلی سے پاس اوسکی بائین طرف سے پہونچی ہے تاکہ اوسکو غذا دیوے اور رگ پانچوین اون چھہ رگون بزرگ سے اوس طرح سے رگون مین پیوستہ ہے جو گرداگرد قولون آنت کے ہین تاکہ جو کچھہ وہان موجود باقی غذا سے طرف اپنے کھینچکر جانب جگر پہونچاوے اور رگ چھٹی بہت شاخین رکھتی ہے اور سب شاخین انتون کے گرداگرد پراگندہ ہوئی ہین کہ جو کچھہ اوس جگہ موجود باقی غذا سے طرف اپنی کھینچکر جانب جگر پہونچاوے لیکن رگ دوسری کہ نام اوسکا اجوف ہے پشت جگر سے اوگی ہے اور جڑین اوسکی پشت جگر کیطرف پھیلی ہین جس طرح جڑین رگ باب کی کہ نصف شکم جگر مین پھیلی ہین اور جگر کے درمیان جڑین دونون رگون کے ساتھہ ایک دوسرے کے پیوستہ ہین اور رگذرگاہین سب ایک دوسرے مین کہلی ہوئی ہین تاکہ جو غذا کہ باب اور شاخین اوسکی طرف اپنی کھینچین اوسکی جڑون مین گذر کر اور اجوف کی جڑون مین جاکر اندرون جگر کے وہ غذا داخل ہوتی ہے اور یہ اجوف رگ جسوقت جگر سے برآمد ہوئی ہے تو اوسکی دو حصہ ہوگئے ہین ایک حصہ اوس رگ کا نصف جسم مین اوپر کو گیا ہے اور دوسرا حصہ نصف جسم مین نیچے کو اوتر گیا ہے

## باب دوسرا چوتھے جزو گفتار چہارم مین شناخت مین اون اجوف رگون کے ہے جو اوپر کی طرف گئی ہین

اس جزو کے باب اول کے اخیر مین ہم لکھہ چکے ہین کہ ایک حصہ اجوف رگ کا اوپر کو چڑھ گیا ہے پس جسوقت یہ حصہ اوپر کو گیا ہے تو حجاب مین داخل ہوا ہے اور دو رگین باریک اوسمین سے نکلی ہین اور حجاب مین پھیلگئی ہین تاکہ اوسکو غذا دیوین اور جسوقت حجاب کے اندر سے نکلی ہین اور برابر دل کے پہونچی ہین تو اونمین سے اور بہت شاخین رگون کی پیدا ہوئی ہین مثل بال کے اور غلاف دل مین پھیلگئین ہین واسطے پہونچانے غذا کے اور پھر منقسم ہوئی ہے وہ رگ اجوف چار حصہ پر ایک حصہ اوسکا نزدیک داہنے کان دل کے نکلکر داخل قلب ہوا ہے اور یہ قسم رگ کی سب رگون سے بہت بڑی ہے اسوجہ سے کہ اور سب رگین ٹھنڈی ہوا کھینچکر دل مین پہونچاتے ہین اور یہ رگ غذا پہونچاتی ہے کیونکہ غذا ہوا کی بہ نسبت غلیظ نہایت ہے اسواسطے منفذ اوسکا وسیع ہونا ضرور تھا پس اسی سبب سے یہ رگ بڑی پیدا ہوئی اور جسوقت یہ رگ داخل قلب ہوئی ہے اوسمین دو جھلی پیدا ہوئی ہین اور جھلیان اس رگ کی بہت سخت ہین تمام جسم کی جھلیون سے اور اوسمین دو منفعتین ہین ایک یہ کہ یہ رگ تجویف راست دل سے طرف پھیپڑے کے گئی ہے کہ اوسکو غذا دیوے اور حجاب باری نے

اس رگ کو سخت سخت جہلیونسی پوشیدہ کر دیا ہی اسلیے کہ خون جو اوسمین ہے سخت رقیق اور لطیف ہوتا
اور پہیپہڑہ کی غذا کیواسطے ایسا ہی خون چاہیے جو پتلا اور صاف ہو اور یہ غذا بہت ایزدی ہی اس وجہ سے
ہی اگر جو خون کہ اس رگ میں ہی موجود ہی قریب التعہد بالقلب ہی اور خون وہان کا مثل خون شریان وریدی کے
ہو گیا ہی اور تشریح شریان وریدی کی اپنی مقام پر بیان کی جائیگی اور دوسرا حصہ اوس رگ اجوف کا گرد گرد
دل کے پہرکر اور اندر ہی دلکی چلا گیا ہی اور وہان پہیلگیا ہی تاکہ وہ بھی اپنی اندازہ کی موافق غذا دیوی اور حصہ تیسرا بائین طرف
دل کی جھکا ہوا ہی اور طرف پانچوین مہرہ کے پشت کی مہرون سی نکلکر اوسی پر تکیہ کیا ہی اور آٹھون پہلوون سینہ اور
اوسکی عضلون پر پہیلگیا ہے کہ غذا اونکو دیتا ہی اور قسم چوتھی دل سے گذر گئی ہے اور اوسمین سے بہت شاخین
باریک بال کے برابر اُگی ہین اور اون جہلیون کے اوپر جو سینہ کو نصفا نصف کئی ہوتے ہین پہیلگئین ہین اور
گوشت نرم پر جو اوس جگہہ موجود ہی اور چنبر گردن پر پراگندہ ہوئی ہین پہر نزدیک چنبر گردن کے دو شاخین نکلی ہین
اور ہر ایک شاخ کچھ ہوکر چنبر گردن تک پہونچی ہی لیکن ان دونون شاخونمین سی ہر ایک کی ایک شاخ نکلی ہے اور
دونون شاخین سینہ کی ہڈیون سی اوتر آئی ہین ایک داہنی طرف سی اور ایک بائین طرف سی اور غضروف خنجری
تک پہونچی ہین اور ان شاخونمین سی راہ مین بہت شاخین باریک برامد ہوئی ہین بعضی پہلوون کے عضلونمین پہیلگئی
ہین اور بعضی اون عضلونمین جو باہر سینہ کے ہین متفرق ہوئی ہین اور جو غضروف خنجری تک پہونچی ہین کچھہ اوسمین سے
اندر اوسکے پہیلی ہین اور کچھہ اوس مقام سے اوپر چڑہ گئین ہین اور اون عضلونمین کہ حرکت شانہ کی جنسی ہین پراگندہ
ہو گئین ہین اور بعضی شاخین اون رگون کی نیچے اوتری ہین اور عضلہ مستقیم پر جو سیدہا عضلہ شکم پر موضوع ہے
پراگندہ ہوئی ہین اور آخر اونکا ساتہہ اون رگون کے پیوستہ ہی جو سُرین کی ہڈی سی نکلی ہین چنانچہ عنقریب
انشاء اللہ ذکر اوسکا بہی مفصل ہوگا اور اون شاخونسی جو قسم چہارم سے نکلی ہین اور پانچ شاخین پیدا ہوئی ہین
ایک شاخ سینہ کی اندر پہیلی ہے اور چار دن اوپر کے پہلوونکو سینہ کے غذا دیتی ہے اور شاخ دوسری دونون شانونکو
غذا دیتی ہی اور شاخ تیسری گردن کیطرف آئی ہے اور اوسی جگہہ پہیلی ہے اور غذا اوسکو دیتی ہے اور شاخ چوتھی گردنکے
چھہ اوپر کے مہرونکے سوراخونمین سی نکلکر سر تک برگئی ہے اور شاخ پانچوین بہت بڑی ہی سب رگونسی اور بغل
کیطرف یعنی کش دست مین داخل ہوئی ہے اور وہان بہی چار شاخین اور پیدا ہوئی ہین ایک شاخ اوس
عضلہ پر جو سینہ پر رکہا ہوا ہی اور شانہ کو ہلاتا ہے پہیلی ہوتی ہی اور شاخ دوسری عضلۂ بزرگ مین جو نیچے بغل کے
ہی پراگندہ ہی اور شاخ تیسری اوتری ہے اوپر سینہ کے مراق تک اور شاخ چوتھی سب سے بڑی ہی اور منقسم ہوتی ہے
طرف تین قسم کے قسم پہلی متفرق ہوتی ہی اون عضلون پر جو شانہ کے [illegible]
اوس عضلۂ بزرگ مین جو نیچے بغل کے ہی اور قسم تیسری بڑی ہے سب سے [illegible]

اوسکا نام ابطی ہے اور جو کچھ باقی رہا ہے تتمہ چہارم سے اصل اول مین سے جو چار حصہ کیے گئے ہیں اور ہم بیان
کر چکے ہین کہ آئندہ مفصل مذکور ہوگا بلغو وہ شاخ جو جبہ گردن تک آئی ہے اور ہنوز اوس سے شامل ہین کہ قبل انتہ
الصال کے وہ بین سے پھر ایک دو قسم کی گئی ہے ایک اون دو قسمون مین سے باہر کیطرف ہے اوسکو ودج ظاہر اور دوسری
اندر کیطرف ہے اوسکو وداج باطن کہتے ہیں اور وداج کو رگ جان کہتے ہیں اور وداج ظاہر کی بھی دو قسم ہین
ایک بخش اندر کے آگی کیطرف میل کرتی ہے اور پھر اوسی طرح پیچھے کیطرف میل کرتا ہے اور بخش دوسرا آگے کیطرف
میل کرتا ہے اور اندر کے پنچے کی جانب میلان رکھتا ہے اور پھر لوپر چڑھ گیا ہے اور گرد اگرد جبہ گردن کے پھرا ہے
اور پھر جبہ سے بھی اوپر چڑھ کر پیچھے کیطرف اوتر گیا ہے اور ادپر ظاہر گدی کے ساتھ بخش اول کے کہ بار اوسکا ہے
شامل ہو گیا ہے اور قبل شمول کے بہت شاخین اوسمین سے نکلی ہین باریک باریک اور بعضی آدمیون کی رگین
بوجہ نہایت باریکی کے معلوم بھی نہین ہوتین کہ مثل مکڑی کے تار کے ہوتی ہین اور اون شاخون سے دو جفت رگ کے
نکلے ہین ایک جفت نے چوڑائی کو اختیار کیا ہے اور جس جگہ پٹھان جبہ گردن کی سر ساتھہ ایک دوسری کو لاتی ہین
یہ جفت رگ کی اون سرون سے پیوستہ ہے اور جفت دوسرا پیچ طرف گردن کے آیا ہے ظاہر گردن پر اور ساتھہ
ایک دوسرے کے پیوستہ ہے اور اس جفت سے تین کہین حاصل ہوتی ہین باریک شاخون سے باہر کہ کچھہ معلوم ہوسکتی ہین
اور عام رگین غیر محسوس ہین سے اور اون تین رگون سے ایک رگ شانہ کی اوپر تک پہونچی ہوتی ہے اور اوسکو قیفال کہتے ہیں
اور قیفال یعنی سر اور رگ بھی اوسی سے ہے اور دو رگین باقی دونون جانب اوس رگ کتفی سے ہو کر شانہ کے نزدیک
آئی ہین اور ایک اوس جگہ سے بڑھ لیتی ہے اور گرد اگرد اوس موضع کے پراگندہ ہو گئی ہے اور دوسری رگ بازو
تک پہونچی ہے اور اوسی جگہ پھیل گئی ہے اور یہ رگ وداج کہ مذکور ہوئی پہلے اس سے کہ وہ دونون بخش مل گئے ہین
پھر وہ ساتھہ دو بخش کے منقسم ہوتی ہے ایک بخش اندر کیطرف سے ہے اور اوس سے شاخین بہت چھوٹی چھوٹی
سر اندر ہوتی ہیں اور اوپر کے کلّے کے اندر پھیلی ہین اور شاخین بڑی بڑی ہین اون شاخون کی نسبت نکلی ہین
اور پنچے کے کلّے پر پہونچی ہین اور اوسمین پراگندہ ہو گئین ہین اور ان دونون طرح کی شاخون سے شاخین اندر
گرداگرد زبان اور اوسکے عضلون کے پراگندہ ہوئی ہین اور بخش دوسرا گرداگرد سر اور کان کے پراگندہ ہے
لیکن وداج باطن مری کے برابر ہے او بلند ہوتی ہے ساتھہ اوسکے سیدھی اور راستہ مین شاخین
اوس سے نکلی ہین اور وداج ظاہر کی شاخون کے ساتھہ مل گئین ہین اور سب کی سب وہ شاخین مری
اور حنجرہ اور عضلون اندرونی مین پراگندہ ہین اور اوپر اوسکا درزلامی کے نزدیک پہونچا ہے اور اوس جگہ
اوس سے بہت شاخین اوٹھی ہین اور سہون اور عضلون اور رباطون مین کہ درمیان مہرہ اول اور دوم
مین گردن کے مہرہ وغیرہ پراگندہ ہوتی ہین اور وہان سے رگین باریک مانند بال کی ساگاہ سر اندر گردن کے

ستر وک آئی ہین اور شاخین اونکی نکلکر کاسہ سر کے غشا یعنی جہلی مین پراگندہ ہوتی ہین اور کچہ کہوپری کی اندر
آ گئین ہین اور جو نالی سے ہین اندر دماغ کے پہونچی ہین اور کہوپڑی مین جال اور اوس سے شاخین غشاء دماغ
مین پراگندہ ہوتی ہین تاکہ اوسکو غذا دیوین اور غشا یعنی جہلی کو ساتھ کہوپڑی کے پیوستہ کرین اور یہ غشا سخت
کاہی ہے اوسکو الغشاء الثخین کہتے ہین اور صفیق بھی لکہتے ہین پہر درزون مین سے کاسہ سر کے باہر نکلکر
کاسہ سر کی غشا سے پیوستہ ہین اور اوسکو غذا دیتے ہین اور شاخین ہر اندر کہوپری کے ہین اونمین سے
کچہ اندر والی غشا سے پیوستہ ہین اور اس غشا ماید رقیق کو الغشاء الرقیق کہتے ہین وہ اوسکو غذا دیتے ہین
پہر دماغ کے اندر پہیلگئی ہین اور اس غشا کو پہلی غشا کے ساتھ ملاتی ہین اور بعد اوس حجاب کے جو درمیان پہلی
اور دوسری بطن دماغ کے ہے ایک میدان ہے کہ جہان اونمین آکر جمع ہوتا ہے اور اوسکو معصرہ کہتے ہین اور معصرہ
یعنی کفگیر دماغ ہے اخیر ان رگون کی شاخون کا حوالی مین اوس معصرہ کی آیا ہے اور جبکہ پہونچا اون رگون
اس میدان مین سب شاخین باہم شامل ہوگئی ہین اور رگین بڑی بڑی اس مقام پر ہوگئی ہین اسواسطے کہ
یہان حاجت ہے رگون بزرگ کی تاکہ جو کون کو معصرہ سے جوس لیوین پہر یہ رگین پہنچی ہین بطن اوسط دماغ سے
بطن اول تک اور وہان جاکر شرائین یعنی پہڑکتی ہوئی رگونمین شامل ہوگئی ہین اور تمام اوس جہلی سے جسکا
نام مشیمہ ہے بنی ہوتی ہین اور تشریح دماغ کی اپنے مقام پر بیان کیجاویگی انشاء اللہ تعالی باب تیسرا

چہوٹے حروف سے ہاتھ کی رگونکا [illegible] شناخت مین ہے کہ اونکو اوردة الیدین

کہتے ہین رگین جو ہاتھ کی اندر آئی ہین وہ مین ایک رگ شانہ کی ہے اوسکو کتفی کہتے ہین قیفال
یعنی سر ارورگ اوسی سے دوسری الٹی ہے کہ قیفال سے ساتھ بازو کے آئی ہے اور اوس سے شاخین بہت
نکلی ہین اور پوست اور عضل نچین بازو کے پراگندہ ہوتی ہین پس جس وقت کلائی کے جوڑ پر پہونچی ہے تو
وہان پہونچکر تین حصہ اسکی ہوئی ہین ایک حصہ حبل الذراع ہے وہ رگ ظاہر زند الاعلی پر پہنچی ہوئی ہے
پہر باہر کیطرف حبل کہنچ ہوتی ہے اور زند الاسفل کے قریب سے بلند نکل آئی ہے اور ظاہر خنصر وہ گاہ اسکی
اور حصہ دوسرا توجہ کرتا ہے بیچ مین ظاہر لائی پر اور ایک شاخ ابطی کی اوسمین ملی ہے اور ایک رگ
ہوگئی ہے اوسکا نام اکحل ہے اور حصہ تیسرا عمیق ہے یعنی وہ رگ گہرائی مین اوتری ہے اور ایک شاخ ابطی کی
بہی اوسمین ملگئی ہے وہ باسلیق ہے اور ابطی بازو کے اندر جو شاخین پہیلاتی ہے تو بعضی بازو کے عضلونمین
پراگندہ ہین اور بعضی کلائی تک پہونچی ہین اور ابطی جب سندگاہ طائی یعنی کہنی کے جوڑ پر پہونچی ہے تو اوسکی
دو قسمین ہوگئیں ہین ایک قسم رگ کی سمت گہرائی مین ہے اور ساتھ اوس شاخ کے جو سر ارورگ سے گہرائی مین
پہونچی ہے پیوستہ ہے اور اندر کے ساتھ اور سے لگی ہے پہر اپس سے جدا ہوگئی ہے اور اونکے اندر کیطرف بیل

کو پہونچتی ہی یہانتک کہ خنصر اور بنصر ... شاخ
ہین ہی اور اونگلیون کے گرد پہیلگئی ہے اور قسم دوسری نزدیک کلائی کے ... شاخ پہلی
پہونچی ہے اندر کلائی کے مقام ... تک اور شاخ دوسری اندر کلائی ... اول سے
پراگندہ ہوئی ہے اور شاخ تیسری درمیانین کلائی کے پہیلگئی ہے ...
بڑی ہی اور وہ رگ ظاہر ہی اور اوبہری ہوئی ہے اور ایک شاخ اوسکی قیفال یعنی سر رگ کی شاخ
پیوستہ ہی اور اکحل یعنی ہفت اندام رگ وہی ہے اور باقی باسلیق ہی لیکن اکحل میانہ گاہ سر کلائی سے
شروع ہوئی ہی اور سر اوسکا اندر کیطرف مائل اور ترچہی نکلی ہے اور زند اعلی کی جانب میل کیے ہوی ہے
اور پہر میل کرتی ہی باہر کیطرف اور دو شاخ ہوگئی ہے یونانی خط حرف لام کی شکل پس شاخ اوپر کی
زند اعلی کے کنارہ پر نکلی ہے اور ... تک پہونچی ہے اور انگوٹھے کے بیچ اور درمیانین انگوٹھے اور مسبحہ کے
پراگندہ ہوئی ہی اور شاخ نیچے کی زند اسفل کے کنارہ کیطرف ہوکر نکلی ہے اور وہ تین شاخ ہوگئی ہے
ایک شاخ درمیان اونگلی وسطی اور مسبحہ کی آئی ہے اور ساتھ اوس شاخ کے جو کنارہ زند اعلی سی طرف
مسبحہ کی آئی ہے ملگئی ہے اور ایک رگ ہوگئی ہے اور شاخ دوسری درمیان وسطی اور بنصر کی آئی ہی
اور وہ رگ اسیلم ہی اور شاخ تیسری نزدیک خنصر اور بنصر کے آئی ہے اور آخر سب شاخونکا اونگلیون کے
اندر پراگندہ ہی

باب چوتھا چوتھے جزو اور چوتھی گفتار سی رگ اجوف کی دوسری قسم کی تشریح مین ہے

قسم دوسری اجوف کی نیچے کیطرف اوتری ہے پس اولاً جسوقت جگر سے
برآمد ہوئی ہے پشت کیطرف میلان کیا ہی اور قبل تکیہ کرنے کی اوپر مہرہ ہای پشت کی اوس سے باریک
شاخین مانند بال کے نکلی ہین اور داہنی گردہ کے غلاف کی جانب اگر اوسکے گرد اگرد اور اوسکے
ہمسایہ اعضا کے گرد پراگندہ ہوگئی ہین پہر اوس سے دو شاخین اور اوٹھی ہین بڑی بڑی اور ان دونون
شاخون کو طالعین کہتے ہین دونون شاخین دونون طرف کی گردہ پر پیوستہ ہین ایک داہنی طرف
اور دوسری بائین طرف اور گردہ بسبب ان رگون کے پانی او رقدری خون کو جسقدر واسطے غذا کے
درکار ہوتا ہی طرف اپنی کہینچتا ہی تاکہ گردہ اور حوالی گردہ اوس سے غذا پاتے ہین اور پانی خون سے
جدا ہوکر مثانہ کیطرف چلا جاتا ہی اور ان دونون رگون مین سے ... رگ جو بائین گردہ کیطرف آئی ہے
اوسمین سے ایک شاخ نکلی ہے اور عورتون اور مردون کے بائین خصیہ کیطرف آئی ہی اور بعد
اوسکی دو شاخین اور نکلی ہین ایک داہنی خصیہ کیطرف آئی ہی اور دوسری بائین خصیہ کیطرف اور
باقی جیسا مذکور ہوا ہی طرف مہرہ پشت کی آئی ہے اور اوسپر تکیہ کیے ہوتی ہے پہر رخ نیچے کیطرف کیا ہے

اسیطرح فرمایا ہین مفرح القلوب

اور نزدیک ہر ایک مہرہ کی ایک شاخ اوس سے اوٹھی ہے اور اوس مہرہ مین داخل ہوئی ہے اور شاخین
اور اون عضلونمین جو نزدیک مہرون کی ہین پراگندہ ہوئی ہین اور شاخین اور بھی اوس سے نکلی ہین اور تہیگاہ
کیطرف شکم کے عضلونمین اوتری ہین اور اوسجگہہ سب پہیلگئین ہین پس جسوقت پشت کی آخر مہرہ پر پہونچی ہے
وہان دو حصہ اوسکی ہوگئی ہین ایک داہنی طرف سی آیا ہی اور ایک بائین طرف سی اور ہر ایک حصہ ران کیطرف
اوترا ہے مگر پہلی ران پر اوترنے کی ہر ایک سی دس شاخ نکلی ہین ایک اوسمین سے حوالی کمر کے عضلونمین پراگندہ ہے
دوسری شاخ اوسکی مانند بال کے صفاق کے نیچے پہیلی ہے اور شاخ تیسری استخوان سرین کے عضلون مین
پہیلگئی ہے اور شاخ چوتھی ظاہر سرین اور مقعد پر پراگندہ ہوگئی ہے اور شاخ پانچوین عورتون کے جسم مین گردن
رحم اور گردن مثانہ اور گرداگرد اوسکے پراگندہ ہی اور مردون کی بدنمین اندر قضیب اور مثانہ اور حوالی مین اوسکی
پہیلی ہوئی ہی اور یہ رگ مردونکے بدنمین بہت قوی ہی واسطے قضیب کے اور عورتون کی جسم مین یہ رگ رحم سے
اوپر کیطرف آتی ہے اور پستان یعنی چہاتیونسی ملگئی ہے چنانچہ مشارکت رحم کی ساتھہ پستان کے اسی رگ سی ہے
شاخ چھٹی اون عضلونمین جو زہار یعنی پیڑو کی ہڈی پر ہے پراگندہ ہوئی ہے اور شاخ ساتوین عضلہ راست پر جو شکم
مین ہی پہیلی ہوئی ہے اور آخر ان رگونکا ساتھہ آخر اون رگون کے جو سینہ سی اوتری ہین پیوستہ ہی اور جو [illegible]
مین مسطور ہی کہ مشارکت رحم کی ساتھہ پستان کے اسی ساتوین شاخ سی ہے اور اس ساتوین رگ کا نام یونانی
زبان مین امعسانا اور عربی مین ذات الراسین یعنی صاحب دو سر مشہور ہے اور شاخ آٹھوین مردون کے
بدنمین طرف قضیب کے اور عورتون کی جسم مین فرج کے اندر پہونچی ہے اور اوسی جگہہ پہیلگئی ہے اور شاخ نوین ران کے
اندرونی عضلونمین پراگندہ ہی اور شاخ دسوین ران کی جڑ تک آتی ہے اور تہیگاہ کیطرف گئی ہے اور ساتھہ آخر
اون رگون کی جو پستان کے گرداگرد سی اوتری ہین پیوستہ ہی پس ان رگونمین سی بڑی رگ عضلہ خصیہ مین
پراگندہ ہی اور اوسمین سے ایک رگ اور نکلی ہے اور سرین کے عضلونمین پہیلگئی ہے اور بعد اوسکے ران کے
اندر بہت شاخین اور قسمین اون رگون کی ہوگئی ہین ایک شاخ اوس عضلہ مین جو ران کے سامنے موضوع ہے
داخل ہے اور دوسری شاخ ران کے نیچے کی جانب جو عضلہ ہی اوسمین پہونچی ہے اندر کیطرف اور باطن مین
اوسکے پہیلگئی ہے اور بہت شاخین رگون کی باطن ران مین متفرق ہوگئی ہین اور جو کچہہ ان رگونسے باقی رہا ہے
جسوقت نوبت بندگاہ زانو تک پہونچنے کی آئی ہے تو اوس مقام پر تین بخش ہوگئی ہین بخش باہر کی جانب کا
یعنی شعبہ وحشی قصبہ کوچک پنڈلی پر اوترا ہے ٹخنہ کے جوڑ تک اور بخش اوسط بندگاہ زانو کے اندر اوترا ہی اور
اوس سے شاخین شکم ساق کے عضلونمین پہیلی ہین اور باقی ساتھہ دو شاخ کے منقسم ہین ایک رگ پنڈلی کے اندر
پوشیدہ ہی اور دوسری رگ درمیان مین دونون قصبہ کی اوتری ہے اور قدم کے نزدیک پہونچی ہے

اور بخش تیسرا بخش انسی ہی پنڈلی کے اندر کیطرف اوترا ہی اوسجگہہ تک کہ جو مقام گوشت سی برہنہ ہی اور وہ رگ
اندر کیطرف پہونچی ہے اور آگی کیطرف میل رکھتی ہی اوسکو رگ صافن کہتے ہین پس آخر ان تینون بخش کا ایک ہو گیا ہے
اور وہ تینون بخش چار قسم پر منقسم ہین یعنی چار شاخین نکلی ہین دو شاخین وحشی جانب سی یعنی طرف بیرونی قدم کے
آئی ہین قصبہ صغری کیطرف اور دو شاخ قدم کے انسی طرف یعنی باہر کی جانب اوتری ہین اور منجملہ ہر دو شاخ
وحشی کے ایک قدم کے اوپر چڑہ گئی ہے اور حوالی خنصر کے پراگندہ ہی اور دوسری شاخ ہمراہ شاخ وحشی کے
قسم انسی مذکور سی شامل ہو گئی ہے اور اجزای قدم مین متفرق ہی **جزو پانچوان شناخت شرائین مین**
**ہی باب پہلا پانچوین جزو سے اور چوتھی گفتار سے بیان شرائین کا بطریق کلی** اندرون
دل کے دو تجویف ہین یعنی دل کے اندر دو مقام خالی ہین ایک داہنی طرف سی اور ایک بائین طرف سے
اور بائین تجویف سی دو رگین نکلی ہین ایک بزرگ ہے دوسری کوچک اور خاصیت شریان کی یہ ہی کہ دو طبقہ
رکھتی ہے ایک دوسری پر پوشیدہ و لیکن اس رگ کوچک کی یہ خاصیت نہین ہے اور اسی سبب سے اوسکو
شریان وریدی کہتے ہین اور اندرونی طبقہ شریان کا سخت زیادہ ہی اسوجہ سی کہ حرارت غریزی اور روح ان کو کسی
جسم مین پہونچتی ہے اور جو کہ احتیاط نگاہ رکھنا اون دونون کی از روی حکمت کے واجب تھی اسواسطے خدا تعالی نے
ان رگون کو کہ پہونچانیوالی اون دونون کی ہین دو تو یعنی دوہرا پیدا کیا تاکہ خوب مضبوط رہین اور نیز جو کہ
روح کو رگون مین حرکت قوی ہوتی ہے اور آسیب حرکت کا اول اندر کے طبقہ پر آتا ہے اس سبب سے
جناب باری نے اس طبقہ اندرونی کو سخت پیدا کیا کہ بروقت حرکت روح کے پائدار ہی اور شرائین کو بائین
تجویف سی اسوجہ سے جایا کہ داہنی تجویف جگر سے نزدیک ہی پس اوس نصف کو واسطے غذا کھینچنے اور ہضم
غذا کے مشغول کیا اور شرائین کو نصف دیگر سے اوگایا تاکہ ہر ایک کار بزرگ مین مصروف رہی کہ قوام بدن کا
اونہین دونون کا ہونسی بندہا ہوا ہے واللہ الموفق والمعین **باب دوسرا پانچوین جزو اور چوتھی**
**گفتار سے شریان وریدی کی شناخت مین ہے** یہ شریان وریدی دل کیطرف سی
پہیپہڑہ کیطرف آئی ہے اور اوسجگہہ پراگندہ ہوئی ہے واسطے دو کام کے ایک یہ کہ خون لطیف کہ غذا اوسکی
مناسب ہے پاس اوسکی پہونچاتی ہے دوسری یہ کہ ہوا سی پہیپہڑہ سی طرف دل کے لیجاتی ہی اور پھر اوسکی طرف
پہیر لاتی ہے اور اس شریان کا ایک طبقہ اسواسطے پیدا کیا گیا کہ وہ نرم ہونا چاہیے تھا تاکہ خون اوسمین سے
جلد ٹپکے اور حرکت انبساط اور انقباض اوسکی سبک زیادہ ہووی اور حرارت دل کی تمام پہیپہڑہ کیطرف
پہونچاوی اور ریہ اسواسطے ہے کہ پہیپہڑا ایک عضو ہی کہ اوسکے سبب سے سکون مطلق نہین ہے اور ہمیشہ متحرک ہے اور
ہمیشگی حرکت کیواسطے دو کام بزرگ کی ہے کہ زندگی انسان اور حیوان کل مخلوقات کی جو سانس لیتی ہین

مہم تر اوس سے اور کوئی کام نہین ہے ایک یہ کہ ساتھہ حرکت انبساطی کے ہوا طرف اوسکی پہونچتی ہے اور وہ ہوا کو باہر سے طرف اپنی کہینچتی ہے اور معتدل کرتی ہے اور پہر دل کے پاس پہونچاتی ہے تاکہ اوس ہوا سرد سے دل راحت پاتا ہے اور حرارت غریزی بہڑکتی ہے جسطرح کوئی آگ کو جو بہی ہووے پہونکے اور وہ روشن ہوجائے دوسری یہ کہ ساتھہ حرکت انقباض کے اوس ہوای سرد کو جو دلکو پہونچتی ہے اور بسبب حرارت دل کی سوختہ اور دودناک ہوجاتی ہے اوس سے باہر کرتی ہے اور جو عضو ایسا ہو کہ ایسی دو کام بزرگ کہ مصلحت تمام جسم کی اونسے وابستہ ہے اوس سے وقوع مین آئین تو اسطرح کے عضو کی غذا کے لیے ایسا خون ہونا ضرور ہے جو اوپر اندامون مین بخوبی پختہ ہوجاتے اور پختگی کمال کو پہونچا ہو کہ پہر دوسری مرتبہ اوس خون کو حاجت پختگی کی نرہے تاکہ وہ عضو ان دو کامونسے باز نرہے اور دوسرے یہ کہ جو عضو کہ ہمیشہ متحرک ہو اوسمین کوئی شے پختہ نہین ہوسکتی اسواسطے کہ جناب باری نے اس شریان کو نرم پیدا کیا کہ حرکت انبساط اور انقباض اوسکی سبک اور آسان ہو اور وہ خون جو غذا اوسکی ہے اول دل کے اندر نیک پختہ ہوتا ہے پہر بوسیلہ اس رگ کے اوس تک پہونچتا ہے اور ساتھہ حرارت زائد کے کہ دل سے طرف اوسکے پہونچتی ہے یہ خون جلد غذا اوسکی ہوجاتا ہے اور جس طرح سے کہ پہیپہڑہ دل کو یہ دو منفعتین پہونچاتا ہے چونکہ پہونچین اسیطرح دل سے بہی دو مکافات طرف اوسکی پہونچتی ہین ایک یہ کہ غذا سب اعضا کی وہ خون ہے جو جگر مین نیم پختہ ہوکر رگون کی راہ سے اعضا مین پہونچتا ہے اور اعضا اوسکو بخوبی پکا دیتے ہین تاکہ اوس سے غذا اپنی پاتے ہین مگر غذا پہیپہڑہ کی ایسا خون ہے جو دل کے اندر پکتا ہے اور اس رگ کی راہ سے پاس اوسکے پہونچتا ہے اور دوسری یہ کہ ساتھہ اوس حرارت زائد کے جو دل طرف اوسکی بہیجتا ہے خون بخوبی پکتا ہے اور جلد غذا اوسکی ہوجاتا ہے پس جسطرح سے کہ وہ انجرے گرم دل سے باہر کرتا ہے اور ہوای تازہ اندر پہونچاتا ہے دل بہی اسی طرح رنج اور مشغولی غذا پکانے کی اوس سے اوٹہاتا ہے اور غذا پکی ہوئی تیار طرف اوسکی پہونچاتا ہے چنانچہ عدل معاملہ مین ہر عضو کے نگاہ رکہا گیا ہے **باب ۳ تیسرا پانچوین جزو اور چوتہی گفتار سے شریان بزرگ کی شناخت مین ہے** اس شریان بزرگ کا نام ارسطاطالیس نے اورطی رکہا ہے اور جسوقت یہ رگ دل سے برآمد ہوتی ہے تو اوس سے دو شاخین نکلی ہین جو بڑی شاخ ہے وہ گرد دل کے گشت کہا رہی ہے اور اوسکے اندر پہیلی ہوئی ہے اور شاخ دوسری تجویف راست دل کیطرف آئی ہے اور اسی جگہہ پہیل گئی ہے اور باقی ساتھہ دو بخش کے منقسم ہے ایک بخش اوسکا بزرگ ہے اور نیچے کیطرف اوترا ہے اور دوسرا بخش چہوٹا ہے اور اوپر کیطرف چڑہ گیا ہے واللہ اعلم **باب ۴ چوتہا پانچوین جزو اور چوتہی گفتار سے اوس شریان کی شناخت مین ہے** جو اوپر کیطرف گئی ہے اس شریان کی نہی

دو شاخین ہو گئی ہین ایک ہڈی ہی اور سینہ کیطرف آئی ہے پھر داہنی طرف کو ترچھی ہو گئی ہی اور وہان
تین شاخین اوسمین سے پہوٹی ہین دو شاخونکو شریان سباتی کہتی ہین ایک داہنی طرف سی آئی ہی
اور دوسری بائین طرف سی اور ہر ایک نزدیک دواج اندرونی کے پہونچی ہے چنانچہ تشریح اوردہ کے
باب مین بیان ہو چکا ہی اور جسطور سی دواجین پراگندہ ہین سباتین بھی پراگندہ ہوتی ہین اور شاخ
تیسری بائین طرف درمیان ہڈیون اور پہلو ہای سینہ اور حوالی چنبر گردن مین پراگندہ ہی اور اوسجگہ
سی سر شانہ پر پہونچی ہے اور پہر ہاتھہ کے اندامون تک گئی ہے اور بخش دوم یعنی دوسری شاخ اوس
شریان کی جو اوپر چڑہ گئی ہے وہ دوسری شاخ اوسکی کش دست کیطرف ہی اور جسطرح شاخ تیسری بخش
اول سے پراگندہ ہوتی ہی یہ بھی بائین جانب سی پراگندہ ہی باب پانچوان پانچوین جزو اور

## چوتھی گفتار سے شریان سباتی کی شناخت مین ہے

شریان سباتی دونون مین سے ہر ایک جسوقت گردن کے پاس پہونچی ہے تو ساتھہ دو قسم کے منقسم ہوتی ہی ایک قسم
آگے کیطرف آتی ہے اور دوسری قسم پیچھے کیطرف گئی ہے اور جو قسم کہ آگے کیطرف آتی ہی اوسکی دو شاخین
ہین ایک شاخ اندر کیطرف گئی ہے اور اندر زبان اور نیچے کے جبڑے کے عضلون مین پہیلی ہوئی ہے اور
اور شاخ دوسری ظاہر کیطرف نکلی ہے اور سامنے کان اور کنپٹی کے عضلات کے اوپر آتی ہی اور [illegible]
شاخون مین سی ان عضلون مین رہ کر باقی شاخین سر کے بیچ مین پہیلی ہین اور موتہہ رگون کے جو
داہنی طرف سی آتی ہین ساتھہ موتہہ اون رگون کی جو بائین طرف سی آتی ہین پیوستہ ہین اور اندر
ایک دوسری کے کشادہ ہین اور دوسری بخش یعنی دوسری قسم شریان کی جو پیچھے کیطرف گئی ہی اوسکی بھی دو شاخین
ہین چھوٹی شاخ اوس مین کی کچھہ اوس سے برآمد ہو کر اون عضلون مین جو حوالی بند کشادہ سر کی ہین
پراگندہ ہوتی ہے اور کچھہ اندر اوس ثقبہ کے جو نزدیک درز لامی کے ہے داخل ہی اور بڑی شاخ
اوسمین کی اوس سوراخ مین داخل ہے جو ثقبہ کہ استخوان حجری مین ہے اور اس شاخ بزرگ کی بہت
شاخین نکلی ہین اور شبکہ دماغ تک پہونچی ہین بلکہ شبکہ اونہین شاخون سے بنا ہوا ہے اور آخر اون
شاخون کا ساتھہ آخر شاخون ورید کے جو دماغ کیطرف آتی ہین پیوستہ ہے اور موتہہ دونون کے اندر
ایک دوسری کی کہلی ہوئی ہین تا کہ قوت روح اور حرارت غریزی شریان کی شاخون سی طرف شاخون ورید کے
کی پہونچتی ہے اور شاخین وریدی کی شریان شاخونکو غذا پہونچاتی ہین اسی سبب سے بہاو شریان کی
شاخون کے اوپر چڑہنے والی ہے اور قوت روح اور قوت حرارت غریزی کی بھی اوپر چڑہنے والی ہوتی ہے
اور دونون ساتھہ قوت اپنی کے طرف شاخون وریدی کے پہونچ سکتے ہین اور بہاو وریدی کے

شاخون کی نیچے اوترنی والی ہی تاکہ غذا اوس سے اون شریانون مین جاتی ہے اور مہنا دہر ایک کی موافق یہی
ہی جو بیان ہو چکی کیونکہ اگر شاخین شریان کی نیچے اوترنے والی ہوتین اور شاخین وریدی کی اوپر چڑہنے والی
تو ہرگز غذا شاخہای شریان کو نہ پہونچتی اور قوت حرارت اور روح کی جو اونہین شرائین کے آگے پہر آتی ہی
غذا کو واپس پہیر دیتی اور دفع کردیتی ہی اور وہ شاخین غذا سے بی نصیب رہتین اور خشک ہو جاتین
اور مضرت اونکی گرد اگرد بہی اونکے پہونچتی اور شبکہ نیچے دماغ کے مفروش ہی درمیان ہڈیون اور درمیان
غشا جلب یعنی جہلی سخت کی تاکہ خون شریانی اوس شبکہ مین جاوی اور موافق مزاج دماغ کے اوسکہ نضج
پاوی پہر بتدریج دماغ کے اندر پہونچے کیونکہ پہونچنا خون شریان کا طرف دماغ کی کہ مخالف اوسکی مزاج کے ہی
ممکن نہین ہوتا واللہ اعلم بالصواب

**باب چہٹا پانچوین جزو اور چوتھی گفتار سے اوس شریان کی شناخت مین ہی جو نیچے اوتری ہے**

لیکن شریان بزرگ جو نیچے اوتری ہے
اور طی کی قسمون سے وہ پہلی سیدہی آئی ہے پشت کی پانچوین مہرہ تک اور یہ مہرہ مقابل یعنی برابر دل کے
ہی اور مقام پہیپڑہ کا اوسی جگہہ ہے اور حائل درمیان شریان اور پشت کی ہڈیون کے پہیپڑہ ہی اور جسوقت
اس مہرہ تک پہونچی ہے تو وہانسی اوتر کر سرین کی ہڈی تک پہونچی ہے اور راہ مین ایک شاخ چہوٹی اوس سے
نکلی ہے اور سینہ مین پراگندہ ہوتی ہی اور آخر اوسکا قصبہ ریہ سی ملا ہوا ہی اور اوسی جگہہ پراگندہ ہی اور اسی طرح سے
برابر ہر مہرہ کی پشت کی مہرونسی ایک شاخ اوس سے برآمد ہوئی ہے اور دو بخش یعنی دو قسمین ہو اوسکی ہوگئی ہین ایک
قسم داہنی طرف کو آئی ہے اور دوسری شاخ بائین جانب کو گئی ہے اور وہ شاخین پہلوون اور حرام مغز
کے اندر جاکر پہیلگئین ہین پہر جسوقت برابر سینہ کی گذرا اوسکا ہوا ہے تو دو شریان اور اوس سے نکلی ہین اور
دونون حجاب مین داخل ہو گئی ہین اور داہنی اور بائین طرف سے اوس مین پراگندہ ہین اور بعد اوسکے دو
شریان اور اوس سے برآمد ہوئی ہین اور ہر ایک کی بہت شاخین نکلی ہین اور معدہ اور جگر اور تلی مین پراگندہ
ہوئی ہین اور ایک شاخ اور جگر سے نکلی ہے اور مثانہ مین پہیلگئی ہے اور بعد اوسکی ایک شریان گرد آنتون
باریک اور قولون کے پراگندہ ہی اور تین شریان اور اوس مین سے اوٹہی ہین ایک چہوٹی شریان بائین گردہ
کیطرف آئی ہی اور اوس جگہہ اور اوسکی چوگرد پہیلگئی ہے اور دو شرائین باقی جو ہین وہ بہی دونون گردہ کیطرف
گئی ہین ایک اس گردہ کیطرف اور ایک اوس گردہ کیطرف تاکہ جذب کریں گردہ اون دونون سے مائیت
خونون کو یعنی قدر پانی جو خون مین شریان کے ہوتا ہے اونہین سے گردہ چوستا ہے [illegible] اکثر اوقات
[illegible] معدہ اور آنتون سے جذب [illegible] آتا ہی پہر دو شریان [illegible]
[illegible] ہے اور دوسری بائین [illegible]

شاخ شریان بائین گردہ کی ہمراہ اوسکی ہوتی ہے اور بسا اوقات ایسا ہے کہ شریان جو بائین خصیہ کی جانب
آتی ہے یہ بالکلیہ بائین گردہ ہی کیطرف سے آتی ہے اور جو شریان کہ داہنے خصیہ کی طرف آتی ہے ہمیشہ اصل
شریان سے آتی ہے یعنی شریان بزرگ سے اور نادر یہ بات ہے کہ جو شریان داہنے خصیہ تک پہونچتی ہے ایک شاخ
داہنے گردہ کی شریان کی اوسمین ملگئی ہے اور بعد اوسکی شاخین بہت اصل شریان سے نکلی ہین یعنی شریان کبیر سے
اور اندر رگون کے اور اوس آنت مین جسکا نام معاء مستقیم ہے پھیلگئی ہین اور سوراخونمین مہرون پشت کے اور
حرام مغز مین پراگندہ ہوگئی ہین اور رگونمین تہیگاہ کے پھیلگئی ہین اور ایک شاخ ان شاخونمین سے دو حصہ ہوگئی ہے
اور دونون خصیون کیطرف آتی ہے اور دو شاخین اور اونمین سے نکلی ہین اور عورت کی فرج اور مرد کے ذکر
تک پہونچی ہین اور شاخہای وریدی سے ملگئین ہین پھر اصل شریان یعنی شریان کبیر جسوقت پشت کی آخر مہرہ تک
پہونچی ہے اور ہمراہ وریدی کے ملی ہوئی ہے بعد اسکی وہ شریان دو شاخ رکہتی ہے بشکل حرف لام یونانی
اور دونون رانون تک وہ شاخین اوترآئی ہین اور قبل پہونچنے کے رانون تک راہ مین ہر ایک شاخ اوسکی سے
ایک ایک شاخ نکلی ہے اور مثانہ کیطرف آئی ہے اور کچھ ناف تک بھی پہونچی ہے ایک داہنے طرفسے اور ایک
بائین طرف سے اور دونون شاخون کے سر ملگئے ہین اور سران دونون شاخون کے اون بچون کے بدنمین
جو شکم مادر مین ہوتی ہین ظاہر ہوتے ہین اور اونکے جسم مین پوشیدہ مگر اصلین ان شاخونکی البتہ ظاہر ہوتی
پھر اون دونونسی شاخین اور برآمد ہوئی ہین اور اوس عضلہ کے اندر جو سرین کی ہڈی پر رکھا ہوا ہے
پراگندہ ہین اور وہ شاخ جو مثانہ کیطرف آئی ہے کچھ اوسکے اندر پھیلی ہے اور باقی مردونکی گرداگرد ذکر اور عورتون
کی فرج مین داخل ہوگئی ہے اور اصل شریان ران سے جو طرف قدم کے اوترتی ہے تو اول رانمین دو قسم پر
منقسم ہوتی ہے ایک باہر کیطرف سے اوترتی ہے اور ایک اندر کیطرف اور وہ اندر کی قسم بھی باہر کیطرف میل
رکہتی ہے اور دو قسمین اور شاخون کے ساتھ پراگندہ ہین **باب ساتوان پانچوین جزو اور
چوتھی گفتار سے شناخت مین اون رگون شریان کے ہے جو ساتھہ ورید کے ہین**
شریانونمین سے بعضی ساتھہ اور ورید کے مصاحب ہین اور بعضی شریانات تنہا ہین لیکن جو جو شریان کہ تنہا جسم
مین موجود ہین اونمین سے دو شریان وہ ہین جو جگر سے طرف ناف کی آئی ہین اور شاخین شریان وریدیکی اور وہ
شریان جو برابر پانچوین مہرہ کی پشت کی مہرونسے اور وہ شریان جو سینہ کیطرف آئی ہے اور وہ شریان جو بغل کیطرف پہونچی ہے اور شریانات
سباتی اوسجگہہ جو شبکہ اور مشیمہ مین پراگندہ ہین اور وہ شریان جو حجاب کی اندر گئی ہین اور وہ شریان
جو مثانہ کیطرف آئی ہے اور شاخین اوسکی وہ کہ معدہ اور جگر اور آنتون اور تلی کے اندر آئی ہین اور وہ شاخ جو
عضلہ شکم سے اوترتی ہین اور وہ شریانات جو سرین کی ہڈی کے پاس آئی ہین اور جو شریان کہ ہمراہ ورید کے

گئی ہین وہ شرائین ہین جو اندامون ظاہری ہین ہین اور تمام شرائین مذکورہ یعنی جو ہمراہ اوردہ کے ہین وہ
اوردہ کے ہین تاکہ وریدین شریان سے قوت حرارت اور قوت روح کی حاصل کرتی ہے اور شریان ورید
غذا پاتی ہے **گفتار پانچوین شناخت مین اعضای مرکبہ کی ہے اور اس گفتار**
**کی ستّرہ باب ہین** تشریح اعضای مفردہ کی کہ بیان ہوچکی مناسب اور بہتر متصور ہوا کہ تشریح
اعضای مرکبہ کی بھی برابر اوسکے بیان کی جائے تاکہ مبتدی اس کتاب مین جو تشریح اعضا کی ڈھونڈھی
تو غرض اوسکی ایک ہی جگہہ حاصل ہوجائے اور طبیب اعضای مرکبہ کو الاعضاء الآلیہ کہتے ہین اسوجہ سے
کہ ہر عضو دوسری عضو کے کام کا آلہ ہی اور اعضای مفردہ کو متشابہ الاجزا کہتے ہین **باب پہلا پانچوین**
**گفتار سے شناخت اجزاے سر اور تشریح دماغ مین ہے** اجزای ذاتی سر کے
بال ہین پھر چمڑا پھر گوشت پھر کھوپڑی یعنے قحف دماغ پھر غشاء صلب یعنی گاڑہی اور سخت جھلی پھر غشاء رقیق
یعنی پتلی جھلی کہ اوسکو مشیمہ بھی کہتے ہین پھر گوہر دماغ اور تجویفین اوسکی اور جو کچھہ اون تجویفون کے اندر ہے
پھر وہ دو غشا جو دماغ کے نیچے ہین پھر شبکہ کہ آخر باب دوم جزو چہارم سے بیان کیا گیا ہے بعد اوسکے رہ
ہڈی جو قاعدہ دماغ ہی اور لیکن تشریح دماغ کی پس جاننا چاہیے کہ دماغ انسان کا سر کے آگے سی سر کے پیچھے
تک درازی مین ساتھہ دو حصہ کے تقسیم کیا گیا ہی اور ہر ایک حصہ کے غشائین اور تجویفین یعنی جھلیان اور
خلو ہر ایک کی جدا جدا ہین اور دونون حصے ایک دوسرے سے ملے ہوتے ہین اور جدائی ہر ایک حصہ کی دماغ کے
آگے کیطرف سی اندر کے ظاہر ہے اور منفعت دو حصہ ہونی دماغ کی یہ ہے کہ اگر ایک حصہ پر کوئی آفت یا سدہ
عارض ہو تو وہ آفت تمام دماغ کو نہ پہونچے چنانچہ ابواب گذشتہ مین مفصل لکھا گیا ہے اور مزاج دماغ کا
سرد اور تر ہے لیکن سرد اسواسطے ہی تاکہ بسبب حرکت پٹھون کے کہ اوس سے اگے ہین اور بسبب حرارت کے
جو حرکت سی پیدا ہوتی ہے حرارت زائد غالب نہووے تاکہ اوس کے جہت سی محل حواسہای باطنی کا ادراک
محسوسات سی ہمیشہ اثر قبول کرتا ہے اور منفعل ہوتا ہی اور محل قوتہای تخیلہ اور متفکرہ اور متذکرہ کہ ہمیشہ حرکت
مین ہی بسبب ہمیشگی حرکت اور انفعال کے جلنے نپاوے اور شعلہ ور نہووے اور منفعت دوسری ہی کہ روح
جو ہمیشہ ویسے کہ معدن حرارت ہی دماغ کیطرف جاتی ہی اون دو رگون مین جو دماغ سی طرف دل کے پیوستہ ہین
حرارت اوسکی ٹوٹ جائے اور معتدل ہوجائے اور تر اسواسطے ہی تاکہ بسبب ان حرکتون کے خشکی
اوسمین ظاہر نہووے اور چرب بھی ہے دماغ اور نرم لیکن چرب اسواسطے ہی تاکہ پٹھے جو اوس سے اوگے
ہین چپکے ہووین اور چپاک فارسی مین اوس چیز کو کہتے ہین جو کھینچنے سے نہ ٹوٹے اور دماغ نرم ہے اسواسطے
کہ تا جلد محسوسات کو ادراک کرے اور اثر اوسکا جلد قائم ہووے اور آگے کا جزو دماغ کا نرم زیادہ ہوا ہے

پیچھے حس کے اکثر اوس سے اوگے ہین خصوصاً پیچھا شنوائی اور بینائی کا اور پیچھے کا جزو دماغ کا سخت زیادہ ہی اسواسطے کہ پیچھے حرکت کا اکثر اوسی مقام سے اوگے ہین تو سبب حرکت کے پٹھون کا ناچار سخت ہونا چاہیے اسواسطے کہ پیچھے قوت کی قوی زیادہ ہین اور بیچ مین دماغ کے آگے اور پیچھے کے جزو کے ایک حجاب ہے لطیف تعبیہ کیا ہوا تاکہ جزو نرم جزو سخت سے جدا رہے اور تاکہ رگین کہ دماغ مین اوترتی ہین اس حجاب پر اعتماد کرین اور اوپر جزو آخرین دماغ کے معصرہ ہے اور یہ معصرہ ایک تجویف ہے مانند حوض کے کہ خون اوردہ سے جو دماغ مین آتا ہے اول اوسمین جمع ہوتا ہے تاکہ مزاج دماغ کا قبول کرے اور اوس جگہ شاخین اوردہ کی ہین کہ وہ خون اون شاخون مین گذر کرتا ہے اور دماغ مین پھیلجاتا ہے اور جوہر دماغ کے مانند ہوتا ہے اور دو ورکو مین جمع ہوتا ہے کہ مذکور ہوگا اور دماغ کے آگے مانند سر پستان عورت کی دو فزونی ہین یعنی دو زیادتی گوشت کی باہر نکلی ہوئی ہین کہ اوسکو طبیب حلمتی الثدی لکہتے ہین اور حس سونگہنے کی انہین حلمتان سے ہے اور دو غشا یعنی دو جہلیان تاؤ دماغ مین پوشیدہ ہین ایک جہلی باریک اور پتلی بہت ہے اور مماس دماغ ہے یعنی دماغ کو مس کیے ہوئے ہے اور دوسری جہلی صفیق یعنی گاڑہی نہایت ہے اور مماس قحف ہے یعنی کہوپڑی کو مس کیے ہوئے ہے کہ دونون جہلیان درمیان جرم دماغ اور کہوپڑی کی ہڈی کی حائل ہین اسواسطے کہ دماغ کو جو کہ حرکت انبساط اور انقباض یعنی حرکت فراخی اور تنگی کی ضروری ہے اگر وہ جہلیان بیچ مین نہوتین تو جوہر دماغ خواہ مخواہ حالت انبساط مین مماس قحف ہوتا اور جسوقت کہ جوہر دماغ زیادہ ہوتا اور جسوقت کہ آدمی آواز بلند کرتا یا غصہ ہوتا تو حرکت انبساط کی زیادہ ہوتی اور جوہر دماغ مماس قحف ہوتا یعنی چہونیوالا کہوپڑی کا ہوتا لہذا جناب باری نے اون دونون جہلیونکو حجاب بنایا تاکہ جوہر دماغ کہ نرم اور نازک ہے ساتہہ کہوپڑی کے کہ ہڈی سخت اور خشک ہے مماس نہو یعنی چہونیوالا نہو اور آسیب اوسکو سے دور رہے اور دو جہلیان اسلیے پیدا کین کہ ایک جہلی ملاقات جوہر دماغ اور ملاقات قحف یعنی کہوپڑی کے لیے سزاوار نہوسکتی اسواسطے حکمت الٰہی نے یون اقتضا فرمایا کہ ایک جہلی جو ملاقات قحف کو ضرور ہے وہ سخت زیادہ ہونی چاہیے اور دوسری جہلی جو ملاقات جوہر دماغ کے لائق ہے وہ نرم اور پتلی ہونی چاہیے اور یہ دونون جہلیان وقایہ یعنی پناہ دماغ کی ہین اور مانند تکیہ گاہ کے ہین کہ تمسک یعنی قرار پکڑنا اوردہ اور شرائین کا جو دماغ کے اندر آتی ہین اونہر ہے اور دونون مثل مشیمہ کے ہین کہ رگون کو سیدہا اور درست رکہتی ہین اور غشاء صلب یعنی جہلی موٹی جو کہوپڑی کو مس کیے ہوئے ہے پتلی جہلی پر کہ نیچے اوسکے ہے رکہی ہوئی ہے اور بوجہ اوسکا اوسپر نہین ہے بلکہ اوس سے جدا ہے اور آزاد اور دماغ کے اندر رگین ہین کہ راہ درز قحف سے اوترتی ہین اور دونون جہلیون کے اندر گذری ہین اور غشا صفیق سے شاخین باریک آوگی ہین اور تمسک غشا کا قحف پر بسبب اون شاخون نکلنے ہے تاکہ گرانی اوسکی دوسری غشا سے اوٹہ جاوے یعنی ایک جہلی کا بوجہ دوسری جہلی پر نہو ... بیشاخین کہوپڑی کی درز سے باہر نکلی ہین اور ظاہر کہوپڑی پر اوس سے ایک غشا بنی ہوئی ہے اور قحف مین ڈہلی ہوئی ہے اور ...

دماغ مین تین تجویف ہین یعنی تین خانہ ہین کہ طبیب انکو بطون دماغ کہتے ہین اور ہر ایک خانہ اوسکا ساتھہ دو
حصہ کے منقسم ہے اسوجہ سے کہ جوہر دماغ ازروی طول کے دو حصہ پر منقسم ہی جسطرح مذکور ہوچکا ہے اور بطن اول طرف
مقدم دماغ کی ہی اور بزرگ زیادہ ہی کیونکہ آدمی ناک کی راہ سی ہوا کو ساتھہ اوسکے کہینچتا ہی اور فضلہ دماغ کا ساتھہ چہینک
اوس سے باہر آتا ہے اور روح حساسہ اوسمین سے اعضا کو تقسیم ہوتی ہے اور حصہ ہر ایک عضو کا اوس سے بخوبی پہونچتا ہے
اور کام قوت مصورہ کی اوسمین انجام پاتی ہین اور تمام ہوتے ہین اور بطن آخر دماغ کا بہت چہوٹا ہی اور مبدء حرکتونکا
حصہ بازپسین ہی یعنی حصہ اخیر اور روح محرکہ اوس سے اور اعضا پر تقسیم کیجاتی ہی اور حصہ ہر ایک عضو کا اوس سے ساتھہ اوس
عضو کی پہونچتا ہی اور کام قوت حافظہ کا اوسمین ظاہر ہوتا ہی اور حصہ اول دماغ بزرگ زیادہ ہی اور درمیان کا
جزو چہوٹا ہی اور اخیر کا جزو دونونسے کوچک ہی بتدریج اوس مقام تک کہ حرام مغز او گاہ ہے وہ دنبال اوسکا ہے
اور تجویف درمیانی شکل ایک منفذ کے ہی کہ تجویف اول سے تجویف آخر کو جو راستہ جاتا ہی اور تجویف درمیانی
مانند دہلیز کے ہی درمیان دونون کے اور وہ ہوا جو اوسمین ہے طبیب اوسکو روح کہتے ہین اور اجزا روح کے کہ تجویف
اول مین ہین ساتھہ اجزا روح کے جو تجویف اخیر مین ہین پیوستہ ہین اور جملہ محسوسات کہ حاصل ہوتی ہین جزو اول
سی طرف جزو اخیر کے پہونچتی ہین اور اوسمین قرار پکڑتی ہین اور صورت چیزونکی کہ یاد آتی ہے جزو اخیر سے طرف جزو
اول کے پہر آتی ہین اس سبب سی تینون تجویفین آپسمین کشادہ ہین اور شکل درمیانی تجویف کی گول ہی اور اسمانہ
اوسکا مانند چکی کے ہی اس سبب سی اوسکو ارحی کہتے ہین اور مجمع البطنین بہی مشہور کرتے ہین اور اس سبب سے کہ محل
ادراک محسوسات کا جزو اول دماغ ہی اور محل یاد رکہنے کا جزو اخیر ہے اور صورتین محسوسات کی بہی تجویف اول سے
طرف تجویف اخیر کے پہونچتی ہین اس جہت سے تجویف درمیانی محل تفکر کے واسطے زیبا اور لائق ہو تا کہ جو کچہہ حس سے
لیوے اوسکو تمیز کرے اور خزینہ حفظ کو سپرد کرے اور بروقت یاد کرنے کی اوس سے پہیر لینا چاہی اور مقام حس کیطرف
پہیر لاوے پس جسوقت کسی جزو مین اجزای دماغ سے کوئی آفت پہونچی تو خلل کام مین اوس جزو کے ظاہر ہوگا
اس طریق سی سمجہا گیا ہی کہ ہر ایک جزو دماغ کا محل کونسی قوت کا ہی اور کام ہر ایک جزو کا کیا ہے اور غشای رقیق
یعنی پتلی جہلی جو مماس دماغ ہے دماغ پر پڑی ہوئی نہین ہے بلکہ اوس سی آزاد ہے اور سب دماغ کی لیئے مثل
ایک غلاف کے ہی اوس مقام تک کہ آخر دماغ ہے نزدیک درز لامی کے اور جس جگہہ کہ جرم دماغ سے اکثر
جزو بتدریج سخت ہے اور لیکن جو شکن کہ جرم دماغ مین ظاہر ہین مانند جوشن کے ہین کہ ٹکڑی ٹکڑے
برہم رکہے ہوئی ہین اور گند ہے ہوئی کہ طبیب اوسکو ترزید کہتے ہین پس یہہ ترزید اسواسطے ہی کہ روح
نفسانی جسطرح تجویفون مین گذر کرتی ہے اور پختہ ہوتی ہے اس ترزید مین بہی آتی ہے کیونکہ بعض اوقات
روح زیادہ اندازہ تجویف دماغ سے ہوتی ہی اور وہ فزونی اس ترزید مین نضج پاتی ہی یعنی پختہ ہوتی ہے

اورجسطور سے کہ جزو اول دماغ بزرگتر جزو آخر اور درمیانی سے ہی تو درمیان جزو درمیانی اور جزو آخر دماغ کی
دونون کے اندر بخشگاہ دو بڑی بڑی رگون کے ہین کہ شاخین وہانسے نکلی ہین اور غشاء مشیمی نہین دونون رگونکی
شاخونسے بنی جاتی ہے اور یہ وہ دو رگین ہین جس جگہہ ذکر معصرہ کا ہم بیان کر چکے ہین وہان لکھدیا ہی کہ ہم شرح
دونون رگون کی بعد کو بیان کرین گے اور چونکہ ان شاخون کی کوئی تکیہ گاہ ہونی چاہیے کہ جسپر وہ اعتماد کرین
لہذا پارہ گوشت جنس غددسی درمیان شاخونکی رکھا ہوا ہی تاکہ جسجگہہ کہ خالی ہو ٹکڑا اوس گوشت کا جگہہ پکڑے اور
شاخین اوسپر اعتماد کرین اور یہ غدد وشاخونکی نہاد کی تشکل ہین اور جو اصل ان شاخون کی وہ ہی دونون رگین
ہین کہ پاس ایک دوسری کے رکھی ہوئی ہین اور شاخین اونسے پھیلی ہوتی ہین اور بتدریج فراخ ہوتی گئین ہین
اور پراگندہ ہوگئی ہین اور شکل فراخی اور پراگندگی ان شاخون کی مانند صنوبر کے ہی کہ سر اوسکا نزدیک اصل رگونکے
ہی اور قاعدہ اوسجگہہ ہی جہان نہایت شاخونکا ہی اور منتہا شیمہ کا اور اجزاء دماغ کے کہ گرد تجویف درمیانی کے
ہین کرمی شکل ہین اور وہ اوسکا اوسکے درپر ہی جس طرح کیڑا یعنی کرم کبھی اپنی کو دراز کرتا ہی اور کبھی خود بخود کھچتا ہے
اور سمٹتا ہی پس یہ اجزاء دماغ کے بھی اسیطرح یہی دونون حرکتین کرتے ہین اسی سبب سے اونکو دودہ کہتے ہین
اور جسوقت کہ یہ دودہ اپنی کو دراز کرتا ہے تجویف اوسکی بھی دراز ہوجاتی ہے اور بستہ ہوتی ہی اسکو حرکت
انقباض کہتے ہین اور جسوقت اجزای مذکور خود بخود کھچتے ہین اور سمٹتے ہین تو تجویف بھی کوتاہ ہوجاتی ہی اور کشادہ
ہوتی ہے اس کو حرکت انبساط کہتے ہین اور اندرون تجویف سقف کی ایک استر ہی اوسکا جھلی سے کہ وہ استر دماغ ہے
اوس حد جزو دماغ تک جو بشکل ران ہی اور معنی شکل ران کی یہ ہین کہ دونون رانین کبھی ایک دوسیکر سے مل سکتی ہین اور کبھی
ایک دوسری سے جدا ہوسکتی ہین تاکہ جسوقت کہ دودہ حرکت انقباض کرے تجویف بند ہوجائی اور جسوقت حرکت
انبساط کرے تجویف کشادہ ہوجاوے پس انون کا نام طبیبون نے العنقان رکھا ہے اور ران رانون کے
اندر تر زیدہ نہین ہے لیکن ایک پارہ ہی تاکہ حرکت انبساط اور انقباض کی قوی زیادہ ہووی اور بستہ ہونا
اور کشادہ ہونا تجویف کا ساتھہ اوسکی حرکتون کے محکم اور جلد اور تمام ساتھہ قوت کی ہو کیونکہ حرکت اوس
شی کی جو چند پارہ ہی مثل حرکت اوس شی کے نہین ہی جو ایکپارہ ہی اور اس قدر احتیاط ساتھہ ان حرکتون کے
کہ وہ حرکتین قوی زیادہ ہوجین اسواسطے ہی کہ قوت دافعہ دماغ کی دفع فضلا ساتھہ حرکت انقباض کی کرسکے
پس اللہ تعالی جلشانہ نے بسبب نرمی اور نازگی دماغ کے یہ احتیاط اون حرکتون مین کی ہے تاکہ دافعہ دماغ کے
بقوت تمام فضول کو دماغ سے دفع کرے اور دماغ سے فضول نکالنے کے تین راستہ ہین
ایک اوس جزو مین جو آگے کیطرف دماغ کے ہے نزدیک اوس حد کے جو مشترک ہی درمیان
آگے کے جزو اور درمیان کے جزو کے اور دوسرا راستہ جزو درمیانی دماغ مین ہے اور جزو پانچین

دماغ مین کوئی مجری ظاہر نہین ہے یعنی پیچہے کے جزو دماغ مین ظاہری راستہ کوئی نہین ہی واسطے دو کام کے
ایک یہ کہ جرم اوسکا بہت چہوٹا ہی اور اوسکا اور درمیانی جزو کا ایک مجری تمام ہوتا ہے اور دوسرا کام یہہ کہ
بعض فضول اوسکی حرام مغز کی طرف دفع ہوتے ہین اور دونون راستے جسجاپہ کہ غشا رقیق ہی ساتھہ ایکدوسرے کے
ملتے ہین اور ایک راہ ہو جاتے ہین اور شروع اس سوراخ کا جو دونون راستون سے پیدا ہوا ہی فراخ زیادہ ہے
اور آخر اوسکا تنگ نہایت ہی بشکل قمع اسواسطے اوسکو قمع اور مستنقع بہی کہتے ہین اور جو یہ سوراخ غشا صلب کے
اندر سے کشادہ ہی بشکل اوس مہرہ کے ہی جو درمیان غشا صلب اور درمیان مجری کام کے یعنی بیچ مین راستہ
تالو کی رکہا ہوا ہے اور کوئی طرف مہرہ کی خالی نہین ہے اور جب وہ سوراخ جسکو منفذ لکتے ہین یعنی وہی راستہ
اس مہرہ میں گذرتا ہی تو مشاشی ہڈی سے کہ اوسکو مصفات کہتے ہین اوترتا ہی اور مجری یعنی راستہ تیسرا اوس دو
فرونی سے ہی جو دماغ کے آگے سے باہر نکلا ہین بشکل سر پستان کے کہ اونکو طبیب حلمتان کہتے ہین اور نیچے اوسکے ایک
ہڈی ہے اور منفذ اوسکا ناک مین کہلا ہوا ہی اور اوس ہڈی کو مصفات کہتے ہین اور بعض فضول دماغ کے اس راہ سے
نکلتے ہین پس تمامی شرح اور تفصیل اوسکی ناک کی تشریح مین بیان کیجائیگی انشاء اللہ تعالے باب دوسرا

## پانچوین گفتار سے آنکہہ کی تشریح اور رطوبات چشم کے بیان مین ہے آنکہہ کے

اجزا مین سے جہلی ہے اور پٹھے اور طبقے اور رطوبتین اور عضلے اوسکے مین اور رگین اور شرائین رگین لیکن پٹھے دو مین ایک
پٹھا واسطے حس کے ہی اوسکو عصب مجوف کہتے ہین اور دوسرا پٹھا واسطے حرکت کے ہے چنانچہ تفصیل اور تشریح
ان دونون پٹھون کی تشریح مین پٹھون کے بیان کیگئی ہے اور جہلی یعنی غشا بہی دو ہین ایک غشا صلب یعنی موٹی
جہلی ہے دوسر غشا رقیق یعنی پتلی جہلی ہے اور ہر ایک پٹھا جو دماغ اور حرام مغز سے اوگا ہے ان دونون جہلیون مین
پوشیدہ ہی اور موٹی جہلی مماس استخوان ہے یعنی ہڈی کو چہوتی ہے اور پتلی جہلی پٹھے کو چہوتی ہے اور آنکہہ کی رطوبتین
تین ہین زجاجیہ جلیدیہ بیضیہ اور طبقات کی شمار مین اختلاف سب طبیبون کا ہے مگر بقول جالینوس
آنکہہ کے سات طبقات ہین پہلا طبقہ صلبیہ ہے دوسرا مشیمیہ ہے تیسرا شبکیہ ہی چوتہا عنکبوتیہ ہی پانچوان
عنبیہ ہی چہٹا قرنیہ ہی ساتوان ملتحمہ ہے اور عضلات چشم یعنی آنکہہ کے عضلے نو ہین اور تشریح اون عضلون اور
تشریح اور رگ اور شرائین چشم کی اعضا مفردہ کی تشریح مین مذکور ہو چکی ہے لیکن عصب مجوف جسوقت سکورہ
چشم مین آیا ہی تو غلیظ ہو گیا ہی اور سرا اوسکا فراخ ہے تاکہ گرد آنکہہ کے رطوبتونکی حاوی ہو اور درمیانی رطوبت کا نام
جلیدیہ ہی اور جلیدیہ اسواسطے کہتے ہین کہ صاف ہی اور روشن اور سپید مانند یخ کے اور روہ اوسکا گولا ہی سے
(اندر سے کے چپٹا ہوتا ہے تاکہ اشباح دیدنی ... [illegible] ... اور زجاجیہ ... [illegible] ...
جو وہی اور پشت ... [illegible] ... درازی کے سیلان کرتی ہے تاکہ ... [illegible]

بخوبی داخل ہون اور بعد اس رطوبت جلیدیہ کے ایک رطوبت اور ہی صاف اور قوام اوسکا غلیظ ہی مانند کانچ پگھلائی ہوئی کے اس سبب سے اوسکو زجاجیہ کہتے ہین رنگ اوسکا سرخ ہی لیکن صاف اسوجہ سے ہی کہ غذا رطوبت جلیدیہ کی اوس سے ہی اور سرخ اس سبب سی ہے کہ گوہر خون سے ہی اور پہلی ہمنے لکھدیا ہی کہ شکل رطوبت جلیدیہ کی گول ہے اور یہ رطوبت زجاجیہ پشت کیطرف سی جلیدیہ کے گرد اوسکے حاوی ہے اور پشت کیطرف اسوجہ سی ہے کہ وہ غذا ہی کہ دماغ سے آتی ہے واسطے جلیدیہ کے بمیانجی طبقہ شبکیہ کے اور سامنے جلیدیہ کی ایک رطوبت اور ہے مانند سپیدہ بیضہ مرغ کے اس جہت سی اوسکو رطوبت بیضیہ کہتے ہین اور سامنے اوسکے اسلیے ہی تاکہ تابش آفتاب اور سخت روشن چیزین ایکبارگی اوپر جلیدیہ کی نہ پڑین پس مانند ایک سپر کی ہے تاکہ عکس ایسی چیزون کا بتدریج طرف اوسکی پہونچے یہہ ہین رطوبتین آنکھہ کی اب بیان طبقات ہوتا ہی معلوم کرین کہ پہلا طبقہ آنکھہ کا کنارہ غشای سلب یعنے جہلی سخت سے اوگا ہی اور گرد طبقہ مشیمیہ کے گرد اوسکا بھی مفصل مذکور ہوچکا اندر اوسکے حاوی ہے اس طبقہ کا نام طبقہ صلبیہ ہے اور طبقہ صقیقیہ بھی اوسکا نام ہی اور ایک گروہ طبیبونکا اسکو طبقہ نہین شمار کرتا ہے بلکہ اوسکو غشا یعنی جہلی کہتے ہین اسی جہت سی بعض لکہتے ہین کہ طبقات آنکہ کے چھہ ہین اور طبقہ دوسرا طبقہ مشیمیہ ہے اور کنارہ غشا رقیق یعنے پتلی جہلی کے اوگا ہی اور جرم سی اس جہلی اور اون رگون سے جو اندر اوسکی ہین یہہ مشیمیہ بنا گیا ہی اور اوسکو مشیمیہ اس وجہ سی کہتے ہین کہ جسطرح بچہ شکم مادر مین مشیمہ کے اندر ہوتا ہی اسیطرح طبقہ مشیمیہ بھی شبکیہ طبقہ پر مشتمل ہوتا ہے اور یہہ طبقہ شبکیہ کو غذا پہونچاتا ہی اور شبکیہ اوس غذا سے حصہ اپنا حاصل کر لیتی ہی اور باقی کو صاف کرکے جلیدیہ کو پہونچاتی ہے اور طبقہ تیسرا شبکیہ ہے اور کنارہ عصبہ مجوفہ سے اوگا ہے اور گرد رطوبت زجاجیہ کی ناشی ہوا ہی پشت کیطرف سی اوس جگہہ تک جو نہایت زجاجیہ کا ہی اور وہ حد مشترک ہی درمیان زجاجیہ اور بیضیہ کی اور شبکیہ کو فارسی مین دام کہتے ہین یعنی جال اور اس طبقہ کو شبکیہ اس سبب سے کہتے ہین کہ مثل جال کے گرد رطوبت زجاجیہ اور جلیدیہ کے محتوی ہی اور اونکو خوب گرفت کیے ہوی ہی اور طبقہ چوتھا عنکبوتیہ ہی وہ کنارہ شبکیہ سی اوگا ہی اور شاخین اوسکی سخت باریک ہین مانند مکڑی کے جالہ کی بنی ہوہین ہین اسلئے اوسکو عنکبوتیہ کہتے ہین اور شاخین باریک طبقہ مشیمیہ سی ساتھہ اس عنکبوتیہ کے ملی ہوی ہین اور یہہ عنکبوتیہ ایک پردہ ہے حائل درمیان رطوبت جلیدیہ اور بیضیہ کے اور یہہ طبقہ لطیف اس وجہ سی ہے کہ نور نگاہ کو مانع نہووے اور طبقہ پانچوان عنبیہ ہی کنارہ مشیمیہ سی اوگا ہی اور اوس سے صفاق غلیظ پیدا ہوا ہی رنگ اوس صفاق کا آسمان گون ہی دو مطلب کیواسطے ایک یہہ کہ نور نگاہ کا اوسمین جمع ہووے اور رنگو مین معتدل زیادہ کوئی رنگ سوای آسمان گون کے نہین ہے کہ واسطے نور بصر کے بہتر اوس سے اور موافق تر اوس سے اور نہین ہے

اس سبب سے کہ سفیدی نور بصر کو پریشان کرتی ہے اور سیاہی اوسکو جمع کرتی ہے اور آسمان گون یعنی نیلا رنگ
جو کہ معتدل ہے لہذا نور نگاہ کو باعتدال جمع کرتا ہے اور دوسرا مطلب یہ ہی تا کہ چمک روشن چیزون کی
اوسمین عتدل ہو جائے اور غلظت اوس طبقہ مین اس غرض سے ہے تا کہ میانجی رہے درمیان رطوبتون اور
طبقہ صلب کے جو آگے اوسکے ہی یعنے طبقہ قرنیہ پس وہ قرنیہ غذا اس عنبیہ سے پاتا ہی اور طبقہ عنبیہ کو اسوجہ سے
موسوم کرتے ہین کہ بیچ مین مقابل موضع نگاہ کے ایک ثقبہ ہی یعنے سوراخ مانند سوراخ انگور کے جسوقت کہ
خوشہ سے جدا کرتے ہین تا کہ نور نگاہ عصبہ مجوفہ سے رطوبت جلیدیہ پر گذر کرے اور اس سوراخ سے باہر نکلے پس جسوقت
ایہ سوراخ بند ہو جاتا ہی تو نظر باطل ہوتی ہی یعنے آدمی اندہا ہو جاتا ہے اور اندرون اس طبقہ کا نرم ہے اور ذی خمل
واسطے تین کامون کے ایک یہ کہ فضلہ جو آنکھہ مین گرتا ہے خمل مین ٹہر جائے اور سوراخ پر نہ پڑے یعنی ثقبہ عنبیہ
پر گرنے نہ پائے دوسرے یہ کہ رطوبت بیضیہ کہ صاف اور لغزندہ ہی بسبب ہمسائگی جسم ذی خمول کے اپنی جگہہ پر
قائم رہے اور سائل نہووے تیسرے یہ کہ جسوقت پانی اوترتا ہے اوپر عنبیہ کے اور قادح یعنی آنکھہ بنانے والا اوس
پانی کو ساتھہ دستکاری کے نکالنا چاہتا ہے تو اوس خمول مین وہ پانی جمع کرتا ہی پس آب نزول اوسمین بند
ہوتا ہے اور ثقبہ کے آگے سے یکسو ہو جاتا ہے اور یہ خمول اوس آب نزول کو نہین چہوڑتا کہ پہر سوراخ عنبیہ
کیطرف رجوع کرے اور روی ظاہر اس طبقہ کا سخت ہی خصوصاً گرداگرد واسطے دو کام کے ایک یہ کہ روے
اوسکا مماس قرنیہ ہی اوسکی سختی سے یہ ایذا نپائے دوسرے یہ کہ کنارہ ثقبہ راست کھڑی رہین اور ثقبہ یعنی سوراخ
عنبیہ کا کشادہ نہووے کیونکہ اگر سست اور نرم ہوتا تو ثقبہ اپنی حال پر نرہتا از حقیقت یہ ہی کہ یہ طبقہ دو تہی یعنے
دوہرا ہے ایک تو یعنی ایک پرت جو طرف باطن کے ہی نرم نہایت ہی اور دوسرا پرت جو ظاہر کی جانب ہی
سخت زیادہ ہی آور طبقہ چہٹا غشاء صلب کے کنارونسے نکلا ہے اور عنبیہ پر محیط ہی اوسکا نام قرنیہ ہی پس یہ طبقہ
نہایت شفاف ہی اور شفاف اوس شی کو کہتے ہین کہ باہر اوسکے سی جو چیز کہ اندر اوسکے ہو دیکہہ سکین اور اندر سے
جو چیز کہ باہر ہو اوسکو دیکہہ سکین اور صاف اور سخت ہی مانند سفید سنگ تراشے ہوے کے مشابہ ہے
لیکن صفائی اور شفافی اوسکی اسوجہ ہی کہ نور بصر کو حجاب نکرے یعنی مانع نہو اور سخت اسلیے ہے تا کہ سب آنکہہ کے
اجزا کو مضبوط رکہے اور بمقام ثقبہ عنبیہ پر ڈہکا ہوا ہے اور یہ طبقہ چار تو ہے یعنی چار پرت اوسکے ہین اسوجہ سے
کہ اگر ایک پرت ہوتا تو آنکہہ ادنی آفت سی بگڑ جاتی اور اب اگر ایک پرت پر کوئی آفت پہونچے تو اور پرت صحیح و سالم
رہین آور طبقہ ساتوان ملتحمہ ہے اور وہ ایک طبقہ ہی ملا ہوا گوشت سفید اور چربی سی ساتھہ اون عضلون کے
جو حرکت دینے والے آنکہہ کے ہین اور شروع نکلنے یعنے آغاز جنبش اس طبقہ کا باریک شاخون سے ہی کہ وہ شاخین
غشاء صلب سے اوگی ہین اور آنکہہ کے آگے وہ طبقہ موٹا ہو گیا ہے اور سب اجزاے آنکہہ کے محتوی ہے مگر

قرنیہ پر کہ قدرے اوس سے واسطے نفوذ نور کے کھلا ہوا ہے اور حوالی اوسکے نے ساتھ طبقہ مذکور کے التحام
اور اتصال قبول کیا ہے لہذا ملتحمہ کہتے ہین اور یہ طبقے جو سامنے جلیدیہ کے ہین ہر ایک غذا اوس طبقہ کی رگوں سے
پاتا ہے کہ جس سے وہ او گاہے اور تشریح عضلون اور رگون اور دہ اور رگون اور شرائین کی جو آنکھ مین ہین
اعضای مفردہ کی تشریح مین بخوبی مذکور ہو چکی ہے لیکن شرح آنکھ کی رنگتون کی جاننا چاہیے کہ آنکھ کے رنگ
چار ہین اکحل ازرق اشہل اشغل اکحل یعنی سیاہ آنکھ کے سات سبب ہین پہلا اور دوسرا سبب
کم ہونا یا تیرہ ہونا روح باصرہ کا ہے اسوجہ سے کہ عصبۂ مجوفہ کا درمیان نور سے بھرا ہوا ہے روح باصرہ اوسی
نور سے مراد ہے چنانچہ نور اوس عصب یعنی مجوف پٹھے سے آنکھون کے طبقون پر روشنی پہیلاتا ہے اور سبکو
پر نور کرتا ہے پس جسوقت کہ نور کم ہو یا تیرہ ہو تو رنگ آنکھ کا کحل یعنی کالا ہوگا اسواسطے کہ جسوقت نور
اسقدر ہنو وے کہ آنکھ کے طبقات کو پر کرے اور اوسکے رنگ پر غلبہ کرے رنگ طبقہ عنبیہ کا ظاہر ہوگا اور نور
پر غالب ہوگا تو آنکھ خواہ مخواہ اکحل معلوم ہوگی اور سبب تیسرا اور چوتھا یا کوچکی رطوبت جلیدیہ کی ہے
یا اندر کیطرف نہاد اوس رطوبت جلیدی کی ہے اسلیے کہ یہ رطوبت مانند آئینہ کے ہے کہ دیکھنی کی چیزین اور
شکلین اوسمین بخوبی نظر آتی ہین پس جسوقت کہ رطوبت مذکور کوچک ہو یعنی مقدار اوسکی چھوٹی ہو یا اندر
کیطرف نہایت بیٹھی ہو تو صفائی آنکھ کی کم ہوگی اور رنگ آنکھ کا سیاہ ہوگا اور سبب پانچوان اور
چھٹا کثرت یعنی بہت ہونا رطوبت بیضیہ کا ہے یا تیرہ ہونا اوسکا اسوجہ سے کہ یہ رطوبت جلیدی کے
سامنے ہے اور جسوقت بہت ہووے یا سخت صافی ہنو تو روشنی اور صفائی رطوبت جلیدیکی روک لیگی
پس آنکھ اکحل معلوم ہوگی اور سبب ساتوان سیاہی طبقہ عنبیہ کی ہے اسلیے کہ رنگ اس طبقہ کا بعضی
آنکھ مین سیاہ ہوتا ہے اور بعضی آنکھ مین آسمان گون اور بعضی آنکھ مین مائل بسرخی ہوتا ہے اور جو آنکھ
عنبیہ اوسکی سیاہ ہو وہ آنکھ اکحل ہوگی اور اگر یہ سب اسباب جمع ہون تو آنکھ نہایت سیاہ ہوگی اور
ازرقی یعنے آسمان گون آنکھ کے اسباب برخلاف اکحل کے ہونگے اسوجہ سے کہ اگر روح باصرہ صاف
اور تمام ہو اور رطوبت جلیدی بزرگ ہو اور باہر کیطرف مائل ہو اور رطوبت بیضیہ صاف اور باندازہ ہو
تو آنکھ ازرق ہوگی اور جسوقت بعض اسباب ازرقی کے جمع ہون اور بعض اسباب اکحلی کے ہون
تو آنکھ شہلا ہوگی اور جسوقت اسباب اکحلی کے زیادہ ہون تو آنکھ اشہلا ہوگی یعنی مائل بسرخی واللہ اعلم
بالصواب **باب تیسرا پانچوین گفتار سے کان کی تشریح مین ہے** کان مرکب ہے
گوشت اور ہڈی نرم اور پٹھون سے اور مانند بادبان کے اوٹھا ہوا ہے تاکہ ہوا و آوازون کی تو [illegible]
حرکت کرے اور جمع ہو کر طنین کرے اور کان کا سوراخ جو حجری ہڈی مین ہے وہ پیچیدہ ہے تاکہ آواز

آوازون

آوازون اور سرد اور گرم ہوا کا کہ اندر کان کے جاوین دراز ہوا ور قوت اوسکی درازی اور پیچیدگی اور گردانی
راہ کے سبب سے لوٹ جانے اور سوراخ گوش کے پیچھے جو بہ ہے اور سوراخ اندر اوسکے کھلا ہوا ہے اور ہوا اوس مقام پر
کھڑی ہوتی ہے اور پٹھا حس شنوائی کا اوس جوبہ کے اوپر بچھا ہوا ہے اور یہ پٹھا پانچوین جفت سے ہے اون پٹھونسے
جو دماغ سے اوگے ہین اور اس پٹھے مین اند کے سختی بھی ہے کہ ہوا اور آواز کی قوت سے رنجور نہووے اور بزرگی اس
پٹھے کی کان کے اندر مانند بزرگی رطوبت جلیدی کے ہے آنکھ مین اور جسطور سے کہ سب اجزا آنکھ کے واسطے خدمت
اور مصلحت اس رطوبت کی ہین اسی طرح تمام اجزا کان کے واسطے خدمت اور مصلحت اس پٹھے کے ہین اور فائدہ سوراخ
کا کہ اوسکو صماخ کہتے ہین مانند فائدہ ثقبہ عنبیہ کی ہے اور فائدہ غضروف یعنے نرم ہڈی کا جو کان مین ہے آخر باب
اول مین جزو اول سے اس گفتار کے بیان کیا گیا ہے **باب ۴ چوتھا پانچوین گفتار سے ناک کی
تشریح مین ہے** تشریح ناک کی ہڈیون اور غضروف یعنے نرم ہڈیون اور عضلونکی تشریح سے معلوم ہوگی اور
تشریح ان سب کی اپنے اپنے مقام پر لکھی گئی ہے چوتھی گفتار مین اور ناک آلہ دو کام کا ہے ایک سونگھنا اور دوسرے
آواز کو صاف کرنا اور نصف ناک کے اوپر کی جانب مین ہڈی ہے اور نصف ناک کے نیچے کیطرف مین غضروف یعنے نرم
ہڈی ہے لیکن مجرای بینی یعنے راستہ ناک کا مصفاۃ تک کہ آخر باب اول مین اس جزو کے مذکور کیا گیا ہے کھلا ہوا ہے
اور غشاء دماغ مین برابر اس مصفات کے ایک منفذ یعنے سوراخ ہے کہ بو ہر طرح کی اوس منفذ سے دماغ مین پہونچتی ہے
اور حس بویائی کی اون دو فرونیون کے ذریعہ سے ہے جو سرپستان کے مشابہ ہین اور دماغ کے آگے سے برآمد ہوئی ہے
کہ اونکا نام حلمتان رکھا ہے اور ناک کے دونون سوراخون سے دو منفذ اور تالو کے اندر کشادہ ہین چنانچہ آواز انہین
دونون منفذ سے صاف ہوتی ہے سب آگاہ ہین اس بات سے کہ جسوقت آدمی کو زکام اور نزلہ عارض ہوتا ہے
بسبب رطوبتون کے ان منفذونمین اوترتی ہین تو آواز بیٹھ جاتی ہے اسی طرح ناک سے اندر ہر گوشہ آنکھ کے ایک منفذ ہے
کشادہ پس اوس منفذ سے مزہ سرمہ کا زبان تک پہونچتا ہے **باب ۵ پانچوان زبان کی تشریح مین ہے**
زبان ایک گوشت ہے نرم اور سفید اور اوسمین رگین اور شریانات باریک ہین بہت اور خون سے اون رگون
اور وریدون اور شریانون کی سرخی اوسمین ظاہر ہوتی ہے اور زبان مین ایک گوشت ہے مانند غدود کے کہ اوسکو
مولد اللعاب کہتے ہین اسوجہ سے کہ لعاب یعنے آب دہن اوسمین سے نکلتا ہے اور زبان کے اندر دو منفذ کھلے ہوئے ہین
اوس گوشت غدودی تک کہ لعاب دہن اونہین راستون سے نکلتا ہے اور تری زبان کی اونہین کے جہت سے ہے
اور غشاء زبان غشاء مری اور معدہ سے پیوستہ ہے اور زبان کے نیچے دو رگین بزرگ ہین بہ رنگ سبز اور اون دونون
رگونسے بہت رگین اوٹھی ہین اور زبان کے اندر سے اندر متفرق ہوگئی ہین اور زبان کی دو شاخین ہین لیکن
اسوجہ سے کہ ایک غلاف مین ہے ایک صورت معلوم ہوتی ہے اور غلاف اوسکا بھی دو تحشش ہے اور دو زبان ہین

اوسکے پوست کی ایک درز ہی اور بعضی جانورون کی زبان کی دو شاخین ظاہر ہوتی ہین جسطرح زبان سانپ کی اور رفقیر اور حیلہ گر زبان اپنی کو ورز کی جگہہ سی چیرتے ہین اور ایک کالبد سیسہ کا اوسکے اندر رکہتے ہین تاکہ زخم درست ہوجاتی اور شگاف درست ہووی پس جسوقت لوہا اوس شگاف سی نکالین ایسا معلوم ہو کہ زبان اونکی کا فرون نے شگافتہ کردی ہے تاکہ گواہی ندی سکین اور جب لوہا باہر نکالین استانی زبان کی اپنی مقام پر ہوجاوے نہ حرکت مین اور نہ حس مین کسی طرح کا خلل واقع ہوئی اسوجہ سی ہے کہ زبان کی دو شاخین ہین اور مادہ سخن کا ایک آواز کشیدہ ہی اور زبان اوسکے لیے آلہ ہے کہ بمددگاری ہونٹھون اور دانتون اور تالو کی آواز کو توڑتی ہے اور چیرتی ہے اور حروف شنودنی باہر لاتی ہے اور محل حس طعم وہ ہی یعنی مزہ ہر ایک شی کا اوسی سے دریافت ہوتا ہی اور علاوہ اس بات کی کہ زبان آلہ سخن کا ہے اور مقام حس طعم ہے تیسری منفعت اوسمین یہ ہی کہ وہ مثل ایک جوف کی ہے کہ کھانے کی چیزونکو جو آدمی چباتا ہے دانتون کے نیچے پہیرتی ہے تاکہ تمام چبایا جاوے اور اوسکی حس و حرکت کی عضلے اور پٹھے اعضای مفردہ کی تشریح مین بیان ہوچکے ہین واللہ اعلم

**باب چھٹا پانچوین گفتار سے تشریح حنجرہ اور حلق مین**

ہے آلہ آواز کا فی الحقیقۃ حنجرہ ہی اور حلق اور حنک یعنی کام جسکو ہندی مین تالو کہتے ہین اور لہاۃ یعنی کاگ اور قصبہ شش اور شش یعنی پھیپھڑہ اور حجاب ہر ایک مددگار اوسکا ہے معاملہ آواز مین لیکن مددگاری حجاب کی یہ ہی کہ مادہ آواز کا وہ بہیجتا ہے اور عضلے سینہ کے اوس مادہ کو طرف حلق کے پہونچاتے ہین اور آواز کرنیوالے عضلے حنجرہ کے ہین کہ مادہ آواز کو جو قصبۂ شش مین آتا ہی پکڑتے ہین اور راہ اوسکی کھلجاتی ہے اور لہاۃ یعنی کاگ اوس تصرف حنجرہ کو ساتھہ درستی کے قائم رکھتا ہی تاکہ آواز موافق اندازہ کے اور آراستہ ہووی اور حنک یعنی تالو بھی مثل ایک قبہ کے ہی کہ آواز اوسمین زیادتی کرتی ہے اور زبان اور دانت آلہ ظاہر کرنے اور باہر نکالنے حرفون کے ہین اور ناک کی سوراخ کو واسطے آراستہ کرنی اور خوش کرنے آواز کے نصیب کامل ہے کہ آواز حرفونکی بسبب کشادگی ناک کے سوراخ کے خوش اور آسان اور درست نکلتی ہے اگر سوراخ ناک کا کھلا ہوا نہوتا تو ہوا کہ مایہ آواز کا ہے اوس موضع مین حرفون کے ظاہر کرنے سے تکلیف دیتی کیونکہ جسوقت کوئی ناک اپنے ہاتھہ سی پکڑے یا بسبب زکام کے راہ ناک کی بند ہوجاوے تو خواہ مخواہ آواز انسان کی گران معلوم ہوگی لیکن اجزای حنجرہ مین سے نرم ہڈی ہے اور پٹھے اور عضلے اور استخوان لامی اور وہ رطوبت جو درمیان حنجرہ کی ہی اور تشریح نرم ہڈیون اور عضلون حنجرہ کی اور تشریح استخوان لامی کی اندر اس گفتار اور باب چوتھی مین دوسری جزو سی بیان کیگئی ہی اور تشریح پٹھون کی بھی حنجرہ کے اس گفتار مین آخر باب دوسری جزو دوم سے مذکور ہوچکی ہے اور تشریح حجاب اور سینہ کے عضلونکی اسی گفتار مین باب نوین جزو دوسرے سے بیان کیگئی ہے اور لیکن رطوبت جو درمیان حنجرہ کے ہی ایک رطوبت ہی چرب یعنی چکنی اور لزج یعنی چپکنے والی اور فائدہ اس رطوبت کا یہ ہی کہ حنجرہ کو نر

رکھتی ہے اسوجہ سے کہ باہر نکلنا آواز کا اسی رطوبت سے ہوتا ہے معلوم کرین کہ جب کسی کو تپ محرقہ عارض ہو اور
یہ رطوبت سوختہ ہو جاتی ہے اور خشک ہو جاتی ہے تو آواز نکال نسکینگے اور ہوای گرم کی تشنگی [illegible] بھی یہی کیفیت
ہوتی ہے پس جب تک حلق تر نکرے آواز نہ نکل سکے اور فائدہ چربی اور لزوجت کا اس رطوبت کی یہ ہے
کہ جلد خشک نہو وے اور سیلان بھی نکرے اور حرکت نرم ہڈیون کی سہل اور نرم ہے اور حلق نام اوس
مقام کا ہے جسکی اندر راہ کہانے اور پینے اور سانس لینے کی ہے اور لوزتان اور غلصمہ اور لہات منجملہ حلق کے
ہین لیکن لہات ایک گوشت ہے کہ بیچ حنجرہ کے لٹکا ہوا ہے چنانچہ اوسکو مصنف کے ملک مین ملازہ کہتے ہین
اور منفعت اوسکی سے ایک یہ ہے کہ بیان ہو چکی ہے یعنی وہ تصرف حنجرہ کو حالت درستی پر قائم رکھتا ہے
تاکہ آواز موافق اندازہ کے اور راستہ نکلے اور دوسری منفعت یہ ہے کہ ہوای سرد [illegible]
یکایک پھیپھڑہ کو نپہونچے اور دوسرا [illegible] پھیپھڑہ سے باہر نکلتا ہے سبب اور [illegible] آواز اور پھیپھڑہ
کو نقصان پہونچاتی ہے اور لوزتان دو ٹکڑے گوشت کے گٹھیدار ہین سخت کہ اوپر زبان کی جڑ کے دونون
طرف سے اوٹھے ہوئے ہین مانند دو کان کے اور راستہ طعام اور شراب کا کہ مری ہین اور تر ابھی انہین
دونون کے بیچ مین ہے اور منفعت ان لوزتین کی یہ ہے کہ ہوا کو جو حلق مین جاتی ہے اندر کی بازرکھتی ہے
تاکہ بسبب حرکت انبساط کے دل اور انتہای دم زدن ہوا بہت ایکبارگی نہ آئین اور منفذ ہوا کا ایکبار
بند نہو جائے اس سبب سے کہ جسطور سے کہانا اور پانی اوتر کر حلق مین رہجائے اور آدمی اوسکے رکنے سے
پیچ اور تکلیف پاوے اور خطرناک ہوا سی طرح بہت ہوا سے کہ ایکبارگی حلق مین بھر جائے وہی کیفیت
اور ویساہی حال ہوگا اور غلصمہ ایک گوشت ہے مانند صفاق کے یعنی جلد کے مثل اور کاکلا تالو سے پیوستہ
ہے اور حلق کے سر قصبہ پر رکہا ہوا ہے اس مطلب کے لیے تاکہ گرد اور دہوان اور ٹھنڈی ہوا اتفاقا ایکبار
حلق مین نجاوے اور پھیپھڑہ پر نہ پہونچے باب ساتوان پانچوین گفتار سے قصبہ حلق اور شش
یعنی پھیپھڑہ کی تشریح مین ہے قصبہ حلق آلہ اندر جانے اور باہر نکلنے ہوا کا ہے کہ آدمی اوسکو سانس کے
وسیلہ سے کہینچتا ہے اور چھوڑتا ہے اور سوراخ اوسکا چوڑا کہلا ہوا ہے اور غضروف یعنی چپنی ہڈیان بہت
ہین بعضی بشکل دائرہ اور بعضی بصورت نیم دائرہ اور یہ ہڈیان نرم بریشم کی ہوتی ہین مانند شمار کے اور
ہر ایک کو ساتھ ایک دوسرے کے رباط سے مضبوط کیا ہے اور ہر ایک سے دوسرے تک اندر کے ذرہ ہے
یعنی سوراخ تنگ ہے اور غشا یعنی جہلی اون غضاریف یعنی نرم ہڈیون پر کچھی ہوئی ہین اور اندر اوسکے
اور ایک جہلی ہے سخت نہایت اور نرم زیادہ اور حنجرہ اوسکے سر پر رکہا ہوا ہے اور ساتھ اوسکے پیوستہ ہے
اور مری یعنی منفذ یعنی راستہ کہانا اور پانی کا ہے کہ اوسکے پیچھے ہے اور اون غضروفون سے جو شکل نیم دائرہ کے ہین

وہ طرف مری کے ہین اور تمامی دائرۂ غشاء نرم سے ہی کہ وہ مماس مری ہے تاکہ بروقت نگلنے کہانا اور پانی کے کہ
مری فراخ ہوجاتی ہی حلقہ یعنی دائرہ غضاریف کا اوسکو تکلیف ندیوی اور آخراس غضار کا ساتھ دو تجش کے منقسم ہی ہر ایک
تجش پھیپڑے کے اندر بہت شاخین ہوکر پھیلگیا ہی اور غضروف یعنی نرم ہڈیان ان تجشون کی سبب درست دائرہ
ہین اس سبب سے کہ اونکو ساتھ کسی شے کی مزاحمت نہین ہی اور وہ دائرہ چہوٹے چہوٹے ہین اور باندازہ موضع اور
بقدر حاجت کی ہین اور منفعت غضاریف یعنی نرم ہڈیون قصبہ کی یہ ہی کہ ہمیشہ کہلا رہے اور بند نہو جائے مانند جہلی
اور پوست وغیرہ کے تاکہ ہوا اندر جائے اور باہر آئے اور سختی غضروف سی اوسکی قوت مین مدد پہونچی اور منفعت اس
قصبہ کی جو رباطات سی پیوستہ ہی اور غشاء اوسپر بہی ہوتی ہے یہ ہی کہ بروقت دم لینے کے فراخ ہوسکے اور کہنچ سکے
اور جس طرح کہ بروقت کہانا اوترنے کی جہلی قصبہ کی کہ مری سے ملی ہوئی ہے مری کے ساتھ رہتی ہے تاکہ مری فراخ
ہوجائے اور کہانا اوترجائے اوسی طرح مری بہی بروقت دم لینے کے ہمراہ غشاء قصبہ کے کہ مماس اوسکی ہے مدد دیتی ہے
تاکہ فراخ ہوجائے اور بہت ہوا حلق مین داخل ہو اور معلوم کرین کہ سانس لینا اور کہانا اور پانی حلق مین اوترنا
ایک حالت پر نہین ہے اور غشاء یعنی جہلی جو اندرون قصبہ کی ہے سخت زیادہ اسوجہ سی ہے کہ نایر تیز جو نزلہ سی اوترائے
اوسکو نہ جلائے اور تباہ نکرے اور منفعت قصبہ کی شاخون کی جو پھیپڑہ مین بہت پہیلی ہوئی ہین یہ ہی کہ یہ شاخین
اور جرم پھیپڑہ کا بہی بسبب نرمی گوشت اور تخلخل مقام کے مانند ایک خزانہ کی ہے زیادتی ہوا کے لیی کہ آدمی سانس کے
ذریعہ سی کہینچتا ہی تاکہ جسوقت چاہی کہ آواز دراز کہینچے یا سر پانی مین لیجائے یعنی غوطہ لگائے یا بسبب کسی غبار یا بوے
ناخوش کے یا بسبب دہوئین کے سانس اپنی روکے اور ہوا کو اندر کہینچے ہوای تازہ اس خزانہ مین آمادہ ہو اور
دل تک پہونچی اور روح اوسمین سوختہ ہوو ی اور مدد دینا روح کا ساتھ ہوا کے ایسا نہین ہے جیسا کہ ایک
گروہ نے گمان کیا ہی کہ ہوا روح ہوجاتی ہے لیکن جسطرح سی کہ پانی جو آدمی پیتا ہے مرکب غذا کا ہے اور اوسکو باریک
رگو مین پہونچاتا ہی اور تمام بدن مین جاری کرتا ہے اسیطرح ہوا بہی مرکب روح حیوانی کی ہے کہ اوسکو تمام جسم مین پہونچاتی
ہی اور اجزای شش یعنی پھیپڑہ کے اجزا مین سے قصبہ ہی کہ اوسمین پراگندہ ہی اور شاخین ورید شریانی اور شاخین
شریان وریدی کی اور گوشت متخلخل اور سپیدی مائل اور غشاء یعنی ایک جہلی ہے جو اوسکے اندر کہینچی ہوئی ہے
اور سب اوسکی دو تجش ہین یعنی پھیپڑہ کے دو حصہ ہین ایک دائین طرف سی اور ایک بائین طرف سی لیکن وہ حصہ
جو دائین طرف ہی اوسکے تین حصہ ہین اور جو بائین طرف ہی اوسکی دو تجش ہین اسوجہ سی کہ دل بائین طرف
میلان رکہتا ہی اور میدان سینے سی کہ بائین طرف ہی دلکو اپنی طرف مشغول کیے ہوئے ہی اور میدان سینہ کا
جو دائین طرف ہی فارغ ہی اسوجہ سی دائین طرف ایک حصہ زیادہ بڑہایا گیا واسطے دو کام کے ایک یہ کہ مقام
خالی نرہنے پائے اور دوسرا مطلب یہ ہی تاکہ تجش سوم کے لیی تکیہ گاہ ہووی رگ اجوف سی جو اوپر کیطرف آتی ہی

اوراس

اوراس میدان سینہ مین گذر کرتی ہے اور منفعت غشا یعنی جھلی کے جو پھیپرہ کے اندر ہے یہ ہی کہ اوسکو اپنی وضع پر
رکھتی ہے اور گوشت نرم اور متخلخل اوسکا جدا نہین ہونے دیتی دوسری یہ کہ یہ غشا اوسکو حس دیتی ہے اور تشریح شراین
وریدی کی اس گفتار مین دوسری باب مین پانچوین جزو سے بیان کیگئی ہے اور تشریح ورید شریانی کی بھی اسی گفتار
مین دوسری باب نوع چہارم سے مذکور ہو چکی ہے اور میدان سینہ کے دو حصہ ہین اور بیچمین دونون حصون کے
ایک غشا ہی اور دونون حصونمین سے کسی مین کوئی راستہ نہین ہی اسلیئے کہ اس جھلی مین راستہ نہین ہے اور منفعت
اس امر کی کہ میدان سینہ ساتھہ دو بخش کے ہی یہ ہی کہ اگر ایک بخش یعنی ایک حصہ پر کوئی آفت پہونچے تو دوسرا حصہ
سلامت رہی اور سانس لینے کے کام سے حاجز نہ ہے اور مری اور پھیپرہ اور آلہ ہای فضای سینہ سب اس غشا کی
ساتھہ پیوستہ ہین **باب آٹھوان پانچوین گفتار سے دل کی تشریح مین** ہی دل مرکب ہے
گوشت اور پٹھے اور جھلی اور چپنی ہڈی اور رگون شراینہ سے جو اوس سے اوگی ہین اور تجویفین اور جو کچھہ اون
تجویفونمین ہے ان سب اجزاسی ترکیب پائی ہے لیکن گوشت اوسکا سخت ہی اور موٹا اور قوتین جاذبہ اور
ماسکہ اور دافعہ ریشہ گوشت مین اوسکے ہین کہ وہ ریشہ یعنی لیفین گوشت کی تین طرح کی ہین لنبی اور چوڑی اور
ترچھی اور شکل دل کی صنوبری ہے اور طرف بزرگ اوسکی کہ جڑ اوسکی ہے اوپر کیجانب ہی اور شریانات اسیطرف
سی اوگے ہین اور رباطات کہ اوسکو اپنی مقام پر رکہتی ہین ساتھہ اسطرف کی پیوستہ ہین اور نرم ہڈی اوسکی یعنی
غضروف دل کی قوی زیادہ سب غضروفون سی ہے اور اسی جانب ہی اسلیئے کہ بنیاد دل کی وہی ہے اور
منفعت غضروف کی یہ ہی کہ بنیاد مضبوط ہو وی اور غشا اوسکی سخت ہی کہ ایسے غشا سخت کسی عضو کی نہین ہے
اسوجہ سی کہ دل عضو شریف ہی اور نہایت لطیف اور یہ غشا اوسکے لیے ایک سپر ہے تاکہ آفتین اور آسیب اسکو
نہ پہونچین اور غشا اوس سے جدا ہے واسطے دو کام کے ایک یہ کہ اگر کسی وقت کوئی آفت اس غشا پر پڑے
تو دل اوس آفت سی علحدہ رہی اور کوئی آفت اوسپر نہ پہونچے اور دوسری یہ کہ غشا ساتھہ حرکت انبساط کے
اوسکے اندر فسردہ نہو وی اور دل کے اندر تین تجویفین ہین یعنی تین مقام خالی ہین دو مقام بڑی ہین اور ایک
درمیانمین جو بہت چھوٹا ہے جالینوس اس تجویف سوم کو دہلیز اور منفذ لکھتا ہی اسلیئے کہ دونون تجویفین اس منفذ
مین کشادہ ہین اور قاعدہ تجویف راست یعنی داہنی تجویف کا قاعدہ نیچے کیطرف ہی تاکہ راہ غذا کی ساتھہ اوسکی
نزدیک ہو اور شریانات بائین طرف سی اوگے ہین اسلیئے کہ داہنی طرف واسطے جذب غذا کے مشغول ہے اور
اور داہنی تجویف دل مین خون گاڑہا ہے اسلیئے کہ گوشت دل کا بہت سخت ہی اور اوسکی غذا کے واسطے
گاڑہا ہی خون لائق ہے اور تجویف بائین مین خون پتلا ہے اسلیئے کہ ساتھہ روح کے ملا ہوا ہے اور داہنی تجویف
بڑی بہت ہی تاکہ غذا بکثرت اوسمین سمائے اور گوشت اس طرف کا بہت لطیف ہی اسوجہ سی کہ خون گاڑہا اوسمین

باہر نکلتا ہے اور وہ گوشت جو تجویف بائین کے گرداگرد ہی سخت اور موٹا ہے اسلیے کہ خون اوسمین پتلا ہے اور گرم تر
اور ساتھ روح کے ملا ہوا ہے اور حکمت الٰہی نے ایسا اقتضا کیا کہ گوشت اسطرف کا موٹا ہووے کیونکہ خون اوسمین سے
باہر نہین ٹپکتا ہی اور روح واسطے تحلیل ہونیکے اوسمین سے نہین نکلتی ہے اور اوپر بزرگ طرف دل کے کہ راہ
داخل ہونے ہواے سرد کے وہ ہی طرف ہی دو ٹکڑے گوشت کے پتلے وار نکلے ہین مانند دو باد گیر کے اور شکل دو کان کی
کہ اونکو اذنی قلب کہتے ہین پس جسوقت دل حرکت انقباض کرتا ہے تو یہ دونو کان جمع ہو جاتے ہین تاکہ سرد
ہوا جو اونسی حاصل کی ہے دل کے اندر داخل ہوا اور جسوقت دل حرکت انبساط کرتا ہے تو دونون کان اوسکو
چوڑے پھیلجاتے ہین اور سیدھے کھڑے ہو جاتے ہین تاکہ نسیم ہوا کو بہت حاصل کرین اور دل بیچمین میدان
سینہ کے ہی اسلیے مضبوط زیادہ مقام جسم مین آدمی کے وہ ہی ہے اور بہتر اور بہنا سب مقام دل کیواسطے
وہ ہی سینہ ہی تاکہ حرارت اوسکی ہر طرف پہونچے اور اندکے میل بائین طرف بھی رکھتا ہی واسطے دو کام کے
ایک یہ کہ دل معدن حرارت ہی اور جگر بھی گرم ہے اور معدن پیدا ہونے خون کا اور داہنی طرف ہے
حکمت الٰہی نے اقتضا کیا کہ دل کچھ بائین طرف میلان رکھے تاکہ گرمی دل کے ساتھ گرمی جگر کی ایکطرف
غالب نہووے اور دوسرا کام یہ ہی کہ رگ اجوف کہ جگر سے دل کیطرف آئی ہے فراخ زیادہ ہووے اور تیسرے
یہ کہ تلی کہ بائین طرف واقع ہوا اور خزانہ سودا کا ہے اور سرد ہی حکمت نے اقتضا کیا کہ دل کی گرمی اسطرف زیادہ
پہونچے تاکہ تلی اوس سے نصیبہ حرارت کا پاوے اور معتدل ہوا اور جو حیوان کہ دل اوسکا بزرگ ہو وہ دلیر اور
قوی زیادہ ہوگا مگر جو حیوان کہ مزاج مین اوسکے گرمی کم ہو اگرچہ دل اوسکا بزرگ ہو بزدل ہوگا مانند گدہے
اور خرگوش کے اور بہت حیوان ہین کہ دل اونکا چھوٹا ہوتا ہے اور وہ دلیر ہوتے ہین بسبب اسکے کہ حرارت
اونکے جسم مین بہت ہوتی ہی ولیکن غالب یہ ہی کہ جو حیوان دلیر ہوگا دل اوسکا بزرگ زیادہ ہوگا اور گوشت
دل کا اور جھلی اوسکی سخت ہی اسلیے کہ وہ عضو نہایت شریف ہی اور رئیس تمام بدن کا ہے کہ کوئی عضو
زیادہ رئیس اوس سے نہین ہے پس بسبب اوسکے کوئی رنج نپہونچاوے اسی سبب سی ہے کہ جس حیوان کو
ذبح کرین دلمین اوسکے آفت کمتر پاوین گے اور باور اندامون مین بہت آسیب اور آفتین دیکھین گے اور دلمین
بعض حیوانات بزرگ اندام کے ایک ہڈی دیکھی ہے خصوصا بیل اور بکری کے دلمین اور یہ ہڈیان مشابہ
غضروف یعنی نرم ہڈیون کی ہین اور جو ہڈی کہ ہاتھی کی دلمین ہوتی ہے بزرگ زیادہ اور سخت نہایت ہوتی ہے
اس سبب سی کہ معدن حرارت اور کان پیدا ہونے روح کی دل ہے قوت اوسکی زندگی کے ساتھ اوس حد کی
ہی کہ اگر کسی حیوان کو قتل کرین اور جلد دل اوسکا باہر نکالین تو بہت دیر تک اوسمین سے ایک حرکت دیکھین گے
واللہ اعلم بالصواب باب نوان پانچوین گفتار سومری اور معدہ کی تشریح مین ہے اجزا مری کے

گوشت ہی اور جہلّی اور رگین اور وہ اور رگین شرائین کہ حرارت اور قوت حیوانی طرف اوسکے پہونچاتی ہین اور پٹھے بھی اوسمین ہین کہ قوت حس کی اوسکو پہونچاتی ہین لیکن غشا یعنی جہلی ایک اندر ہی اور ایک باہر اور لیف غشاء اندرونی طویل ہے یعنی ریشہ اندر کی جہلی کا لنبا ہے اور کام قوت جاذبہ کا اوسی لیف دراز سی ہے اور ریشہ باہر کی جہلی کا چوڑا ہے اور کام قوت دافعہ کا اوسی لیف عریض سی ہے اور اوترنا غذا کا دونون جہلیون کی لیفون سے ہوتا ہے اور قے باہر کی جہلی کی قوت سی ہوتی ہے پس یہی وجہ ہی کہ قے کرنا بہت دشوار ہوتا ہے اسواسطے کہ قے ایک جہلی کی قوت ہوتی ہے اور نگلنا نوالہ طعام کا دو جہلیون کی قوت سی ہوتا ہے اور مری گردن کے مہرونسی اوتری ہے اور دو پٹھے کہ دماغ سے اوترے ہین ساتھہ اوسکے ہمراہ ہین اور جسوقت مری پشت کی مہرونسی برابر چوتھے مہرہ کے پہونچی ہے اوس مقام پر داہنی طرف میلان اوسنے کیا ہی اسواسطے کہ راہ شریان کی جو دل سے آتی ہے خالی ہووی اور اسیطرح مری حجاب کی نزدیک پہونچی ہے اور رباطات ساتھہ اوسکے پیوستہ ہین اور مضبوط کیے ہوئی ہین چنانچہ یہ رباطات مری اور دونون پٹھونکو جو ہمراہ اوسکی ہین ہر ایک کو جداگانہ نگاہ رکھتی ہین تاکہ جسوقت آدمی کہانا حلق سے اوتارے تو مری فراخ ہوجاے اور رگون کو جو گرد اوسکی ہین حجاب کے اندر تکلیف نہ دیوی اور نہ دبیچے اور جسوقت معدہ طعام سے سنگین ہو پٹھونکو جو ہمراہ اوسکے ہین پیچ نہ کہینچے اور وہ مری جسوقت مقام حجاب سی گذر کر آگے بڑہی ہے اوسجگہ داہنی طرف سی طرف بائین کے پہر گئی ہے اور یہ وہ مقام ہے کہ مہرہ دہم سے گذر گئی ہے اور برابر گیارہوین اور بارہوین مہرہ کے پہونچی ہے پہر بتدریج کشادہ ہوگئی ہے وہ جگہ فم معدہ کی ہے اور جرم معدہ مری سے پیوستہ ہی اور اوسی سے اوگا ہے لیکن مری گوشت اور جہلی سے مرکب ہی یعنی دونون جہلیان اندر اور باہر کی کہ پتلی ہین اور حس و حرکت کی پٹھے اور اوردہ اور شرائین ہر ایک بقدر حاجت مری ہین موجود ہین کہ ذکر سب کا اعضای مفردہ مین مفصل ہوچکا ہے اور معدہ پٹھون سی مخلوق ہے اور اوسمین گوشت بہت کم ہی اور غشا جو معدہ کی اندر ہی اوپر کیطرف سی غشاء مری اور غشا اندرون دہان سی پیوستہ ہی بلکہ سب ایک غشا ہی اور یہی سبب ہے کہ اندر دہن کے قوت ہاضمہ ہی کیونکہ جسوقت آدمی کوئی چیز چباتا ہے اوسیدم مزہ اور بو اوسکی بدل جاتی ہی اسی باعث سی ہے کہ گیہون چبائے ہوئے دُمل پر جو رکہتی ہین تو فوراً دمل کو پکا دیتی ہین اور اگر گندم پختہ کو دمل پر رکہین تو کچھہ بھی اثر نکرے اور نیچے کیطرف سی وہ غشا آنتون کی غشا سے ملی ہوئی ہے لیکن وہ جو اندر مری کے ہی قوی زیادہ ہی اور مری فراخ زیادہ آنتون سے ہی اسوجہ سی کہ کہانا جو مری پر گذرتا ہی کچا اور بے ہضم

اور غلیظ ہوتا ہی جو کہانا کہ آنتون پر اوترتا ہی وہ پکا ہوا اور ہضم کیا ہوا اور رقیق اور نرم ہے اور جرم معدہ کے
دو طبقے ہین اور اندر کے طبقہ کے ریشہ بعضی لنبے لنبے ہین اسلیے کہ قوت جاذبہ دراز لیفونمین ہوتی ہے اور پہلا کام
معدہ کا جذب ہی یعنی کہینچنا اسوجہ سی بہتر ہوا کہ یہ لیفین جو آلہ جذب ہین اندر کیطرف ہونین تاکہ کہانا اور پانی ملاقی
اوسکے ہوا اور جذب بہتر کرے اور بعضی لیفین اس طبقہ کی ترچہی کجی کے ساتھہ ہین اور قوت ماسکہ مورب لیفونمین یعنی
ترچہی ریشونمین ہے اور بہتر ہوا کہ آلہ امساک کا ساتھہ آلہ جذب کے شامل ہے اسلیے کہ کام دوسرا معدہ کے
کامونمین سی امساک ہی یعنی روکنا اور تہامنا تاکہ جوکچہہ قوت جاذبہ سی کہینچے ماسکہ اوسکو لیوے اور روکے ہے
اور نگاہ رکہے اور لیفہای طبقہ بیرونی یعنی باہر کے طبقہ کے ریشہ چوڑی چوڑی ہین اسلیے کہ قوت دافعہ چوڑے
لیفونمین ہوتی ہے اور بہتر ہوا کہ آلہ دفع کا باہر کیطرف ہوا اسلیے کہ اخیر کا کام معدہ کا دفع ہے اور مری مین کوئی
لیف مورب یعنی ترچہا ریشہ نہین ہے اسوجہ سی کہ امساک کا کام اوسکا نہین ہے اور شکل معدہ کی گول ہی اور منفعت
اوسکی معلوم ہے اور پشت معدہ کی جو مہرہ ہای پشت کیطرف ہی چوڑا کیطرف مائل ہے تاکہ ملنا اوسکا ساتھہ
مہرونکے آسان ہوا اور باہر کے طبقہ مین اوسجگہہ جہان قعر معدہ ہی گوشت بہت ہی تاکہ سردی کم رہے اور ہضم بہتر
کرے اسلیے کہ قعر معدہ کا ہمسائگی دل اور جگر سے کہ اوسکو گرم رکہتین دور تر ہے اور ایک شاخ عصب حس کی یعنی
حس کے پٹھے کی شاخ فم معدہ یعنی معدہ کے مونہہ پر آئی ہے اور اوسپر بچہی ہوئی ہے تاکہ حس نقصان غذا کی ساتھہ
اوس آلہ کے جلد طرف اوسکے ہو پہنچے جناب باری نے جیسی فم معدہ کو حس دی ہے اجزای معدہ سی کسی جزو کو
اتنی حس نہین دی بلکہ اور کسی عضو کو تمام جسم سے ایسی حس نہین عنایت فرمائی اسلیے تقاضی غذا کافی ہوا
کیونکہ معدہ تقاضا غذا کا یعنی خواہش غذا کی اور ہضم اوسکو واسطے تمام جسم کے کرتا ہے اگر تمامی اعضا کو حس بہونک
کی جسطرح فم معدہ نے پائی ہے عنایت ہوتی تو روزہ دار آدمی تمام دن بسبب بہونک کی رنج اوٹہاتے اور
سب اعضا بہونکہون کے خارش اور سوزش مین آتے اور کوئی آدمی طاقت اس امر کی نرکہتا کہ ایکمرتبہ
کہانا اوسکے لیے کافی ہوا اور ایک رگ بڑی جگر کیطرف سی معدہ کیطرف آتی ہے اور معدہ کی درازی مین شاخین
باریک پہیلی ہوئی ہین اور اوسکے اوپر بچہی ہوئی ہین اور اسی طرح وہ شریان کہ دلسے آتی ہے اس رگ سے
پیوستہ ہی اور شاخین اوسکی اس رگ کی شاخونمین لگتین ہین اور اصل ثرب کی اوس سے بنی ہوئی ہے اور
شاخین صفاقی کہ مذکور ہونگی اور ایک رطوبت لزج یعنی چیپنے والی اور چکنی اوسمین جمع ہوکر چربی ہوگئی ہے اور
ظاہر معدہ کا اور آنتین اور ماساریقین اور احشا اس ثرب مین چہپے ہوتے ہین اور انکو گرم رکہتی ہے اسلیے کہ
چربی ایک رطوبت چرب ہی اور رطوبت چکنی حرارت کو بہتر نگاہ رکہتی ہے اور شاخین ورید اور شریان کی کہ
اصل ثرب ہی ساتھہ حرارت روح اور حرارت خون کے اوسکو مدد دیتی ہین اور دہاینے طرف سی جگر سینہ معدہ کے

اندر ہے اور بائین طرف سے تلّی زیر معدہ کے نیچے بچھی ہوئی ہے اور اوپر کیطرف سے مقام دلکا ہے اور سامنے کیطرف سے ثرب ہے
اور پشت کی طرف سے ایک رگ ساتھہ درازی پشت کی اوتری ہے جناب باری نے معدہ کو ان اعضا کی بیچ مین
رکھا ہے اسلیے کہ حرارت ہر طرف سے ہر ایک اندام کی اوسکو پہونچے تاکہ جسطور سے وہ متقاضی غذا واسطے سب اعضا کی ہے
اور ساتھہ ہضم طعام کے خدمت تمامی اعضا کے کرتا ہے اسی طرح وہ سب اعضا بھی اوسکو ساتھہ حرارت اپنی کے
مدد دیتے ہین اسلیے کہ کام اوسکا انجام کو پہونچے اور اوپر ثرب کی ایک قوی جھلی ہے کہ اوسکو صفاق کہتے ہین اور اوپر
اوس صفاق کے شکم کے عضلے ہین اور اوسکو مراق کہتے ہین اور اصل صفاق کی اوپر کیطرف سے جانب حجاب سے اوگی ہے
اور شکم کے اندر گرد سب کے بچھی ہوئی ہے اور نیچے کیطرف سے اندر مثانہ کے اوتری ہے اور وہان دو سوراخ ہین تنگ
باندازہ اوسکے کہ رگین اور رباط کہ خصیون سے پیوستہ ہین اوسکے اندر ہین جسوقت کہ کسی وجہ سے وہ سوراخ فراخ ہوجاتے ہین
تو جلد خصیہ اوسمین اوتر آتے ہین اور اون سوراخون کے فراخ یعنی کشادہ ہونے کو فتق کہتے ہین اور اوس صفاق
سے جو اوپر کیطرف سے بہت پتلا ہے اور جو نیچے کیطرف سے موٹا ہے اور شاخین باریک اس صفاق کے سرے ساتھہ
شاخون شریان و ورید کے کہ اصل ثرب کی ہین ملی ہوئی ہین اور ثرب اوس نوع سے بنا ہوا ہے اور آنتون کو یہہ
صفاق اوپر نہادا اپنی کے اور مقام اپنے کے نگاہ رکھتا ہے اور آخر معدہ مین ایک منفذ یعنی ایک راستہ
اثنا عشری آنت کیطرف کھلا ہوا ہے اوس منفذ کو بواب کہتے ہین اور یہ بواب مری کے مجری سے تنگ ہے
اسلیے کہ اوسمین کھانا ہضم کیا ہوا اور پانی مین ملا ہوا اوترتا ہے اور جب تک ہضم نہین ہوتا ہے یہ بواب بند رہتا ہے
اور جب ہضم بخوبی ہوجاتا ہے اوسیدم بواب یعنی وہ ہی راستہ کھلجاتا ہے اور جب تک قوت دافعہ اپنا کام تمام کرے
کھلا رہتا ہے اور وہ مقام کہ آخر مری ہے اور اول معدہ ہے کہ کھانا مری سے اوسجگہہ پہلے پہونچتا ہے اوسکا نام
فم معدہ ہے اور بعض گروہ اوسکو فواد بھی کہتا ہے **باب دسوان پانچوین گفتار سے جگر کی تشریح
مین ہے** جگر ایک عضو ہے کہ کیلوس اوسمین خون ہوجاتا ہے اور ماساریقا کے اندر اندکے متغیر ہوتا ہے
یعنی اپنے حال سے پھرجاتا ہے اسلیے کہ اوسمین بھی ایک قوت ہے مشابہ قوت جگر کے جس طرح دہن مین ایک
قوت ہے مشابہ قوت معدہ کی چنانچہ تشریح معدہ مین ہم لکھہ چکے ہین اور رنگ جگر کا اور گوشت اوسکا سرخ ہے
مانند اوس خون کے کہ جما ہوا ہو اور گوشت مین جگر کے بیٹھا کوئی نہین ہے اور رگین جو غیر جہندہ ہین
اور نام اور دہ ہے وہ جگر سے اوگی ہین چنانچہ تشریح اوسکی اس گفتار مین اندر باب اول جزو چہارم سے
ساتھہ تشریح اور رگون کے مذکور ہوچکی ہے اور جگر کیلوس کو معدہ اور آنتون سے کھینچتا ہے اور آلہ اوسکا واسطے
کھینچنے کیلوس کے ماساریقا کی شاخین ہین کہ جانب شکم جگر سے اوگی ہین اور اون ماساریقا کو باب کہتے ہین
اور کیلوس جگر کے اندر پکتا ہے اور جسوقت کیلوس تمام و کمال پک جاتا ہے تو جگر ہر عضو کا حصہ بھیجتا ہے

اور آلا اوسکا ہنسلی ہین اوسکے رگین ہین کہ جانب پشت جگر سے اوگی ہین اور پانی کو پشت کیطرف سے دور کو نین جو
دونون گردون سے ملی ہوئی ہین بہیجتا ہے اور خون کے جہاگ کو کہ صفرا ہے جانب مقعر یعنی شکم جگر سے اوس راہ سے
جو بائین کے اوپر ہے طرف زہرہ یعنی پتے کے بہیجتا ہے اور خون کے گاد کو کہ سودا ہے شکم جگر سے اوس راہ سے
جو تلی سے پیوستہ ہے طرف تلی کے بہیجتا ہے اور ایک جہلی پتلی سے ہے اوسمین پوشیدہ ہے واسطے تین مطلب کے
ایک یہ کہ جگر کے گوشت مین حس مطلق نہین ہے اگر اس جہلی مین جگر پوشیدہ نہوتا تو درد اور ورم جو اوسکے
اندر عارض ہوتا کوئی آگاہی اوس سے نپاتا اور علت اور بیماری بدستور اوسمین قائم رہتی اسلیے کہ جب انسان
درد کو نہ دریافت کرتا تو واسطے علاج کے نہ مشغول ہوتا اسی جہت سے پیدا کرنیوالے نے جہلی اوسمین پیدا کی
تاکہ حس ورم اور درد کی ظاہر ہو دوسرا مطلب اوس جہلی سے یہ ہے کہ گوشت جگر اور رگین جو اوسمین پراگندہ
ہین سب اس جہلی کے اندر اپنی وضع اور اپنی شکل پر قائم رہین تیسرا مطلب یہ کہ جگر بسبب اس جہلی کے معدہ
اور آنتون سے پیوستہ ہے اور اسیطرح ساتھ رباط مضبوط کے حجاب سے بھی پیوستہ ہے اور بذریعہ رباطات
باریک کے پشت کی پہلوؤنسے بھی پیوستہ ہے اور جگر کے اندر تجویف فراخ ہے یعنے ایک مقام خالی بہت کشادہ ہے
اسلیے کہ کیلوس جو معدہ سے جگر مین جاتا ہے اوس تجویف مین جمع ہووے ولیکن تمامی جگر مین رگین باریک باریک بہت پراگندہ
ہین چنانچہ کیلوس اون رگونمین آتا ہے اسطور سے کہ سب اجزا کیلوس کے تمامی اجزاے جگر سے ملاقی ہوتے
ہین تاکہ قوت حرارت جگر کی سب اجزاے کیلوس کو احوال اوسکے سے پہیر دیتی ہے اور خون بنا دیتی ہے
اور جگر سے ایک رگ دل کی ساتھ بھی ملی ہوئی ہے اور ایک گروہ طبیبونکا لکھتا ہے کہ یہ رگ دل سے اوگی ہے
اور جگر سے ملگئی ہے بہر حال پیوستگی جگر کے ساتھ دل کی اسی رگ کی سبب سے ہے اور جہلی اس رگ کی جگر کی جہلی سے
ملی ہوئی ہے اور ایک پٹھا باریک معدہ سے ساتھ جگر کے پیوستہ ہے اور بسبب باریکی اس پٹھے کے معدہ اور جگر مین
بیماری بشرکت ایک دوسرے کے نہین ہوتی مگر بسبب درد قوی کے اور جلن جو اندر جگر کے ہوا اور جگر کے اوپر
فرونیان بہت ہین اور اوس سے نکلکر بڑہی ہین مانند انگلیون کے اور گرد ان فرونیون کے معدہ اندر رکھا گیا ہے
جیسے کوئی کسی شے کو انگلیونمین لیوے اور ان فرونیونکو عربی مین زوائد کہتے ہین مگر بعضے آدمیونکی چار ہوتی ہین اور
بعضونکی جسم مین پانچ اور پتہ کیطرف ایک بڑا انگلا اون زوائد کا ہوتا ہے اور اوس سے جا ملا ہے اور بعضے آدمیونکے
جسم مین پشت جگر کی پشت کی پہلوونسے چہونیوالی ہے اور بعضے شخصونکی بدنمین ایسا حال نہین ہے اور بیماریان پشت
جگر کے ساتھ حجاب اور پہلوونکے باندازہ مماست ہوتی ہین یعنی چہونا پشت جگر ساتھ حجاب اور اون پہلوؤن کے
جس اندازہ پر ہوگا بیماری بھی از روی کمی اور بیشی کے ہوگی واللہ اعلم بالصواب باب ۱۱ گیارہوان پانچوین
گفتار سے زہرہ کی تشریح مین ہے زہرہ یعنے پتہ ایک کیسہ ہے لیفون دراز اور چوڑی اور کج اور

پہنچے یک تو وہ یعنی جو ایک پرت رکھتا ہی بنا ہوا ہی اور جگر سی لگا ہوا ہی اور شاخ جگر کیطرف ایک راہ اوسمین کشادہ ہی کہ صفرا اسی رستی سے
اوس پتہ مین آتا ہی اور ایک راہ اور اثنا عشری آنت کیطرف کشادہ ہی اور کچھ صفرا کی فرو فی اس راستہ سے آنتون پر گرتا ہی
اوس کا ہی کچھ جو پہلے باب مین گفتار سوم بیان ہو چکا ہی اور اکثر آدمیونکے بدنمین زہرہ مین ان دو راستہ کے سوا
بعضے آدمیون کے پتہ مین ایک راستہ چھوٹا ہی تہ معدہ کے اندر کشادہ ہوتا ہی اور
معدہ مین آتا ہے اور اکثر ایسا ہوتا ہی کہ یہ راستہ جو تہ معدہ مین کشادہ ہی اوس راہ سے ہی اثنا عشری کے
اندر جاتا ہے اسی سبب سے صفرا معدہ مین زیادہ اوس سی جاتا ہے کہ اندر آنتون کے آتا ہے پس بسبب اوسکے
معدہ ہمیشہ صفرا سی رنج اور تکلیف مین رہتا ہی اور مزہ تلخ موتھہ کو دیتا ہے اور ہضم اوس معدہ کا ٹھیک نہین ہوتا
اور شرح اس قسم کی بیماریون کی باب اول مین گفتار چھٹی سے بیان کیجائیگی انشاء اللہ تعالی اور جسوقت کہ
پتہ صفرا کو جذب نکرے یا اگر جو کچھ کہ جذب کیا ہی تہ فرو فی اوس سے دفع نہووے تو آفتین ظاہر ہونگی کیونکہ اگر جذب
نکرے تو جگر پر ورم ہوگا اور جو سڑ جاتے تو تپ پیدا کرے گا اور جو زیادہ اندازہ سے طرف اعضا سے بول کی دفع کرے
زخم اور جلن مثانہ مین پیدا کرے گا اور جو یہ دفع کسی اور عضو کیطرف پڑے تو جمرہ اور نملہ اوس عضو مین ظاہر کریگا و جو تمام
ساری بدنمین پھیلجائے تو یرقان کی بیماری عارض ہوگی اور جو اندازہ سے زیادہ آنتون پر گریگا تو بیماری صفراوی دستون
کی ہوگی اور آنتون مین خراش ہوگا یعنی آنتین چھل جائینگی اور پیچش اور دستونمین جلن پیدا ہوگی باب بارہوان

## پانچوین گفتار سے سپرز یعنی تلی کی تشریح مین ہے

تلی ایک عضو ہی کہ خلط سودا اوسمین رہتا ہی
اور گوشت اوسکا متخلخل ہے تا کہ خلط گاڑہی اوسکے اجزا مین آسکے اور رگین اور وہ اور شراینین اوسمین بہت
مین تا کہ اسقدر حرارت اوسمین پہونچتی ہے کہ ساتھ سودا کے برابری کرتی ہے اور اوسکو ہضم کرتی ہی اور جھلی
اوسکے اندر کھنچی ہوئی ہے تا کہ گوشت اوسکا اپنی شکل پر قائم رہی اور کبھی جو اوسمین ورم یا درد ہو تو دریافت ہوسکے
اور یہ جھلی صفاق سے ... اس صفاق کی ... آخرین ...
اور سبب اس صفاق کے اوس تلی کو ساتھ حجاب کے ایک شرکت ہی اسلیے کہ جھلی حجاب کی اس صفاق سے
پیوستہ ہی اور شکل تلی کی مانند شکل زبانی کے ہی اور مقام تلی کا معدہ سے بائین جانب ہی اور اکثر جسم تلی کا معدہ کے
نیچے ہے اور تھوڑا جسم اوسکا ظاہر نکلا ہوا ہے اور سرے تلی کے ایک راستہ بڑا کھچا ہوا ہے اور جگر کے شکم سے
ملگیا ہی طبیبون نے اوسکا نام گردن سپرز رکھا ہے اور آلہ اوسکا واسطے جذب سودا کے جگر سے اور آلہ جگر کا
واسطے دفع سودا کے طرف اوسکی یہی راستہ ہی اور یہ راہ نیچے راہ زہرہ کے ہی کہ صفرا جس راہ سے پتہ مین داخل
ہوتا ہی اور باطن مین تلی کے ایک راستہ اور معدہ کی اندر کشادہ ہی کہ کچھ سودا کی فرو فی اوس راہ سے معدہ مین
آتا ہے اور فم معدہ کو کھجلاتا ہی اور کہتا ہے جیسا کہ بیان اوسکا مفصل پانچوین باب مین تیسری گفتار سے

کرچکے ہین اور پشت تلی کی پشت انسان کی پہلوونسے ملی ہوئی ہے اور ساتھہ رباطات کی اندکے جہلی سے پہلوؤن کے
پیوستہ ہی اور شکم تلی کا کہ ایک جہلی رکھتا ہی وہ جہلی بذریعہ رباطون کے اکثر معدہ کی جہلی سے پیوستہ ہے
اور جسوقت کہ تلی سودا کو جذب نکری تو آدمی کے بدنمین سوداوی علتین بکثرت ہونگی مانند داد اور داء الفیل اور دوالی
اور جذام اور برص سیاہ اور چھیپ کالی اور مالیخولیا وغیرہ کی اور جسوقت کہ فزونی دفع نکرے تو تلی پر ورم ہوگا اور
بڑہ جائیگی اور بہونک کہانے کی جاتی رہیگی اسلیے کہ جو کچہہ سودا سے فم معدہ پر پہونچتا تہا اور اوسکو خبردار بہونک کا
کرتا تہا وہ اب نہین پہونچتا ہی اور اگر سودا زیادہ اندازہ سی معدہ پر گرے تو مرض شہوت کلبی کا عارض ہووی اور جو
سودا ترش ہووی اور نکہٹا ہنو اور قدرسے ہو وہ متلی پیدا کرتا ہے اور جو بہت ہوتا ہے قی سوداوی لاتا ہے
اور جسوقت سودای ترش معدہ سی آنتون کی طرف پہونچی تو سحج سوداوی پیدا ہوگا یعنی آنتو نمین زخم اور خراش ہوگا
اور ہلاک کریگا واللہ اعلم بالصواب

## باب تیرہوان پانچوین گفتار سے آنتون کی تشریح مین ہے

آنت یعنی روده فضلہ کے دفع کرنیکا آلہ ہی خدای تعالی نے اوسکی چہہ قسمین چہہ طرح سی بنائین ہر ایک قسم مین منفعت
جداگانہ رکھی ہے کہ بیان کیجائیگی اور جو کہ آنت کی قسمین بہت تہین اسلیے اوسکا نام روده رکھا روده ٔ نخستین یعنے
پہلی آنت اثنا عشری ہے اور دوسری صائم ہے تیسری دقاق چوتھی اعور پانچوین قولون چھٹی مستقیم ہی لیکن
اثنا عشری آنت تہ معدہ سی پیوستہ ہی اور موہنہ اوسکا جو معدہ کیطرف کہلا ہوا ہے اوسکو بواب کہتے ہین اور
جسطورسے کہ مری واسطے جذب کی ہے یہ آنت واسطے دفع کے ہی اور اسی سبب سے بعضین اوسکی چوڑی چوڑی ہین اور
مری سے تنگ نہایت ہین اسلیے کہ کہانا جو مری مین ہوتا ہے کچا اور بے ہضم اور گاڑہا ہوتا ہے اور کیلوس جو معدہ سے
اس آنت پر گرتا ہی پکا ہوا اور ہضم شدہ اور پتلا اور پانی کے ساتھہ ملا ہوا ہوتا ہے اسوجہ سی احتیاج کچہہ نہین ہے
کہ موہنہ اوسکا فراخ ہووی اور سبب دوسرا یہ ہی کہ اگر طعام معدہ مین ہضم ہوا اور بواب بند ہو جاتے تو اوس صورتمین
یہ دہنہ فراخ ہونا چاہیے تا کہ بسبب حرکتون کی کہ اتفاق پڑے طعام اوسکے سبب سی اوپر کیطرف رجوع کری تو گرانی طعام
سی یہ بواب باسانی کہل سکتا ہی اور بے ہضم نیچے اوتر نہین سکتا اور یہ آنت سیدہی ہے کچہہ پیچیدگی اور خم اوسمین
نہین ہی تا کہ جوالی اوسکا واسطے اور احشا کے خالی رہنے اور دفع اوسکو آسان ہووی اور اثنا عشری اسواسطے کہتے ہین
کہ اندر ہر اک جسم کے طول مین وہ آنت بارہ اونگل ہے صاحب جسم کی اونگلیونسی یعنے اگر سب اونگلیان برابر ملاکر
چوڑی چوڑی رکھکر ناپین تو وہ آنت بارہ اونگل ہوگی اوسیکے ہاتھہ سی اور روده صائم یعنی آنت روزہ دار اثنا عشری سے
پیوستہ ہی اور صائم اسوجہ سی کہتے ہین کہ ہمیشہ ثفل سے خالی رہتی ہے اور کچہہ اوسمین نہین ٹہرتا واسطے دو کام کے
ایک یہ کہ رگین ماساریقا کہ اثنا عشری سے ملی ہوئی ہین اکثر اس آنت سی بہی پیوستہ ہین پس جو کچہہ غذا سے اوسمین
ہوتا ہی وہ کہینچ لیتی ہین اور جگر کیطرف لاتی ہین اور آنت خالی رہجاتی ہے اور دوسرا کام یہ کہ منفذ پتہ کا کہ

صفرا اوس راہ سی طرف رودہ کے آتا ہے اور رودہ کو ثفل سے دہوتا ہی اور اوسکو دفع کرتا ہی اسی آنت مین
کُہلا ہوا ہے کہ اول اوسمین پہونچتا ہی اور وہان صفرای خالص ہوتا ہی کہ اوسکو جلد جلد دہوتا ہی پس بوجہ ان سببونکی
ہمیشہ یہ آنت ثفل سے خالی رہتی ہے اور حالت بیماری مین تنگ ہوجاتی ہی اور بند ہوتی ہی اور رودہ دقاق
یعنی آنت باریک ساتھ اوس آنت کی جو ابہی مذکور ہوچکی ملی ہوئی ہے اور یہ آنت لنبی ہے اور آپسمین لپٹی ہوئی ہے
اور پیچدار ہی اوسکی دو منفعتین ہین ایک یہ کہ ثفل جو اوسمین اوترے تو درازی مین اوسکی پہرتا رہے اور دیر تک
ٹھہرے تا کہ جو کچہہ ثفل مین سی واسطے غذای بدن کے درکار ہو ماساریقا کی شاخین جو آنتون سے پیوستہ ہین
اوسکو جذب کرین اور دوسری منفعت یہ کہ اگر یہ آنت اس شکل اور اس درازی کی نہوتی تو ثفل سیدہا اوترجایا کرتا
اور جلد باہر نکلتا پس جو ثفل لائق غذا کے ہوتا ساتھ اوس ثفل ناکارہ کے نکلجایا کرتا اور اس سبب سے آدمی کو جلد
طرف غذا کے حاجت ہوتی اور جسوقت کہانا کہاتا اوسیوقت واسطے حاجت کی اوٹھہ کہڑا ہوتا اور کہانا کہانے
اور واسطے حاجت کی اوٹہنے سے اور کام دنیا کے نکرسکتا اور طرف مہمات اور مصالح عالم کے نہ پہونچ سکتا کام
اوسکا مانند کام ڈہور بیلون کے کہانا اور ہگنا ہمیشہ رہا کرتا اور ان تینون آنتون کو امعاء دقاق کہتی ہین اور
گوہر ان آنتونکا نہایت لطیف ہی اور رقیق اسوجہ سی کہ جو ثفل ان آنتونمین اترتا ہی ہنوز اوسمین وہ کیلوس جو غذا کی
لائق ہے بہت ہوتا ہی جناب باری نے ان آنتونکو اسی واسطے رقیق پیدا کیا تا کہ حرارت اور احشا کی اوسمین تمامہ
پہونچے اور باقی غذا جو اوسمین ہی ہضم ہوجائے اور چونکہ ان آنتونمین حرارت بہت ہی اور رقیق ہین اوسکی ظاہر پر
چربی نہین ہے اور اندر کے مقامات مین اون آنتون کی رطوبت ہی چپٹنی والی مشابہ لعاب گاڑہی رینٹ کی
تا کہ تیز چیزین اونکو نہ چھیلین اور بعد ان تینون قسمون کے کہ بیان ہوچکین اور نوع آنتونکی ہے کہ اونکو امعای غلاظ
کہتی ہین یعنی موٹی آنتین اور اگرچہ کیلوس کہ واسطے غذای بدن کے سزاوار ہے ان آنتونمین کم اوترتا ہی مگر اوس سے
خالی بہی نہین ہین اور رگین ماساریقا کی اندکے اوسمین ملی ہین تا کہ اوسکو اوس سے جدا کرین پس ان موٹی
آنتون سی پہلی آنت اعور ہی یعنے یک چشم اور اعور اوسکا نام اسلئے ہے کہ ایک منفذ سی زیادہ نہین ہے کہ اوس
منفذ مین جاتا ہی اوسی منفذ سی نکل آتا ہے یعنی واسطے مدخل اور مخرج کے ایکہی راستہ ہی اور وہ آنت مانند
ایک تہیلی کے ہی اور نہاد اوسکی داہنی طرف ہی اور اندکے میل اوسکا پشت کیطرف ہی اور اوسمین دو منفعتین
ہین ایک منفعت یہہ ہی کہ فضولی ثفل کو یہہ کیسہ مانند خزانہ کی ہے اور دوسری منفعت یہہ ہی کہ یہہ کیسہ
مانند معدہ دیگر کی ہی اور آنتون کے لئے جو اوسکی نیچے ہین اور نسبت اوسکے ساتھہ اور آنتون کے مانند نسبت
معدہ کی ہی ساتھہ تمام آنتون کے اسواسطے کہ وہ مانند معدہ دیگر کے ہی اور جو چیز کہ معدہ کی اندر کچی رہ گئی
ہو اوس آنت مین جاکر پکجاتی ہے بوسیلہ حرارت جگر کی اس سبب سے بہتر یہہ ہی کہ میلان اوسکا

داہنی طرف ہوتا کر اندر کیطرف سے نیچے جگر کے پٹے ہے اور دراز ہے تمام جگر سے اسکی طرف پہونچی اور اس آنت کو لیے ایک منفذ کافی ہے اسلیے کہ ہضم اوسکی [illegible] باہر نکلے اور بیماری قتق میں اکثر یہی آنت ہوتی ہے [illegible] سے بند نہیں ہوتی نہیں ہے اور بعد اوسکے آنت تہوڑی ہے اور وہ آنت سونی ہے اور اعور سے پیوستہ ہے اور جس مقام پر اوس سے گذری ہے اوسجگہ داہنی طرف میلان کئے ہوئے ہے کہ ساتھ جگر کے نزدیک سے پہر بائیں طرف کو پہر گئی ہے اور میل نیچے کیطرف کئے ہوئی ہے نزدیک بائیں ران کی جڑ کے اور پہر داہنی طرف کو پہر گئی ہے برابر مہرہ قطن تک اور میل بہی نیچے کیطرف کئے ہوئے ہے اور جسوقت بائیں طرف آئی ہے تو نزدیک تلی کے پہونچی ہے اور وہاں تنگ ہو کر ملگئی ہے اسی سبب سے ہے کہ جب تلی پر ورم ہوتا ہے تو ثقل اور ریح مثانہ آنت سے نکل نہیں سکتی اور حاجت اس امر کی ہوتی ہے کہ بائیں پہلو کو ملیں نزدیک اخراج کے تاکہ مدد دیوے اور برخروج کے اور منفعت اس آنت کی وہی ہے جو منفعت اعور کی ہے اور اللہ تعالی نے اس قولون آنت کو اعور کے نیچے رکہا ہے تاکہ اعور سے جو کچھ خام اسمیں آئی ہے خوبی پختہ ہوجائے اور شاخیں ماساریقا کی اوسکو جذب کریں اور جگر کیطرف لیجائیں اسلیے جسم حیوان کا جو کچھ غذا کے واسطے سزاوار ہے اوسمیں سے حصہ کامل حاصل کرے اور اوس سے قوت پائے اور کچھ ضائع نہو اور نام قولنج کا اسی آنت کے نام سے نکلا ہے اور بعد اوسکے مستقیم آنت ہے یعنی سیدہی ہے اور یہ آنت سب آنتوں سے آخر ہے اور قولون سے ملگئی ہے اور یہ آنت کشادہ ہے اور سیدہی کمر کی طرح بیچ میں ہے اور اوپر مہرہ قطن کے تکیہ کئے ہوئے اور فراخی اوسکی فراخی معدہ کے نزدیک ہے اور بعض لیفیں اس آنت کی جاذبہ لیفیں ہیں تاکہ اور آنتوں سے جذب کر سکتے ہیں اور ہمسایہ اپنے کو پاک کر سکتی ہیں خصوصاً قولون کو کہ نیچے اوسکے ہے اور ساتھ اوس خمیدگی کے ہے جو نزدیک ہو چکی پیدا کرنیوالے نے اس غرض سے جاذبہ لیفیں اوسمیں پیدا کیں کہ ثقل کو ساتھ قوت کے کہینچیں اور اوسکو آنتوں سے بہت کشادہ پیدا کیا کہ جسوقت آدمی کو حاجت ہو اور کسی وجہ سے اوٹہہ نہ سکے تو ثقل کے لیے ایسا مقام ہے کہ اوسمیں جمع ہو جائے کیونکہ وہ آدمی جسوقت اور کاموں سے فارغ ہو کر واسطے حاجت کے اوٹہے ایکبار فراغت پائے اور دفع اوسکو بآسانی کر سکے اس سبب سے کہ یہ ظاہر ہے کہ بہت ثقل کا دفع کرنا نہایت آسان ہوتا ہے اور تہوڑے تہوڑے کا دفع کرنا دشوار ہوتا ہے اسلیے کہ بہاری چیز اور بہت سی بسبب اپنے بوجہ کے جلد اوترتی ہے اور تہوڑی چیز ہلکی دیر میں باہر آتی ہے اور ان تینوں آنتوں کے اوپر چربی ہے کہ حرارت کو اوسکے اندر نگاہ رکہتی ہے کہ اوسکو ہضم [illegible] باہر ہے اور سب آنتیں ساتھ رباطات کے پشت کی طرف سے پیوستہ ہیں کہ ہر ایک نہایت بہتر جا سے اور سب آنتیں دو تہہ ہیں یعنی دوہری ہیں تاکہ ثقل کے تحمل کرنے میں قوی ہوں اسلیے کہ اگر ایک پرت

کوئی آفت پہونچے تو وہ سراپرت صحیح وسالم برقرار رہے اور جاننا چاہیے کہ لفظ جب تک اعور اور قولون مین نہین آتا ہے عفونت نہین قبول کرتا ہے اور کدو دانہ کیڑے اعور آنت مین پیدا ہوتے ہین اور تشریح اون عضلونکی جو آخر آنت مستقیم کی ہین آخر باب دوم جزو دوسری سے اس گفتار کے عضلونکی تشریح مین بیان کی گئی ہے

باب ۱۴ چودہوان پانچوین گفتار سے گردہ کی تشریح مین ہے گردے دو ہین ایک داہنی طرف اور ایک بائین طرف اور شکل ہر ایک کی مانند آدہے دائرہ کے ہے اور مقام اونکا نیچے پشت کی ہے جس مقام کو کمر کہتے ہین اور ہر ایک گردہ ساتھ ایک رباط کی مضبوط کیا گیا ہے اور ہر ایک گردہ کو ساتھ جگر کے ایک رگ کا پیوند ہے اور پانی جو خون مین ملکر جگر سے باہر آتا ہے اسجگہہ خون سے جدا ہو جاتا ہے اور اس رگ کی راہ سے گردہ مین آتا ہے پس کام گردہ کا یہ ہے کہ اوس پانی کو اپنی طرف کہنچتا ہے اور نزدیک بعضے طبیبون کے ایسا ہے کہ یہ رگ گردہ سے اوگی ہے اور جگر کے نزدیک آئی ہے اور ساتھ اوس رگ بزرگ کے جو پشت جگر سے اوگی ہے پیوستہ ہے پس وہ پانی کو چوستی ہے اور گردہ کیطرف لاتی ہے اوسکا نام عنق الکلیہ ہے یعنے گردن گردہ کی اور یہ درست ہے اسلیے کہ جسوقت گردہ کا کام یہ ہو کہ پانی کو خون سے جدا کرے اور اپنی طرف کہنچے تو بہتر یہ ہونا چاہیے کہ یہ رگ جو آلہ اوسکا ہے ایک جزو اوسکا ہووے اور ایک گروہ کے نزدیک یہ ہے کہ یہ رگ اوس بزرگ رگ سے اوگی ہے اور گردہ کے نزدیک گرد آئی ہے اور ساتھ اوسکے پیوستہ ہے اور ان دونون رگون کو جو دونون گردونکی طرف آتی ہین طالعین کہتے ہین اور اوپر دونون قولون کے آلہ جدا کرنے پانی کا خون سے یہ دونون رگین ہین کہ ان رگونمین ہوکر گردہ مین جاتا ہے اور تشریح ان رگون کی چوتھی باب مین چوتھی جزو سے اس گفتار کے بیان کیگئی ہے اور اسی طرح ہر گردہ سے ایک رگ اوگی ہے اور نزدیک مثانہ کے آتی ہے اور اوس سے پیوستہ ہے اور گردہ اون رگونکی راہ سے پانی کو طرف مثانہ کے بہیجتا ہے اور ان رگون کا نام طبیبون نے حالب رکھا ہے اور جہلی پٹہے سے اوسمین کہنچی ہوئی ہے تاکہ حس دیوے اسلیے کہ اوسکا گوشت بیحس ہے لیکن بسبب اوس پٹھے کے جہلی پر اوسکی ہے حس پاتا ہے اگر گوشت اوسکا حس رکہتا تو جلن اور تیزی صفرا سے کہ ساتھ پانی کے آتا ہے باخبر ہوتا اور اوسکو نگاہ نرکہہ سکتا یعنے وہ گردہ پانی کو روک نہ سکتا اور جلد طرف مثانہ کے بہیجتا اور مثانہ بھی نگاہ نرکہہ سکتا اور اوسکے سبب سے آدمی ہمیشہ بیماری تقطیر البول یعنی چنگ پیشاب اور سوزش گردہ اور مثانہ سے رنجیدہ اور تکلیف مین رہتا پیدا کرنے والے نے اسیواسطے گوشت گردہ کو بے حس مخلوق فرمایا تاکہ تیزی صفرا سے کہ ساتھ پانی کے اوسمین ملکر پہونچے بیخبر ہووے کہ اوس پانی کو اتنا نگاہ رکہہ سکے کہ اوسمین پختہ ہو جانے اور بسبب سردی اور تری مزاج گردہ کے تیزی اوس پانی کی ٹوٹ جائے اور جسوقت وہ پانی مثانہ مین جاوے مثانہ اوسکو نگاہ رکہے جب تک آدمی باختیار خود پیشاب نکرے اور گوشت گردہ کا سخت اور اگندہ ہے تاکہ سوای پانی پتلے کے

اور کوئی شے اندر نکرتے اور وہ مدد رگردون سے اسلیے پیدا ہوئے کہ جسم انسان کا اگرچہ ایک ہی لاکن اکثر اعضا
دوگانہ بھی ہین اور ہڈیان اور پٹھے اور عضلے اور رگین اور شرائین اور دماغ دو دو قسم ہین بعضی داہنی طرف ہی اور
بعضی بائین طرف مانند دو جسم کے ہین اس سبب سے واجب کیا کہ گردہ بھی دو ہون تاکہ ہر ایک ایکطرف سے کام
اپنا تمام کرے اگر ایک گردہ ہوتا تو بغیر اسکے دوسرے کے معلوم ہوتا تمامہ واسطے کام اپنے کے قیام نکر سکتا اور جگہ
اوسکی یا درمیان مین پشت کی مہرہ کے ہوتی یا داہنی طرف یا بائین طرف اگر درمیان مہرۂ پشت کی ہوتی تو
وہ گردہ معدہ اور آنتون کو تکلیف دیتا اور آدمی پیٹھ سیدھی نکر سکتا اور جسوقت خم دیتا تو گردہ درد کرتا اور اگر وہ
گردہ داہنی طرف ہوتا اور حجم ایک کا مانند حجم دو کے ہوتا تو ساتھ جگر اور اعور آنت کی مزاحم ہوتا اور اسی طرح اگر
بائین طرف ہوتا تو قولون آنت سے مزاحمت کرتا علاوہ اسکے جس طرفسے کہ ہوتا جسم آدمی کا اوسکی وجہ سے سیدھا نہو سکتا
اور گردہ کیطرف جسم کا میلان رہا کرتا اور معلوم کرین کہ دایان گردہ بائین گردہ سے اونچا ہی واسطے دو کام کے ایک
کام یہ کہ آنت اعور داہنی طرف رکھی ہوئی ہے تو واجب ہوا کہ گردہ دایان اونچا ہووے واسطے دو کام کے ایک
یہ کہ ساتھ جگر کے نزدیکی رہے اور اپنے کام مین قیام کرے اور دوسری تاکہ جگہہ آنت اعور کی کشادہ رہے سو اسلئے کہ
یہ اعور آنت ہی کہ کبھی خالی ہوتی ہے اور کبھی بھری ہووے جسوقت بھرتی ہے تو بضرورت جگہہ اوسکی کشادہ ہونی چاہیے
اسوجہ سے واجب ہوا کہ گردہ دایان بائین گردہ سے اونچا ہو اور دوسری یہ کہ تلی جو بائین طرف ہی اور خزانہ سودا کا اور
سودا گاد خون کی ہے اور منفذ اوسکا نیچے کیجانب ہی چنانچہ تشریح مین جگر کے مذکور ہو چکا ہے پس واجب ہوا کہ
مقام تلی کا جگر کے برابری سے نیچا ہووے تاکہ خلط سودا جگر سے تلی مین آسکے اور مقام تلی کا واسطے جگر کے نیچے ہونا
چاہیے اور قولون بھی نیچے کی تلی کے ہی تو مصلحت بغیر اوسکے نہ تھی کہ جگہہ بائین گردہ کے نیچے ہو تاکہ تکلیف تلی اور قولون سے
آزاد رہے اور آثار رحمت الٰہی سے ایک بات یہ بھی ہے کہ آدمی اور اور جانورون کے بدنمین گردہ پیدا کیا اور اوسکو
قوت جدا کرنے پانی کی خون سے عطا فرماتی تاکہ اوس پانی کو اپنی طرف کھینچے اور طرف مثانہ کے بھیجے اور مثانہ باہر
دفع کرے اسلیے کہ پانی غذا نہین ہی لیکن مرکب غذا کا ہے اور فائدہ پانی کا یہ ہی کہ کھانا جو معدہ مین ہوتا ہے اور
اوسمین پکتا ہی اور کیلوس بنتا ہی صحبت سے پانی کے شاخون ماساریقا اور رگون باریک سے جو جگر کے اندر ہین گذر کر
جگر سے باہر نکلتا ہی اور پھر احتیاج اور ضرورت پانی کی نہین رہتی اور جگر اوس پانی کو ساتھ مدد قوت جاذبہ کے
اون دو رگونسے جو گردہ سے ساتھ جگر کے پیوستہ ہین خون سے جدا کرتا ہے اور یہ دونون رگین اوس پانی کو چوستی
ہین اور گردہ کیطرف لاتی ہین اور گردہ اوسکو ساتھ قوت دافعہ کے طرف مثانہ کے دفع کرتا ہے اور اگر گردہ مین
قوت جدا کرنے اور کھینچنے اور دفع کرنے اوس پانی کے نہوتی تو غذا پانی مین ملکر اعضا مین پہونچتی اور آدمی ہمیشہ مستسقی
رہتا اور اسوجہ سے کہ شریف ترین اعضا دل ہے اور پھیپھڑہ بھی شریف ہی کیونکہ خدمت دل کی کرتا ہی اور ہمسایہ اوسکا ہے

پس غذا ان دونون شریف عضوونکی بہت صاف اور اچھی پکی ہوئی اور اعضا کی غذاسی ہونی چاہیے بلکہ ایسی ہونی چاہیے کہ اور اعضا پکانے مین اوس غذا کے مصروف ہون تاکہ دلکو محنت اپنی غذا پکانے کی بہت نکرنی پڑے اور پھیپڑہ بھی واسطے پکانے اور ہضم کرنے غذا کے بہت مشغول نرہے اس سبب سے خدا تعالی نے اوس رگ کو جو اون دونون عضوونکو غذا پہونچاتی ہے جگر سے طرف گردہ کے اوتارا اور پھر گردہ سے بڑا کر اور نیچے پہونچا کر پھر اوپر بڑا کر اور نیچے پہونچا کر پھر اوپر چڑہایا اور ان دونون عضوون پر پراگندہ کیا واسطے دو کام کے ایک یہ کہ تاکہ گردہ اوس غذا کو خوب صاف کرے اور پانی کو تمامہ اوس سے جدا کرے اور دوسری یہ کہ بسبب درازی راہ اور اوترنے اور چڑہنے کے وہ غذا تمام پختہ ہوجائے اور پکی ہووے اور صاف ہووے اون اعضا مین پہونچے اور بسبب اس رگ کے اکثر اتفاق ایسا ہوتا ہے کہ بیماریونمین ورم اور زخم گردہ کے موتہہ کا مزہ ناخوش ہوتا ہے اور وہ بیماریان دل اور پھیپڑہ اور آلتہاے نفس پر اپنا اثر کرتی ہین اور اکثر ایسا ہوتا ہے کہ ابخرے پلیدیون کے کہ زخم گردہ سے اوٹھتی ہین دل تک پہونچتی ہین اور خفقان اور غشی پیدا کرتے ہین چنانچہ ابوالحسن البرخی اوس مقالہ مین جو معالجہ گردہ اور مثانہ کی بیماریونمین ہے حکایت کرتا ہے کہ ایک بزرگ کو امیران دیلم سے ورم گردہ عارض ہوا بسبب تکلیف کے وہ مریض ہمیشہ ناخوش رہتا تھا وہ طبیب لکہتا ہے کہ مین معالجہ مین اوسکے بدل مصروف ہوا مگر اوسنے پرہیز کامل نکیا وہ ورم زخم ہوکر پہٹ گیا اور پیشاب کی راہ سے پیپ اور خون آنے لگا آخر پہر علاج کیا اور بہت محنت اور جانفشانی کی اور اوسکی دوا مین کی پس وہ زخم قریب درست ہونے کے پہونچا پہر اوس مریض کو اتفاق سفر کا کسی طرف ہوا دوسری مرتبہ گردہ اوسکا مجروح ہوا اور نوبت یہان تک پہونچی کہ تنگی سانس کی عارض ہوئی اور موتہہ مین بدبو آنے لگی اور پھیپڑہ اوسکا سڑ گیا آخر اسی علت مین وہ مرگیا

**باب ۱۵ پندرہوان پانچوین گفتار سے مثانہ کی تشریح مین**

ہے مثانہ پیشاب کی دفع ہونیکا آلہ ہے اور وہ ایک کیسہ ہے صفاق سے اور یہ صفاق کے لیے ایک استر ہے پٹہے سے اور یہ استر تینون جاذبہ اور ماسکہ اور دافعہ سے بنا ہوا ہے تاکہ یہ استر جذب اور امساک اور دفع تینون عمل کرے اور صفاق جو باہر کا ہے قوی ہے یعنے باہر کا طبقہ مثانہ کا صفاقی ہے اور ذی قوت تاکہ جسوقت مثانہ پانی سے بہر جائے تو ترنجیدہ نہووے اور پہوٹے تو صفاق طبقہ اندرونی کو کہ پٹہا ہے نگاہ رکہتا ہے کہ پہٹ نجائے اور اندر کے طبقہ مین عصب یعنی پٹہا اسلیے ہے کہ مثانہ پانی کی تیزی کو دریافت کرے اور قوت دافعہ واسطے اوسکے دفع کے مستعد ہووے کیونکہ اگر مثانہ کو ایسی حس نہوتی تو پانی کو دفع نکر سکتا اور تیزی اوسکی اوسکو چھیلتی اور ریح پیدا کرتی اور مثانہ اسواسطے پیدا کیا کہ آدمی پانی جو پیتا ہے اوسکی مقدار بہت ہوتی ہے اور گردہ اوسکو بتفاریق خون سے جدا کرتا ہے پس بضرورت اوسکے لیے ایک حوض ہونا چاہیے کہ وہ پانی بتفاریق اوسمین جمع ہو کہ ایکبار کی آدمی اوسکو اپنے اختیار سے دفع کرے وہ حوض مثانہ ہے

اگر مثانہ نہوتا تو دو چیز سے چارہ نہوتا ایک یہ کہ گردہ بہت بڑا ہونا چاہیے تھا تاکہ پانی اوسکی تجویف مین جمع ہوتا اور یہ ممکن نہوسکتا اسلیے کہ معدہ اور جگر اور تلی اور آنتون کو جگہہ نہوتی اور دوسری یہ کہ پانی جس طرح بتفاریق خون سے جدا ہوتا ہے تو بتفاریق دفع بھی ہوتا اور آدمی ہمیشہ چنگ پیشاب کی علت مین مبتلا رہتا اسلیے جناب باری عز اسمہ نے مثانہ کو واسطے دو مصلحت بزرگ کے مخلوق فرمایا ایک یہ کہ جگہہ اوپر والے اعضا کے تنگ نہو اور دوسری مصلحت یہ کہ آدمی چنگ پیشاب کی علت سے محفوظ رہے پس جو کوئی ان دونون باتون مین تامل کرے بزرگی نعمت اور اثر رحمت الہی کو بخوبی دریافت کرے تبارک اللہ احسن الخالقین اور شکل مثانہ کی اوس کدو کی ہے اور دونون رگین گردہ کی کہ انکو براتج کہتے ہین مثانہ کے اندر آتی ہین اور ایسا حال نہین ہے کہ جہانتک وہ براتج رگین مثانہ مین گئی ہین راہ پانی کی سیدھی مثانہ مین کشادہ ہے بلکہ اول جرم عضلاتی سے دو منفذ کشادہ ہین پھر وہ دونون منفذ درمیان عضلاتی اور عصبی کے کھلے ہوئے ہین اوپر درازی مثانہ کے آخر ... نزدیک منفذ باہر نکلنے کی ہے اوسجگہہ دونون منفذ ایک ہوگئے ہین اور اندر کے طبقہ مین کشادہ ہوگئے ہین کہ پانی اوسجگہہ مثانہ مین داخل ہوتا ہے اور یہ منفذ یعنی یہ راہ پوشیدہ ہے اسواسطے کہ مثانہ کے اندر ایک جھلی ہے چھوٹی اور اوس راہ کے پیوستہ ہے اور موضہ پر راستہ کی لٹکی ہوئی ہے پس جسوقت پانی مثانہ مین جاتا ہے تو قوت اندر لیجانے کی اوس جھلی کو دور کرتی ہے اور جتنا مثانہ اونچا اور بلند ہوتا جاتا ہے راہ پانی کے نکلنے کی بند ہوتی جاتی ہے دو سببون سے ایک سبب یہ کہ جب مثانہ بھر جاتا ہے تو تنجاتا ہے اور کھنچتا ہے اور جسقدر کھنچتا جاتا ہے منفذ اندرونی بند ہوتا جاتا ہے اور دوسرا سبب یہ کہ وہ جھلی بھی موضہ پر منفذ کے پڑتی ہے پھر ممکن نہین کہ ایک قطرہ پانی کا نکل سکے اور مثانہ کی ایک گردن ہے کہ پانی اوس گردن مین ہوکر مثانہ سے نکلتا ہے اور مردون کے مثانہ کی گردن مین تین خم ہین اور عورتون کی مثانہ کی گردن مین ایک خم سے زیادہ نہین ہے اور یہی سبب ہے کہ مرد پیشاب سے اسقدر جلد فراغت نہین پاتے ہین جسقدر جلد عورتین اور تشریح مثانہ کی عضلونکی اپنے مقام پر بیان ہوچکی ہے واللہ اعلم بالصواب

**باب سولھوان پانچوین گفتار سے خصیہ اور قضیب کی تشریح مین ہے**

خصیتین کو پیدا ہونیکا آلہ ہے اور منی اوس خون سے پیدا ہوتی ہے جو سب اندامون سے آتا ہے اور اوسمین پہونچتا ہے اور اوسمین یعنی خصیہ مین پکتا ہے اور راہ اس خون کی اون رگون اور شریانون کی شاخون سے ہے جو سب اندامون مین ہین اور موضہ اون رگون اور شریانون کے بہت اوس مجری مین جا ملے اور کشادہ پیوستہ ہین تاکہ جسوقت ایک رگ کو جو نزدیک اس مجری کے ہے اگر کاٹین تو ایسا اثر ہوسکتا ہو جیسے بہت رگین کاٹی ہون پس اسی سبب سے ہے کہ جب آدمی کو خصی کرین وہ قوت جو پہلے خصی کرنے سے تھی کم ہوجاے اور چال اوسکی اور حرکت اوسکی جسکو خصی کیا ہے مانند حرکت عورتون کے ہوجاتی اور جرم خصیہ کا جنس غدود سے ہے

اور رنگ اوسکا سفید ہی مانند گوشت عورت کی چہاتیون کے اور خون جو اوسمین جاتا ہی او سی کے رنگ پر متغیر ہو جاتا ہی یعنی سپید ہو جاتا ہی پس سبب سفید ہونے دودہ اور منی کا یہ ہی اور وہ مجری کہ موضع شرایان اور شرایین سے اوسمین ہوسنہ ہین صفاق کے اندر ہے کہ پیرو کی ہڈی پر پوشیدہ ہی اور وہ جہلی جو صفاق سے آئی ہی دونون خصیون پر مشتمل ہے اور مجری منی کا اگرچہ مماس خایہ ہی ایسا ہی کہ گویا اوسی مین پیوستہ ہی اور نوع اوسکی جرم کی نوع جرم خصیہ سی نہین ہے بلکہ مانند موری کہ ہے درمیان خصیہ اور جڑ ذکر کے کہ عربی مین اوسکو اوعیہ منی کہتے ہین اور جو کچہہ اس اوعیہ سی مماس خایہ ہی ابتداکے فراخ ہے اور پہر کچہہ تنگ ہو گیا ہے اور پہر کشادہ ہو گیا پہر تنگ نہایت ہو گیا ہی اور یہ اوعیہ خصیہ کو نزدیک سے اندر کے اوپر چڑہ گیا ہے پہر طرف گردن مثانہ کے میل کیے ہوسنے ہی اور ذکر کے اندر آیا ہے اور نیچے مجری پیشاب کے ہی لیکن قضیب یعنی ذکر ایک عضو ہی رباطات اور پٹہون اور رگون اور وہ او شرایین سے مرکب ہی اور اوسمین کچہہ گوشت بہی ہے اور جڑ اوسکی ایک رباط ہی کہ پیڑو سے اوگی ہے اور اس رباط مین تجویفین بہت ہین جسوقت اون تجویف یعنی خالی مقامو مین ہوا بہرتی ہے تو ذکر کہڑا ہوتا ہے اور جسوقت وہ عضو مرخاستہ نہین ہوتا تو تجویفین بند ہو جاتی ہین اور نیچے اس رباط کی شاخین شرایین کی ہین اور پٹہے اوسکے عجز کے مہرون سے آتی ہین اور ان پٹہونکو حس نہین ہے کیونکہ یہ پٹہے قسم رباط سی ہین اور اندر قضیب کے تین مجری ہین ایک مجری پیشاب کا دوسرا مجری منی کا تیسرا مجری ودی کا اور یہ ودی پانی ہے کہ بعضے آدمیون کے جسم سے بعد پیشاب کے تہوڑا تہوڑا نکلتا ہی اور قوت کہڑے ہونے ذکر کی دل سے ہی اور حس اوسکی حرام مغز کے پٹہو سے ہی کہ اصل اوسکی دماغ سے ہے اور غذا اوسکی جگر سے آتی ہے اور شہوت مباشرت یعنی خواہش جمع کی جگر اور گردہ کی شرکت سے ظاہر ہوتی ہے بخلاف اور اصل سب کی دل ہی اور عضو ذکر اور خصیونکی اپنی اپنی جگہیان ہو چکی ہین واللہ الموفق

## باب ١٧

## سترہوان پانچوین گفتار سے رحم کی تشریح مین ہے

اصل خلقت مین رحم آلہ تولد عورت ہی جیسے قضیب مرد کا جسم مین آلہ اوسکا ہی اور شکل رحم کی مانند شکل قضیب اور خصیہ مرد کے ہی لیکن قضیب اور خصیہ ایک آلہ سے ظاہر تمام باہر نکلا ہوا اور رحم آلہ ہی ناقص اندر کے طرف گویا رحم مانند قضیب مقلوب کے ہی یعنی جیسے شکل اُلٹی قضیب کی ہوتی ہی ایسی صورت رحم کی ہے اور ایسا معلوم ہوتا ہے کہ رحم بجای کیسہ خصیہ کے ہی اور گردن رحم کی بجای ذکر ہی اسلئے کہ قضیب ایک کالبد کے مانند ہی خاص گردن رحم کے لئے اور گردن رحم مثل غلاف کی ہے خاص قضیب کے واسطے گویا دونون یعنے قضیب اور رحم باندازہ ایک دوسری کے ہین اور جو ایسا اتفاق ہو کہ باندازہ ایک دوسری کے نہون تو دشمنی اور عداوت باہم ظاہر ہو اور شرح اوسکی معالجہ مین اوسکے مذکور ہو گی اور خصیہ عورت کا مانند خصیہ مرد کی ہے

لیکن خصیہ مرد کا بڑا اور گول ہوتا ہے اور کچہ درازی کیطرف میلان رکہتا ہے اور باہر نکلا ہوا ہی اور دونون
اسیصورت کی ایک کیسہ کے اندر ہین اور خصیہ عورت کا چہوٹا اور گول ہے کہ پہنائی کیطرف میل رکہتا ہی یعنے چپٹا
ہوتا ہی اور اندر کیطرف پوشیدہ ہی اور اسیصورت کے دونون خصیہ دونون طرف فرج کے رکہی ہوتے ہین اور
ہر ایک خصیہ پر غشا ہی جداگانہ پوشیدہ ہی مگر ایک دوسری سی جدا ہی اور جسطرح مرد کے خصیہ اور قضیب کی جڑ کے
بیچ مین ایک منفذ ہی دراز تر مانند موری کے کہ اوسکو اوعیہ منی کہتے ہین اسیطرح عورت کی بہی اوعیہ منی کا ہے
لیکن منفذ مرد کا خصیہ کیطرف سی اوپر چڑہا ہوا ہے اور ساتہہ اوس منفذ کے کہ رگین اور معالیق خصیہ اوتری
ہین نیچے اوترا ہے پہر خم یعنے ٹیڑہا ہو گیا ہے اور قضیب کی اوترا ہے اور عورت کی جسم مین اوس اوعیہ نے
خصیہ سی میل طرف تہیگاہ کے کیا ہی اور پشت خم تہیگاہ کیطرف ہی اور موہنہ طرف گردن رحم کے ہی تاکہ
منی اوس سے رحم مین داخل ہوتی ہے اور وقت مباشرت کی گردن رحم کی سیدہی ہوتی ہے اور گوہر
رحم کا ایک شی ہے سفید اور نرم اور بے حس مانند عصب کے اسلیے کہ اصل اوسکے گوہر کی عصبی ہے یعنی پٹہہ دار ہے
کہ اوسکو حس نہین ہی اور جسقدر ایام حمل مین بچہ بڑہتا جاتا ہے رحم اوسکے اندازہ کے موافق فراخ ہوتا جاتا
اور کہچتا جاتا ہے اور اوس بچہ کے بڑہنے سے کہچہ نہین ہوتا ہی اور جسوقت حمل سے فراغت ہوتی ہے تو رحم سکڑ جاتا ہی
اور عصب دماغی سے اندکے اوسمین شامل ہوا ہی اور مشارکت اوسکی ساتہہ دماغ کے اوسی عصب یعنی اوسی
پٹہے کی سبب سی ہے اور رحم نارسیدہ دوشیزہ کا یعنی لڑکی نابالغ کا رحم چہوٹا ہوتا ہے اور جب تک جوان بالغ
نہو تجویف اوسکی ناتمام نہین ہوتی ہے جس طرح پستان یعنی جب تک پوری جوان عورت نہین ہوتی ہے
بزرگی اوسکی چہاتیونکی جیسی چاہی کامل نہین ہوتی اور رحم دوشیزہ عورت کا یعنی نابالغ کا مثانہ سی چہوٹا ہوتا ہی
اور جب وقت حیض کا آتا ہے رحم اوسکا مثانہ کے برابر ہوتا ہے اور جسوقت بچہ جنتی ہے رحم مثانہ سے
بڑا ہو جاتا ہے اور ایام حمل مین موہنہ مثانہ کا سکڑ رہتا ہے اور بچہ جننے کی ہنگام مین کہلجاتا ہی اور شکل رحم کی مانند
شکل مثانہ کے ہی اور قعر اوسکا فراخ زیادہ ہی اور اندرون لب اوسکی مین ایک طوق ہی عصب سی یعنی پٹہہ سے
اور پیچہے اوسکے بہی طوق دوسرا ہی عصب سے پیچہے کیطرف اوسکے اور بقراط اور دیوفلس لکہتے ہین کہ اندر رحم کے
چار فرزونی ہین مانند سر پستان کے دو داہنی طرف سی اور دو بائین طرف سے اور جڑ اوسکی چکلی اور سرا اوسکا پتلا
ہوتا ہے اور دیوفلس لکہتا ہی کہ یہ فرزونیان مانند بواسیر کے ہین اور رحم درمیان مین مثانہ اور آنت مستقیم کے
رکہا ہوا ہے کہ آنت طرف مہرۂ پشت کی ہے اور رحم آگے اوسکے ہی اور مثانہ آگے رحم کے ہی اور یہ تینون
عضو رباطات سی مضبوط پیوستہ ہین اور اصل اون رباطات کی اوپر مہرۂ پشت او صفاق شکم کے ہے
اور اوپر پیڑو کی ہڈی کے استوار ہین اور رحم اوپر کیجانب سی مثانہ سی افزون ہے اور مثانہ نیچے کیطرف سی فزون

رحم سے ہی اور یہ فرو فی گردن مثانہ کی ہے اور درازی رحم کی نزدیک ناف کے ہے تر دیک منفذ
فرج تک اور یہ منفذ فرج کا گردن رحم کی ہی اور درازی اوس گردن رحم کی چھ اونگل سی کم نہین ہوتی ہے
اور گیارہ اونگل سی زیادہ نہین ہوتی اور کوتاہی اور درازی اوسکی مرد کے آلت کی اندازہ کے موافق
ہوتی ہے اور بسبب کثرت جماع کبھی دراز ہوجاتی ہے اور آلت مرد کا بھی کثرت مباشرت سی دراز
ہوجاتا ہے اور اکثر ایسا اتفاق ہوتا ہے کہ آخر رحم کا بالای آنتو نپر پہونچتا ہے اور رحم دو طبقہ رکھتا ہے
ظاہری اور باطنی طبقہ باطنی یعنی اندرونی طبقہ بہت رگین رکھتا ہے کہ موںھہ اون رگون کے ہر ایک
مانند مغاک کے ہی یعنے گڑھے کی طرح ہی چنانچہ اون گڑھونکو یعنی اون رگون کے دھنون کو نقر الرحم کہتے ہین
غشا جنین اونہین سی مرتبط ہوتی ہے یعنی جھلی اوس بچہ کی جو رحم مین ہوا نہین گڑھون سے پیوستہ ہوتی ہے اور
حیض اسی جگہ سی نکلتا ہے اور غذا بچہ کی رحم مین اسی مقام سے پہونچتی ہے اور طبقہ ظاہری یعنی باہر کا
طبقہ رحم کا مانند ایک غلاف کے ہے اور اوسمین تجویف زیادہ نہین ہے اور اندر کے طبقہ رحم کی دو تجویفین ہین یعنے
دو خانہ ہین گویا دو رحم ہین مگر دونون کی گردن ایک ہی پس اسی سبب سی عورتین بعضی ایک شکم سے
دو بچہ جنتی ہین اور رحم چوپایون اور جانورون کے تجویفین یعنی خانہای رحم دیگر حیوانات کی موافق عدد پستان کی
ہوتی ہین اور اوسی قدر بچہ جنتی ہین اور کتابونمین اکثر مطالعہ کیا گیا ہے کہ یونان مین ایک عورت کو بیس بچہ تھے
اور وہ سب بچے اوس عورت کو چار دفعہ جنے تھے ہر شکم مین پانچ پانچ اور طبقہ اندر کا جاذبہ اور ماسکہ اور دافعہ
لیفون سی بنا ہوا ہے پس جسوقت حیض کا وقت آتا ہے رحم موٹا اور چوڑا ہوجاتا ہی گویا فربہ ہوگیا ہے اور
جسوقت عورت پاک حیض سی ہوتی ہے تو رحم سکڑتا ہے اور بند ہوجاتا ہے اور بوقت جماع کے جرم رحم کا
گردن رحم کے پاس آجاتا ہے بسبب خواہش طبعی کے کہ وہ جذب منی کا شائق ہے اور گردن رحم کی
مانند عضلہ کے ہی لیکن باطن اوسکا نرم اور گوشت دار ہی تا کہ قضیب کو آسیب پہونچے اور یہ گردن رحم کی درمیان
واقع ہی کہ اوسکے سبب سی دراز ہوسکتی ہے اور اندرون اوسکا نرم ہے اور جتنا فربہ ہوتا ہے نرمی اوسکی
کم ہوتی ہی اور گردن [illegible] ایک جھلیان ہین سخت سخت گو نسبی بھی ہوتین ہین کہ دوشیزگی
عبارت اوس سی ہے اور ازالہ بکارت اونہین جھلیون کے پھٹنے سی مراد ہے

گفتار چھٹی کتاب اول سے قوتون کے بیان مین ہے بطریق کلی باب پہلا چھٹی گفتار سے اس بات کی شناخت مین ہے کہ قوتین کتنی ہین [illegible] ہے کہ آدمی کے

جسم مین قوتین ہین اور فعل کہ دونون کو ساتھ ایک دوسری کے [illegible]
ہر ایک فعل ایک قوت سی ظاہر ہوتا ہے اور فعل تین قسم پر ہین طبعی حیوانی نفسانی اور جب فعل تین [illegible]

تو سمجھنا چاہیے کہ قوتین بھی تین قسم پر ہین اول قوت طبعی ہے دوسری قوت حیوانی تیسری قوت نفسانی جالینوس
اور دیگر اطباے حاذقین نے اس طرح بیان کیا ہے کہ ان قوتون کے اعضاے خاص ہین کہ ہر ایک عضو معدن قوت
ہے اور ان اعضا کو اعضاے رئیسہ کہتے ہین اور قوت طبعی دو قسم ہے ایک قسم کا کام یہ ہے کہ غذا مین اپنا تصرف
کرتی ہے اور بدن کو ساتھ غذا کے پرورش کرتی ہے جس طرح اور جہان تک کہ ممکن ہے اور معدن اس قوت کا
جگر ہے اور دوسری قسم کا کام یہ ہے کہ گوہر منی کو خلطون سے جدا کرتی ہے اور پکاتی ہے اور لائق تولد فرزند کی اوس کو
کرتی ہے اور معدن اس قوت کا دونون خصیہ انسان کے ہین اور آلہ ان دونون قسمون کا ان دونون کا نیز
رگین ہین کہ جگر سے اوگی ہین اور تمام جسم مین پراگندہ ہوگئی ہین اور قوت حیوانی کی ایک قسم ہے اور کام اوسکا یہ ہے
کہ قوت زندگی اور قوت حرارت غریزی کو کہ مرکب حس و حرکت ہے تمام جسم مین پہونچاتی ہے اور جو کچھ اس قوت سے
طرف دماغ کے پہونچتی ہے اوسکے اندر پذیرائی حس و حرکت کی ہوتی ہے اور پھر اوس سے ساری بدن مین پہونچتی ہے اور
معدن اس قوت حیوانی کا دل ہے اور آلہ اوسکا شرائین ہین جو دل سے اوگی ہین اور تمام جسم مین پھیلی ہین
اور قوت نفسانی کی دو قسمین ہین ایک حس ہے اور قوت حرکت اور تمیز کی اور معدن اوسکا دماغ ہے اور آلہ اوسکا
پٹھے ہین کہ اوس سے اوگے ہین اور حرام مغز سے اوگے ہین جو خلیفہ اوسکا ہے اور سب جسم مین پراگندہ ہین اور ارسطاطالیس
کہتا ہے کہ معدن ان سب قوتون کا دل ہے لیکن فعل اونکے اور اعضا مین ظاہر ہوتے ہین جسطرح سے کہ
طبیب کہتے ہین کہ معدن حس کا دماغ ہے لیکن دیکھنا اور سننا اور سونگھنا اور چکھنا اور چھونا ہر ایک اندام مین
ظاہر ہوتا ہے اور درست یہ ہے جو ارسطاطالیس کہتا ہے

## باب ۲ دوسرا بیچ گفتار سے طبعی قوتون کے بیان مین ہے

طبعی قوتین بعضی خادمہ ہین اور بعضی مخدومہ ہین یعنی بعضی ایسی ہین
کہ کام واسطے اور قوتون کے کرتی ہین اوسکا نام قوت خادمہ ہے اور بعضی ایسی ہین کہ اور قوتین کام اوسکا
کرتی ہین اوسکا نام مخدومہ ہے اور مخدومہ کی دو قسمین ہین ایک قسم ایسی ہے کہ تصرف غذا مین کرتی ہے
واسطے بقاے جسم کے اوسکی دو قسمین ہین ایک غاذیہ ہے اور ایک نامیہ ہے اور مخدومہ کی قسم دوسری یہ ہے
کہ تصرف کرتی ہے غذا مین واسطے تولد فرزند کے کہ بقاے نوع اوس سے ہے اور اوسکی بھی دو قسمین ہین ایک کو
قوت مولدہ کہتے ہین اور دوسری کو قوت مصورہ نام رکھتے ہین لیکن قوت غاذیہ یعنی قوت پرورش کرنیوالی
وہ ایک قوت ہے کہ غذا کو اوسکے احوال سے پھیرتی ہے اور مشابہ اور مانند اعضا کے کر دیتی ہے تاکہ جو
کچھ ہر ایک سے تحلیل ہوگیا ہو اوسکے عوض مین قائم ہو جائے اور قوت نامیہ قوت ہے کہ غذا کو اعضا کے اندر
بڑہاتی ہے تاکہ ہر ایک اندام ساتھ اوس اندازہ کے کہ چاہیے بڑہے اور فزونی درازی اور چوڑاوی مین سکے
ظاہر آوے کہ جس طرح بڑہنا چاہیے بڑہے اور تمام ہو اور اس فزونی اور بالیدگی کو نشو و نما کہتے ہین اور قوت

خلل واقع ہو تو بیماری برص اور جھیپ کی ظاہر ہوگی اور یہ بھی تقصیر قوت مغیرہ کی سے ہے اسواسطے کہ
کہ اس علت مین حاصل نہونا غذا کا ہے اور اندام مین بھی پیوستہ ہوتا ہے لیکن انماؤ اسکو نہین ہوتی ہی اور
معلوم کرنا چاہیے کہ نشو و نما اعضا کے بڑھنے سے ہوتا ہی سب طرف سے جسطرح کوئی حیوان کہ مادر زاد ہو یا کوئی درخت
جو جمایا گیا ہو اور وہ پرورش پائی اور بڑھی اور ہر روز اندام اوسکے متغیر ہون اور بڑھنا درازی کا اور چوڑاؤ میں
اور موٹاپے مین بھی اور یہ امر بجز عنایت الٰہی کے نہین ظہور پاتا ہے کہ طبیعت کو یہ قوت عطا فرمائی ہے
کہ اون اجسام طبعی کو اس طرح پر پالتی ہے آگاہ ہین سب اس بات سے کہ صناع دینار جسوقت چاندی یا سونے
ٹکڑے کو بڑھانا چاہے اور اوسکو خوب کوٹے تو بڑی مشقت سے دراز اور چوڑا ہوگا لیکن موٹاپا اوس ٹکڑے کا
بہت کم ہوگا اور یہ کسی صانع مین قدرت نہین ہے کہ قدرتی سب چیزون مین سب طرف سے ظاہر ہو یعنی لنباؤ
اور چوڑاؤ اور موٹاپے مین سب طرح بڑھے پس یہ قوت سوای طبیعت کے کسی مین نہین ہے کہ ساتھ مدد
اور عنایت صناع بیچون کے اس طرح پرورش کرتی ہی اور یون بڑھاتی ہے اور اسی طرح معلوم کرین کہ
جاذبہ اور ماسکہ اور مغیرہ اور دافعہ قوتون کو جو مذکور ہو چکین چار کیفیتین درکار ہین کہ کام اون قوتون کا تمامی
کو پہونچے اور وہ کیفیتین سردی اور گرمی اور تری اور خشکی ہے اور رای بعضے متقدمین کی یون ہی کہ قوت جاذبہ
کو گرمی اور خشکی مدد دیتی ہی اور قوت ماسکہ کو سردی اور خشکی اور ہاضمہ یعنی مغیرہ کو گرمی اور تری اور دافعہ کو
سردی اور تری اور رای جالینوس کی باطل ہے اسلیے کہ طبیعت حیوان کی سردی سے مدد نہین چاہتی ہے
اور سردی سے افعال طبعی ظاہر نہین ہوتی ہین اور وہ کہتا ہی یعنے جالینوس کہ قوت جاذبہ جذب ساتھ
گرمی اور خشکی کے کرتی ہے اور قوت ماسکہ امساک ساتھ گرمی اور خشکی کے کرتی ہی لیکن ماسکہ کو حاجت
ساتھ خشکی کے زیادہ جاذبہ سے ہے کہ امساک اوسکی جہت سے کرتی ہے اور جاذبہ کو حاجت گرمی کی زیادہ ہے
کہ اوسکے سبب سے جذب کرتی ہے اور ہاضمہ اور دافعہ کو حاجت گرمی اور تری کی ہے لیکن ہاضمہ کو
حاجت گرمی کی بہت ہی اور دافعہ کو حاجت تری کی زیادہ ہے اور خلاصہ ان قولون کا یہ ہے کہ
گرمی ایک کیفیت ہے ... مدد دیتی ہے اور سردی بعضی قوتون کو بعرض مدد دیتی ہے اسلیے
کہ کام سردی کا یہ ہے کہ بعضی قوتون کو کام سے باز رکھتی ہے کیونکہ وہ ضد سب قوتون کی ہی اسلیے کہ
کام سب قوتون کا ساتھ حرکتون کے تمام ہوتا ہے اور یہ قوت جاذبہ اور دافعہ مین ظاہر ہے اور
قوت ہاضمہ مین کہ اوسکو مغیرہ کہتے ہین کام اوسکا یہ ہے کہ جو کچھ غذا مین سے غلیظ ہی گاڑھا ہی اوسکو
لطیف کرتی ہی اجزا اوسکے آپس سے جدا کرتی ہے اور اوس شے مین جو لطیف نہایت ہی
اور جو غذا نہایت لطیف اور پتلی اور روان ہو اوسکے ساتھ اوس غذا کے جو گاڑھی بہت ہی شامل کردیتی

گرم مزاج والونمین تیس ۳۰ دنکی عرصه مین تمام هوتا هی اور اگر اوس حد کی گرمی پر نهو تو پینتیس ۳۵ دنمین تمام هوجاتا هی
اور فرزند ماده مین کام اون قوتون کا چالیس دن مین تمام هوتا هی یه مدت کام مولده کی هی اور مصوره کے کام
مین بهت مدت نهین هی اسلیے که جسوقت ظهور شکلونکا مواد مین ظاهر هو جسی وه اوسی ساعت بحکم رب العالمین کام
اپنا کرتی هی اور معلوم کرین طبیعت کے جتنے کام هین اتفاقی هین اور بیهوده نهین هین لیکن عنایت ایزدی هی
که طبیعت کو یه سب قوتین جو مذکور هوئین عنایت کی هین اور قوتون کو وه وه کام بخشی هین که لکهنے سے باهر هین
آور دلیل اس امر کی که یه قوتین جسم مین موجود هین یه هی که جوڑا اور ماده باهم نزدیک هون اور کام دونونکا ظاهر
تو لذت دونون کو حاصل هوا اور نر اور ماده کو سوای شهوت بجالانی اور خواهش برلانے کے کوئی قصد اور کوئی غرض
دوسری نهین هے اور کسی طرح کا کچهه اندیشه نهین هی که پانی اونکا کهان جائیگا اور کیا هوگا اور اوس سے بچه
حاصل هوگا یا نهوگا اگر یه قوتین طبعی رحم مین نهوتین تو وه پانی ضائع هوتا اسلیے جناب باری نے رحم مین اون
قوتونکو قائم کیا که اوس پانی کو اوسیوقت روک لیوین اور نگاه رکهین اور اگر قوت جاذبه نهوتی تو غذا کسطرح
پهونچتی کیونکه کام اوسکا یه هی که خون کو باندازه اور لائق غذا کے جذب کرتی هی پس اگر وه نهوتی نطفه کیونکر بڑهتا
اور پرورش پاتا اور اگر وه قوت زیاده جذب کرتی تو نطفه اوسمین غرق هوجاتا یا کمتر جذب کرتی تو پرورش نپاتا
یا غذای غلیظ کو جذب کرتی تو نطفه شایسته نهوتا اور غذای لطیف کو جذب کرتی تو ماسکه اوسکے پیوسته
نهوتی اور مانند نهوتی اور اگر قوت مغیره اولی نهوتی تو منی یکسان سی چند اندام مانند دل اور دماغ اور هڈی
اور پٹهے اور رگون اور شرائین کے کیونکر ظاهر هوتا اور اگر قوت مصوره نهوتی تو شکلین اور صورتین اندامونکی
اور خالی هونا اور بهری هونا اور چهوٹی اور بڑی هونا اور سخت اور نرم هونا ایک منی یکسان سی کس طرح طرحکی
ترکیبین کس طرح ظاهر هوتین اور اگر قوت غاذیه اور نامیه نهوتی تو کیونکر خون حیض غذا اوسکی هوتا اور کسطرح
رحم مین پکتا اور بڑهتا یه سب تقدیر اور تدبیر اور عنایت الٰهی سے هی اور دلیل دوسری قوتون کی موجودگی پر
یه هی که هر طعام اور شراب پر اور هر دوا پر جو کهائی جاتی هے پهلی طبیعت آدمی کی اور قوتین اوسکی اعضا کی
اوسپر غالب هوتی هین اور اوسکو احوال سے پهیر دیتی هین اور وه آدمی کی طبیعت اور اوسکے اندامون کی
قوتون سے منفعل هوتی هے پس گرمی اور سردی اوسکی جسم مین ظاهر هوتی هی اس بات سے واضح هوتا هے که
طعام کو واسطے غذا کے متغیر کرنیوالی اور دوا کو کام مین لانیوالی اور اپنی جگهه پهونچانے والی اور منفعت
اوسکی ظاهر کرنیوالی طبیعت آدمی کی سے هے اور قوتین اوسکے اندامون کی کیونکه معلوم هے سبکو که جسوقت
طبیعت ضعیف هووی اور قوتین اپنے کام سے باز رهین تو بدن طعام سے غذا پاوے اور نه دوا منفعت
کرے یه اسوجه سے هے که مثلاً اگر قوت آدمی کے زخم سے گوشت نهین اوبهارتا اور نه بند ... مروه درست نهین

اور معلوم کرین منی جو رحم مین حاصل ہوتی ہے اوسکو عربی مین نطفہ کہتے ہین اور اوسپر چند روز گذرین جس طرح
خمیر نم کو ایکساعت رکھ چھوڑین اور اوس خمیر کے منھ پر مانند پوست کی ظاہر ہے اوسکو درمیان سے سخت زیادہ
اسی طرح نطفہ کے اوپر بھی ایک پوست پیدا ہوتا ہے اوسکو غشا کہتے ہین یعنی جھلی اور جب بڑا ہوئے اس غشا کو علقہ
کہتے ہین اور جب چند روز اوسپر گذرین اور مانند گوشت کے ہو جاتے اوسوقت اوسکو مضغہ کہتے ہین اور حمل بھی
نام اوسکا ہے اور جسوقت شکلین اور صورتین اور خطوط اعضا کی سب ظاہر ہون اوسوقت مین نام اوسکا جنین
ہوگا اور جب حس و حرکت ظاہر ہوا اوسکو حیوان کہتے ہین تبارک اللہ احسن الخالقین باب تفسیر اچھی گفتگو
سے تذکرہ مین قوت حیوانی کے ہے اور بیان نطفہ رحم کا معلوم کرین کہ آدمی جبتک
زندہ ہے دل کو اور شریانون کو جو اوس سے اوگی ہین دو حرکتین ہین ایک کو حرکت انبساط کہتے ہین اور
دوسریکو حرکت انقباض اور حرکت انبساط ایک حرکت ہے کہ دل اور شریانون کو باہر کیطرف اوبھارتی ہے
اور حرکت انقباض ایک حرکت ہے کہ دل اور شرائین کو اپنی طرف کیھنچتی ہے اور سمیٹتی ہے اور قوت حیوانی
وہ قوت ہے کہ یہ دونون حرکتین اوس سے متعلق ہین پس جس عضو مین قوت حیوانی پہونچتی ہے اوسکو حس و
حرکت بخشتی ہے اور غصہ اور خوف کی حرکتین بھی اسی قوت کے تابع ہین اسلیے کہ روح کو خوف کی حالت مین
حرکت انقباض ہوتی ہے اور غصہ کی عالم مین حرکت انبساط ہوتی ہے کیونکہ رنگ چہرہ کا غصہ کی حالت مین
بسبب حرکت انبساط کے سرخ ہو جاتا ہے اور خوف کی حالت مین بسبب حرکت انقباض کے زرد ہو جاتا ہے
اور واضح رہے کہ جس طرح طعام کے اجزا مین سے لطیف زیادہ وہ جزو ہے جو اندر جگر کے خون ہو جاتا ہے
اسیطرح لطیف زیادہ جزو خون کا دل مین جاکر روح ہو جاتا ہے پس قیاس روح کا ساتھ خون کے
مثل قیاس خون کے ہے ساتھ طعام کی یعنی جسطرح سے کہ خون لطافت طعام سے پیدا ہوتا ہے اسطور سے روح
بھی لطافت خون سے بنتی ہے اور جسوقت روح پیدا ہوتی ہے تو اوسی وقت قبول کرنی والی قوت کی
ہوتی ہے اور ساتھ اوس قوت کی قبول کرنی والی قوتون نفسانی وغیرہ کی ہوتی ہے اور روح اور اندام اور
قوت نفسانی نہین قبول کرتے ہین جب تک یہ وہ قوت نہووے اور اگر نفسانی قوتین کسی عضو سے دور ہو جائین
اور وہ قوت حیوانی نہ دور ہووی ہو تو وہ عضو زندہ رہیگا سب جانتے ہین اس بات کو کہ صاحب فالج
کی جسم مین قوت حس و حرکت کی نہین ہوتی ہے مگر وہ عضو زندہ اور سلامت رہتا ہے اور تباہ نہین
ہوتا اور عضو مردہ باوجودیکہ حس و حرکت کچھ نہین ہوتی جلد تباہ ہو جاتا ہے پس ظاہر ہے یہ بات
کہ عضو مفلوج مین ایک قوت ہے کہ زندگی اوسمین نگاہ رکھتی ہے تاکہ جسوقت بیماری اور علت دور ہو
حس و حرکت پھر آوے اور حالت فالج مین اسوجہ سے کہ قوت اوسکی ہمراہ ہوتی ہے تو وہ شائستہ

ف کیفیتون کی خاص چار ہین ... اس سبب سے ... قوتون مذکورہ کی تمام نہین ہوتی ... اگر ساتھ حرکت کے اور حرکت ... کہ تمام افعال ان قوتون کی ہے بدون کیفیتون ... ظہور مین نہین آتی ہے اور اس وجہ سے کہ ... ترین اشیا حرکت کی حرارت ہے ... بالذات حرارت اوسکی محتاج ہے اور ...

... لیکن ... حرکت ... ان دونون کا فعل ... [illegible]

قبول حس و حرکت اختیاری ہوتی ہی اور یہ قوت قوت غاذیہ نہین ہی اسلیے کہ اگر قوت غاذیہ [illegible]
قبول قوت حس و حرکت اختیاری کا کرتی تو چاہیے تہا کہ نباتات [illegible] حرکت اختیاری
ہوتی پس بخوبی واضح ہوا کہ وہ قوت اور ہی اور جسوقت ایک مزاج ظاہر ہو کہ لائق قبول حس و حرکت کا ہو
دونون قوتین ظاہر ہونگی اور اس قوت کو قوت حیوانی کہتے ہین اور جسوقت کہ روح ظاہر ہوتی ہی [illegible]
حس و حرکت اختیاری کو کرتی ہے اور وہ پہلی ایک قوت ہی کہ اوسمین پیدا ہوتی ہی [illegible] ساتہہ
اوس قوت کی قبول کرنیوالی نفسانی قوتون کی ہوتی ہی کہ [illegible] قوتین [illegible]
قوتونکا اول حال مین روح سے ظاہر نہین ہوتا ہے جس طرح طبیبون کے نزدیک قوت نفسانی سے
کہ محل اوسکا دماغ ہی حواس [illegible] کے ظاہر نہین ہوتے ہین جب تک قوتین دماغ سے حواس کے مقام
تک نہ پہونچین مانند آنکہہ اور کان اور ناک اور زبان کی سوا ہی اوسکے اور جسوقت ایک جزو روح کا
تجویف دماغ مین حاصل ہوا اور سمجہہ ایک مزاج کو قبول کرے کہ لائق [illegible] اوس قوت
حیوانی کے کہ اوسمین ہین ظاہر ہون اور جو کچہہ دلمین ہو اسی طرح [illegible] اصل
مین ہو اسی طرح ہر ایک جزو کہ اوس عضو مین ہو ایک مزاج قبول کرے اور اسمجہہ فعل اوس قوت
پہلی کا ظاہر ہو اور نزدیک طبیبون کے جب تک روح دماغ مین اور مزاج کو قبول نکرے شایستہ قبول
قوت نفسانی کی کہ مبدء حس و حرکت ہی نہووے اگرچہ مزاج اول نے قوت اول کو کہ قوت حیوانی ہے
قبول کیا ہی اور اسی طرح جگر مین اور اور اندامونمین ہر جنس کو افعال سے طبیبون کے نزدیک نفس
دیگر ہے اور ایک نفس نہین ہے کہ سب قوتین اوس سے ظاہر ہون لیکن سب کے مجموع کو نفس
کہتے ہین اور اگرچہ روح نے ساتہہ مزاج اول کے قوت اول کو قبول کیا ہے اور پایا ہی مگر تنہا ساتہہ
اس قوت کا اور دوسری قوتون کو قبول نہین کرسکتی ہے جب تک ہر ایک عضو مین اوسکے لیے
ایک مزاج خاص ظاہر نہووے اور طبیب کہتے ہین کہ قوت حیوانی اس سبب سے کہ بدن کو اور اعضا کو
لائق قبول حیات کا کرتی ہی اسلیے آغاز پہونچنے روح کا تمامی اعضا مین اوسی سے ہی اور آغاز حرکت انبساط
اور انقباض کا بہی اوسی سے ہی پس یہ قوت حیوانی زندگی تک انداموں کو فعل پذیر کرتی ہی اوسکا نام
عربی مین انفعال ہی اور وہ قوت حیوانی شریانونکو ہلاتی ہی اور سانس کی آمد و شد برقرار رکہتی ہے یہ دو
کام عمل مین لاتی ہی اسکا نام فعل ہے اور یہ قوت حیوانی ایک وجہ سے مشابہ قوت نفسانی کے ہی اسلیے
کہ اوس سے کام اور حرکتین متضاد ظاہر ہوتی ہین مثل حرکت انبساط اور انقباض کے اور ایک وجہ سے قوت
طبعی کے مانند ہی اسلیے کہ کام اوسکے بے قصد اوسکے ظاہر ہوتے ہین اور [illegible]

اور خشک ہی درجہ دوم مین اور جو خشخاش کہ سیاہ ہے سرد ہے چوتھی درجہ مین اور خشک ہی چوتھی درجہ کے آخر مین اور شیرہ اوسکا افیون ہی لیکن خشخاش سفید نیند لاتی ہے اور بدیر ہضم ہوتی ہی اور اگر پوست خشخاش پانی مین پکائین اور سر پر نطول کرین نیند لاویگا شربت اوسکا مشہور ہی صاحب نزلہ گرم کو مفید ہی اور اگر خشخاش کو ساتھ شہد کے کہائین منی کو زیادہ کریگی السی گرم ہے درجہ اول مین اور تری اور خشکی مین معتدل ہضم بدیر ہوتی ہی معدہ کو ضرر پہونچاتی ہے اور غذا کمتر دیتی ہے لیکن منی کو بڑہاتی ہے اور بہونی ہوئی طبع کو خشک کرتی ہی اور دفع مضرت اوسکی نزدیک ہی ساتھ دفع مضرت کنجد کے اور جس کسی کے ناخن اگر سفید ہوگئی ہون تو السی کو ساتھ لہسن کے کوٹین اور شہد مین گوندہ کر ضماد کرین حالت اصلی پر لا دیگی اور تشنج ناخن کو بھی نافع ہی اور یہ منفعت اوسمین بالخاصیت ہی

**باب دوسرا دوسری جزو سے تیسری گفتار کی حصہ اول سے تیسری کتاب کی جانورون کے گوشت کی طبیعت اور خاصیت اور منفعت اور مضرت مین ہے اور اصلاح مین اونکی مضرتون کے**

معلوم کرین کہ گوشت طعام قوی ہے اور اوس سے خون نیک اور درست اور قوی بنتا ہی اور ہمیشہ گوشت کہانا سوا ہی آدمی قوی اور تندرست اور سوای اوس آدمی کے کہ حرکت اور ریاضت بہت کری اور کام مشقت کی عمل مین لاتے نچاہیی اسلیے کہ امتلاکی بیماریان اوس سے پیدا ہوتی ہین اور حال گوشت اور ہر مقام کے جانورونکا مانند جنگلی اور پہاڑی اور اہلی اور وحشی کے جداگانہ ہی اور حال گوشت ہر ایک اندام کا اسی طرح بکیفیت دیگر ہے اور گوشت جانوران جنگلی اور وحشی کا خشک زیادہ جانوران اہلی سی ہی اور گوشت جانوران کوہی کا خشک زیادہ جانوران دشتی سی ہی اور گوشت جانوران جو انکا تری زیادہ پیدا کرتا ہی بہ نسبت گوشت زیادہ عمر کے جانورونکی خصوصًا وہ جانور کہ دودہ پیتے ہون تری زیادہ دیتی ہین مانند بزغالہ اور برہ اور جوجہ مرغ اور گوسالہ کے اور جو گوشت تری زیادہ کرتا ہی وہ غذا بھی بہت دیتا ہے لیکن فضول بھی اوسکا بہت ہوتا ہی اور سرخی گوشت کی غذا زیادہ دیتی ہے اور بدیر معدہ سی اوترتی ہی اور سفیدی غذا کم دیتی ہے اور جلد معدہ سی اوترتی ہے اور گوشت دو رنگ کہ سرخی اور سفیدی باہم ہو اوس معاملہ مین معتدل ہے اور سرخی خاصتہ درمیان عضلہ کے سبک زیادہ اور بی عیب ہوتی ہے اور جو گوشت ہڈی سے نزدیک زیادہ ہوتا ہے وہ بہت بہتر اور جلد ہضم ہونیوالا اور کم فضول رکھنی والا ہوتا ہے اور جس عضو کی حرکت زیادہ ہوتی ہی اور چربی اور گوشت اوسمین کم ہو وہی وہ غذا کم دیتا ہی مانند پاچہ کی **گوشت گوسپند** غذا اچھی دیتا ہے اور آدمی کے بدن کو گرم رکھتا ہی اسلیے کہ اوس سے خون قوی بنتا ہی اور صاحب مزاج معتدل کو موافق ہی اور شہرون سرد اور فصل سرما مین نہایت موافق ہے اور اصلاح اوسکی گرم مزاج والے کیلیے سرکہ اور انگور خام اور سماق اور آلو بخارا اور زرشک اور انار دانہ اور دہی اور کشک جو سی کرنی چاہیی

خاصتہ شہرون گرم اور فصل گرما مین اور گرم مزاج والہ کو چاہیے کہ گوشت گوسفند پر شراب رقیق اور سفید نوش کرے
اور میوہ جات سی انار اور مثل اوسکے تناول کرے اور گوشت خوار آدمی کو ریاضت بالضرور کرنی چاہیے اور جو کچھہ
پہلی جیزہ مین اس گفتار کے بیان ہو چکا ہے نوین باب مین مطالعہ فرمائین **گوشت بز** بہت ستودہ نہین ہے
پس جو کوئی گوشت بز کا بہت کہائے خوف اس امر کا ہے کہ اوسکو مرگی کا مرض پیدا ہوگا بالجملہ گوشت بز غذا
کمتر دیتا ہے گوشت گوسفند سے اور حرارت اوسمین کمتر ہوتی ہے اور بز فربہ اور جوان ہونی چاہیے اور گرم مزاج والونکو
اور شہرون گرم مین بد نہین ہے اگر فربہ اور جوان ہو اور بزغالہ بہتر ہے خاصتہً اگر اوسکو ترشی ڈالکر پکائین اور
سردی کے موسم مین اور سرد مزاج والے کو موافق نہین ہے اور ریاح پیدا کرتا ہے اور طبع خشک اور بدن
کو لاغر کرتا ہے اصلاح اوسکی نخود اور پیاز اور شلجم اور دہنیہ سے ہو سکتی ہے اور شہد شیرین مزہ اور حلوای قند مصلح اوسکا ہے
**گوشت گاو** اوس سے غذا بخوبی حاصل ہوتی ہے جس کسی کو کہ ہضم ہو جاتا ہو اور اوس سے خون غلیظ
سوداوی بنتا ہے اور گای کا گوشت نکہاوین مگر وہ لوگ جو ریاضت بہت کرتے ہین اور مشقت نہایت
عمل مین لاتے ہین اور جو کوئی شخص کہ ریاضت اور مشقت نکرتا ہووے اور وہ ہمیشہ گای کا گوشت کہائے
اور اوسکو بیماری تلی اور سرطان اور دوالی کی لاحق ہوگی اور وہ بیماریان ظاہر ہونگی جو خون سوداوی سے
عارض ہوتی ہین اور دفع مضرت اوسکی اسہال سودا اور اون تدبیر و نسے ممکن ہے جو سوداوی آدمیونکو
موافق ہین اور گای سرخ بہتر ہے اور جوان ہونی چاہیے اور گوسالہ نہایت بہتر ہے اوسکو دوڑاوین اور
ماندہ کرین اور قبل دوڑانے کے چندروز پانی زیادہ دیوین اور اگر گای کے گوشت کو اول کسی تنور مین
برابر ایک دیگ کی کہ اوسمین پانی جوش کیا ہووے لٹکاوین ایکساعت اور اوسمین پانی نخود کا اور سویا
اور زیرہ کرمانی اور نمک اور بورہ ارمنی ڈالا ہووے اور سر تنور کا بند کرین کہ ابخرہ اوس پانی کے بلند
ہووین پس اس سبب سے وہ گوشت لطیف ہوگا پہر جس طرح چاہین اوسکو پکائین اور سب طرح کے سخت
گوشتون کی اسی طریق سے اصلاح کرین اور گای کا گوشت چربی دار گرم مزاج والے کو مفید ہے خصوصاً
اگر سرد کرکے باحتیاط کہاوین اور صاحب یرقان کو نافع ہے اور مرطوب آدمی اوسکو ساتھہ لہسن اور تلی
اور ہینگ وغیرہ کے تناول کرے اور بعد اوسکے شراب قوی نوش فرماتے **گوشت شتر** اونٹ کا
گوشت گرم ہے اور غلیظ اور خون کو گرم کرتا ہے اور جن آدمیون کو کہ سرد بیماریان لاحق ہون مانند درد پشت
اور درد سرین اور عرق النسا کے اونکو موافق ہے اور چوتہیا تپون کے آخر مین بھی موافق ہوتا ہے اور اوسکو
ہمراہ نخود اور سویا اور ابازر کے پکاوین اور ساتھہ رائی کے کہائین اور گرم مزاج آدمی اوسکو ساتھہ سرکہ
اور آبگامہ اور سرکہ کبیر اور سرکا اشترغار کے تناول کرے اور اونٹ جوان بہتر ہے اور اعرابی اور سرخ موے

اور فربہ نیک اور اشتر علفی و بختی نیک نہین ہی پس اوسکو بھی جس طرح گای کے گوشت مین بیان کیا گیا ہی ایکساعت
اوپر پانی جوشان کے لٹکاوین کہ لطیف ہوجائیگا **گوشت آہو** شکاری جانور وحشی ہرن بہتر ہے کہ گوشت
اوسکا جلد ہضم ہونیوالا اور سبک زیادہ ہی اور بہ نسبت گوشت گوسفند اور گوشت بزغالہ کے گوشت ہرن کا
خشک ہی اور مرطوب آدمیون کو سزاوار ہے اور آدمی لاغر اور خشک مزاج کو اوس سے ہمیشگی کرنی نچاہیے کہ خشکی اور
لاغری بڑہاتا ہی اور اصلاح اوسکی یہ ہی کہ روغن بادام یا گھی مین بریان کرین اور دہنیہ خشک چہڑکین اور جس کسیکو
سردی اور ریاح سے تکلیف ہو اوسکی واسطے ساتھ روغن زیتون کے بہتر ہے اور شوربا ہرن کے گوشت کا
بہتر گوشت بریان سے ہی اور گوشت بہونا ہوا طبع کو خشک کرتا ہی قولنجی کو ندینا چاہیے اور سرکہ مین پکانا چاہیے اسلیے کہ سرکہ مین پکا دینے سے
غذا کم دیتا ہی **گوشت خرگوش** بد ہی اور سودا پیدا کرتا ہی اور اوس سے خون سوداوی بنتا ہی اور اصلاح اوسکی مانند اصلاح
گوشت ہرن کے ہی اور پکنا اوسکا نمک اور بہت روغن مین یہانتک کہ مہرا ہوجاے بہتر ہی اور اگر اوسکو بھی اوپر آب جوشان کے
لٹکائین جسطرح گای کے گوشت مین مذکور ہوچکا ہی بہتر ہی اور اگر تنور مین گرم پانی کے انجرون مین بریان کرین تب بھی نیک ہے
اور مغز خرگوش اگر ساتھ کالی مرچ اور رائی کے تناول کرین اعضا کی لرزنے کو سودمند ہی **گوشت گورخر**
گرم ہی اور غلیظ خون کو گرم کرتا ہی اور شوربا اوسکا کہ نخود اور سویا ڈالکر پکایا ہو اور دارچینی اور سونٹھ بھی شامل
کی ہو جس آدمی کو کہ ریاح کی تکلیف ہو اور درد مفاصل کہتا ہو مفید ہی اور اسی طرح اگر پانی مین پکائین اور
روغن زیتون مین بہونین نافع ہی اور آدمی گرمی دار کو گوشت گورخر کا ضرر پہونچاتا ہی اور جس آدمی کو کہ اوس
گوشت کہانے کا اکثر اتفاق ہوتا ہو اوسکو چاہیے کہ بعد اوسکے غذائین سرد اور تر استعمال رکہے اور اگر اوسکی کہانے سے
معدہ مین گرانی معلوم ہووے اور اجابت بدشواری ہوتی ہو تو جوارشات مسہلہ کام مین لانا چاہیے مانند تمری و شہریاران
اور معجون الافادیہ اور حب الافادیہ کی اور سب علاج مین فتح لنج کی مذکور ہونگی انشاء اللہ تعالی **گوشت اسپ** گرم ہے
اور غلیظ خون کو گرم کرتا ہی اور اوس سے خون سوداوی پیدا ہوتا ہی اور آدمی لطیف طبع کو نچاہیے اصلاح اوسکی
مانند اصلاح گوشت گای اور اونٹ کے ہے **گوشت گاو کوہی** غلیظ ہی اور اوس سے خلط بد پیدا ہوتی ہی
اور جو پہاڑی گای کہ گرمی کے موسم مین شکار اوسکا کیا گیا ہووے اور پانی بہت پیا ہو اور دوڑایا گیا ہو اور کچھ
مدت اوسپر نہ گذری ہو مدت شکار سے وہ نکہانا چاہیے کہ کہانا اوسکا آدمی قتل کرتا ہی اور اصلاح اوسکی اسطرح
ہی کہ خوب بہت روغن مین پکائین یہانتک کہ مہرا ہوجائے اور اگر کوئی شخص بریان کرنا چاہیے تو اوسکو تنور
مین پانی کے انجرون پر بہونے اور اگر اور اگر قلیہ اوسکا پکائین تو اول پکا کر پہر گھی مین بہونین اور گوشت نر کوہی
اور بہیڑ پہاڑی کا نزدیک گاو کوہی کے ہی **گوشت مرغابی و لبط** غلیظ اور بسیار فضول اور زہومت ناک ہے
اور جو لبط اور مرغابی کہ آب پاکیزہ مین مسکن رکھتی ہو بہتر ہے اور اصلاح اونکی گوشت کی یہ ہی کہ اوسکو سرکہ مین پکائین

مذہب یعنی تلی اور کرفس اور پودینہ سے خوشبو دیوین اور اگر شوربا اوسکا پکاوین تو پہلے اوسکو پانی مین جوش دیوین
اور وہ پانی دور کرین ایکبار یا دو بار تاکہ زہومت اوسکی جاتی رہے پہر پکاوین جس طرح چاہین ساتھہ نخود اور سویا
اور گندنا اور دارچینی کے اور اگر بریان کرین تو پانی کے ابخرون پر ہووین اور اگر ایکساعت اوپر پانی گرم ابخرولکے
رکھین پہر اوسپر پانی کے ابخرون پر ہووین بہتر ہوگا اور جگر اور چربی اوسکی بہتر اوسکے گوشت سے ہے اور چربی اوسکی
لطیف ہے اور گوشت اوسکی بازو کا نیک ہے گوشت کلنگ مانند گوشت بط کے ہے لیکن فضول کم رکھتا ہے
اوسکا گوشت بھی مانند بط کے گوشت کی پکاوین ساتھہ سرکا اور سداب اور کرفس کے گوشت کبوتر بچہ گرم ہے
اور خون کو گرم کرتا ہے اور آدمی گرمی دار کو بچاتا ہے لیکن معدہ اور آنتون سے جلد زیادہ مرغ خانگی سے باہر آتا ہے
اور شوربا اوسکا کہ ساتھہ نخود اور سویا کے پکایا ہو طبع کو نرم کرتا ہے اور سرد مزاج والیکو اور صاحب قولنج اور درد پشت کو نہین
مفید ہے اور گردہ کو فربہ اور قوی کرتا ہے اور باہ کو زیادہ کرتا ہے اور دماغ کو ضرر پہونچاتا ہے اور آنکھونکو بھی نقصان
کرتا ہے خاصہ کہ بریان کیا ہوا اور اگر بعد اوسکے ایسی شے کہائی جاوے کہ ابخرہ اوسکے دماغ سے اوتار دیوے تو
بہتر ہوگا اور گرم مزاج والیکو سرکہ یا پانی انگور خام یا سماق کے ساتھہ کہانا چاہیے گوشت فاختہ اور کبوتر
جنگلی اور مرغابی کہ اوسکی جنس سے ہے ان سب کا گوشت گرم اور خشک ہے اور گوشت اونکا سخت
ہوتا ہے اور آنتون سے بدیر باہر آتا ہے پس گوشت ان جانور ونکا جاڑے کے موسم مین موافق ہوتا ہے اور اصلاح اوسکی
مانند اصلاح گوشت کبوتر بچہ کے ہے اور شوربا اوسکا ساتھہ نخود اور شبت اور گندنا اور بہت روغن کے واسطے سرد
مزاج والے کی پکاوین اور سرکا اور کرفس مین گرم مزاج والے کی واسطے تیار کرین گوشت گنجشک جنگلی
اور پہاڑی اور خانگی کا سب خشک ہے اور غذا کم دیتا ہے اور بدن کو گرم کرتا ہے اور باہ کو زیادہ کرتا ہے
خاصہ مغز اوسکا اور بچہ اوسکا خاصۃ اگر گوشت اوسکی سے اور انڈے کی زردی آدہی بہونی ہوئی سے خاگینہ
کرین روغن زیتون مین اور شوربا اوسکا سرد مزاج والونکو نافع ہے طبع کو نرم کرتا ہے اور گوشت اوسکا طبع کو خشک
کرتا ہے اور منجملہ جنگلی چڑیون کے ایک جانور ہے کہ اوسکو چکاوک کہتے ہین گوشت اوسکا طبع کو خشک زیادہ اور چربیلے
گوشت سے کرتا ہے اور اون چڑیونسے جسکا گوشت زیادہ فربہ ہو غذا اوس سے زیادہ حاصل ہوتی ہے اور جن چڑیونکو
کہ آدمی عادت نہ رکہتا ہو اور آزمودہ نہون نکہانا چاہیے اسلیے کہ بعضے پہاڑی اور جنگلی گنجشک کیڑے اور جانوران بد
اور زہرناک کہاتے ہین گوشت اونکا زہومت ناخوش رکہتا ہے اور نہایت زیانکار ہے گوشت مرغابی
کہ عربی مین سوادانیات کہتے ہین گوشت اونکا بد ہے اسلیے کہ ملخ اور اور حشرات کہاتی ہین اور جو فربہ
گوشت ہو غذا بہت دیتا ہے اور اصلاح اوسکی بہت روغن سے کرین گوشت تیتر اور چلوراور لوہ
سب بہتر ہے اور فصل خریف مین فربہ اور نازک زیادہ ہوتا ہے اور غذا نیک پیدا ہوتی ہے لیکن تندرست

آدمی کو ان سب گوشتون پر اعتماد کرنا چاہیے اور گرم مزاج آدمی کو یہ سب گوشت سرکہ مین پکا کر اور مقصود کر کے کہانا چاہیے اور مرطوب آدمی کو ساتھ روغن زیتون کے بریان کر کے دینا چاہیے یا آبگامہ مین پکا کر اور جو لوگ کہ ریاضت کرتے ہین اونکو خوب بریان کر کے کہلانا چاہیے اور قولنجی کو لازم ہے کہ ان گوشتون کا شوربا پکا کر اور اوسکو روغن بادام مین اور بعد اوسکے کوئی شئے شیرین نوش کرے **گوشت قطا** اس جانور کی دو قسم ہین ایک قسم بزرگ ہے دوسری خرد اور گوشت دونونکا سخت ہوتا ہے اور نہایت گرم اور اوس سے سودا پیدا ہوتا ہے اور اصلاح اوسکی مانند اصلاح گوشت کبوتر جنگلی اور فاختہ کے ہے **گوشت مرغ خانگی** آدمی کے بدن کو غذای نیک دیتا ہے اور فربہ کرتا ہے اور تری معتدل بڑہاتا ہے اور جسقدر اوسکو موٹا اور تیار کریں اوسیقدر گوشت اوسکا آدمی کو بھی تری اور فربہی بخشتا ہے اور معتدل مزاجونکو موافق ہے اور رنگ چہرہ کا نیک کرتا ہے اسلیئے کہ اوس سے خون پاکیزہ اور لطیف بنتا ہے اور منی کو زیادہ کرتا ہے خاصةً مغز اوسکا مغز انسان کو غذای قابل دیتا ہے یہانتک کہ عقل کو بڑہاتا ہے اور آدمی سردی دار کو ہمیشہ کہانا چاہیے اور اوسپر اعتنا کرنا چاہیے کہ اکثر قولنج پیدا کرتا ہے خصوصًا اگر ترشیون کے ساتھ کہاتے ہین [illegible] اور انکو چاہیے کہ پس اس سبب سے کہا ہے کہ مرغ خانگی کے گوشت کو پیاز اور دہی کے ساتھ پکانا چاہیے اور شوربا اوسکا طبیعت کو نرم کرتا ہے خاصةً فربہ ہو اور ساتھ روغن بادام کے کہائین اور نخود اور سویا ڈالکر پکائین اور نمک بخوبی ڈالین شوربا مرغ پیر قولنج کو مفید ہے اور گوشت مرغ کہ ہنوز بانگ مین نہ آیا ہو اور گوشت مرغیونکا کہ ہنوز انڈا نہ دیا ہو لطیف ہوتا ہے اور دماغ کو قوی کرتا ہے اور ادراک کو اصلاح اور منی کو زیادہ کرتا ہے اور گوشت چوزہ مرغیونکا حرارت معدہ کو ساکن کرتا ہے بالخاصیت اور انڈا مرغ خانگی اور انڈا تیتر اور چلو کا نرم ایک دوسرے کی مانند ہے اور انڈا بط اور مرغابی ناگوار اور بہت ناک ہے اور اور جانورونکے انڈونکا کہانا ہمارے ملک مین عادت نہین ہے لیکن سپیدی مرغ کے انڈے کی خام قولنج پیدا کرتا ہے اور زردی اوسکی خون نیک بناتی ہے اور غذا بہت دیتی ہے اور جلد خون بنجاتی ہے اور انڈا آدہا ہونا ہوا جلد اور بہت غذا دیتا ہے مگر سپیدی کو آبگامہ اور نمک کے ساتھ کہائین اور سرکہ کے ساتھ نکہائین کہ سرکہ سے سخت ہوجاتی ہے اور زردی کو ساتھ سرکہ کے تناول کرین کہ سرکہ اوسکو حل کرتا ہے **گوشت قدید اور نمک سود** لیکن نمکسود گرم اور خشک ہے بسبب نمک کے اور دیرگوار اور قدید بسبب توابل کے کہ اوسپر ڈالا ہو گرم زیادہ ہے اور قدید کہ جسمین ہینگ شامل کیا ہو گرم نہین ہے اور اگر پہلے گوشت تازہ کو ایک رات سرکہ مین رکہین پہر دوسرے روز توابل ڈالین گرمی کم ہوجاتی ہے اور جلد ہضم ہوتا ہے اور قولنجی ضرر دیتا ہے اور غذا ان گوشتونکی بہ نسبت گوشت تازہ کے کم ہے اور بہت کہانا ان گوشتونکا گر اور خارش پیدا کرتا ہے اور خون کو سوداوی کرتا ہے خاصةً اگر اوس گوشت سے پکائین جس سے سودا پیدا ہوتا ہے مگر جس کسی کو کہ استسقاء زقی ہو سود مند ہے اسلیئے کہ بدن میں خشکی لاتا ہے خاصةً اگر نہایت شور ہو

[illegible]

اور جس کسیکو کہ ہڈی ٹوٹی ہوا اور بستہ ہو سود مند ہی اور شکستگی کو نافع ہی اور سخت کرتا ہی اور خون سے کہ دستونکو اور آنتو کے زخمون کو فائدہ بخشتا ہی اور بہت کہانا پایچہ کا خوف عارض ہونے قولنج کا ہی اور جسوقت کہ اوسکو سرکہ اور ہینگ اور بجائینیا اصلاح اوسکی کرنی ہی اور مضرت قولنج سے باز رکہتی ہے **آنت اوجہری** بدیر ہضم ہوتی ہی اور ز ہو مست ناک ہی اور نسبت گوشت کی غذا اوسمین کم ہے اصلاح اوسکی سرکہ اور تلی اور کرفس اور پودینہ سے کرین اور زیرہ اور ہینگ بھی مصلح اوسکی ہے اور بہت کہانا آنت اوجہری کا بلغم بڑہاتا ہے اور آنتون سے بدیر باہر نکلتی ہے اور بعد اوسکی جوارشات مسہلہ نوش کرین اور اگر شوربا اوسکا پکائین تو بیرہ اور گوسفند جوان کی اوجہری ہونی چاہی اور شوربا آنتو نکا بہتر نہین بکتا ہی لیکن اگر ساتہہ پیاز اور گندنا اور نخود اور سویا اور دارچینی اور کالی مرچ کے اصلاح کرین **جگر جانورون کا** جگر سے خلط غلیظ پیدا ہوتی ہی ولیکن خلط بد نہین ہوتی ہی اور جگر برہ اور بزغالہ کا بہتر ہے اور جگر بز جسوقت مرگی والا کہائے گر پڑے ولیکن مرض شب کوری کو دور کرتا ہی اور جگر بہیڑیے یعنی گرگ کا جس آدمی کے کہ درد جگر ہو سود مند ہی اور جگر برہ کا واسطے گرم مزاج والون کے ساتھہ سرکہ اور دہنیہ اور کرفس کے قلیہ تیار کرین **طحال** غذای بد سوداوی اوس سے حاصل ہوتی ہی **گردہ** بدیر ہضم ہوتا ہی اور ز ہو مست ناک ہی اسلیے کہ گذر بول او سپر ہوتا ہی اصلاح اوسکی دارچینی سے کرین اور کالی مرچ سے بھی ممکن ہے **دل** گوشت سخت اور بدگوار ہے اور غذا اوسکی بہتر نہین ہی ناخوردہ بہ ہے اصلاح اوسکی آبکامہ اور روغن زیتون سے کرین **پہیپہڑہ** غذا کم دیتا ہی اور بدیر ہضم ہوتا ہی اصلاح اوسکی اس طریق پر ہی کہ پہلے اوسکو سرکہ اور کرویا یعنی شاہ زیرہ مین رکہین دو تین ساعت پہر بریان کرین اور پہیپہڑہ برہ اور بزغالہ کا کہانا چاہیے اور دونکا پہیپہڑہ ناکارہ ہوتا ہی **چربی اور مغز** بہت فضول رکہتی ہے اور بہت کہانا چربی کا بلغم بڑہاتا ہی اور چربی بط کی گرم زیادہ اور جانورون کی چربیون سے ہوتی ہے اور تری اوسمین کم ہوتی ہی اور لطیف ہی اور چربی مرغ کی بدرجہ میانہ ہی چربی بط سے اور چربی مرغ خانگی کی اور چربی اونٹ کی گرم ہے اور کوہان تشنج کو مفید ہی اور چربی گای کی بہت تری پیدا کرتی ہی اور چربی بکری کی قابض نہایت ہے اور آنتون کی سوزش اور آنتون کے زخمونکو نافع ہی اور چربی مرغ جنگلی کی زبان کی سوختگی کو مفید ہی اور بوڑہے جانورونکی چربی مین تری کم ہوتی ہی مغز ہڈی کا کم فضول مغز سر سے ہی اور غذا اوسکی بہتر اور زیادہ ہے اور قوت جسم اور قوت باہ کو بڑہاتا ہے اور رنگ پوست کو تازہ کرتا ہے اور اصلاح چربی کی نمک سے ہوتی ہے اور ابزار مانند زیرہ اور کرویا اور ہینگ اور دارچینی اور کالی مرچ کے مصلح اوسکے ہین اور مغز اطراف چرب زیادہ ہوتا ہے اور بہتر سب مغزون سے مغز گای پہاڑی کا ہے پہر مغز گای اہلی کا پہر مغز بز کا پہر مغز گوسفند کا اور مرغان لطیف نہایت ہی **پستان اور خایہ چارپایان** غذا خایہ کی غذای پستان سے کم ہے کیونکہ غذا پستان کی بہتر غذای خایہ سے ہے اگرچہ دونون بدگوار ہین اور پستان تری بڑہاتی ہین اور

خایۂ جانوران خرد اور جوان کا بہتر ہی جس کسی کو ہضم ہوتا ہو غذا بہت حاصل ہوتی ہی اور خایۂ مرغ فربہ کا
نیک ہی اور باہ کو سودمند ہی **پوست** برہ اور بزغالہ کا بسبب تری کے کہ ہنوز موجود ہو غذا کم دیتا ہے
اور لزج ہوتا ہے حال اوسکا مانند حال پایچہ کے ہی اور پوست اندرون سنگدان مرغ کو خشک کرین اور
پیسین اور ساتھہ شراب کے نوش کرین درد معدہ کو مفید ہوگا **گوشت ماہی** جو مچھلی کہ کوچک ہوتی ہی
اور گوشت اوسکا نازک ہوتا ہی اور لزج نہین ہوتا اور سخت فربہ نہین ہوتی ہے اور رنگ زرد اور سیاہ
نہین ہوتا اور مسکن اوسکا آب پاکیزہ مین ہوتا ہی یا سنگریزوں مین تو گوشت اوسکا لطیف زیادہ اور جلد ہضم
ہونیوالا ہوتا ہے اسوجہ سی کہ نہایت فربہ نہین ہوتا اور سبب اس امر کا کہ وہ مچھلی فربہ نہین ہوتی یہ ہے کہ
اوس پلیدی کو جو ندی مین ہوتی ہے اور شہر سے آکر جمع ہوتی ہے کم حاصل کرتی ہی اس سبب سے پاکیزہ اور
خوش مزہ اور خوشبوی دار ہوتی ہے اور جلد گندہ اور تباہ نہین ہوتی پانی اور جو بزرگ مچھلی ہوتی ہی غذا بہت
دیتی ہے لیکن خلط غلیظ کو پیدا کرتی ہے اور جو مچھلی کہ بوی ناخوش رکھی اور سنگی ہو اور مسکن اوسکا آب پاکیزہ مین
نہو وے اور رنگ اوسکا زرد ہو یا سیاہ اور سخت فربہ ہو وہ مچھلی نہایت بد ہی اسلیے کہ پلیدی کو جو ندی مین ہوتی ہی
اکثر حاصل کرتی ہی اس سبب سی فربہ ہوتی ہی اور مچھلی خرد آدمی گرمی دار کو نافع ہی اور صاحب معدہ سرد کو ضرر
دیتی ہے اور اصلاح اوسکی اس طریق پر ہی کہ اوسکو روغن تیز مین بہونین اور کالی مرچ نمک مین ملائین اور
ساتھہ اوسکی کہائین اور بعد اوسکے سونٹھہ پروردہ اور شراب سرد صرف قلیل المقدار نوش کرین اور پیاس
پر صبر کرین جہانتک کہ ممکن ہو سکے اور بے روغن مچھلی بہونی ہوئی معدہ مین سبک زیادہ اوس مچھلی سے
ہی جو روغن مین بریان کرین اور ماہی شور بھی خالی نہین ہے اس بات سی کہ اوس سی بلغم زجاجی پیدا
ہووے لیکن اکثر بلغم شور پیدا کرتی ہے اور بلغم شور سے گر اور خارش ظاہر ہوتی ہے اور بہت کہانا اوسکا مزاج
کو تباہ کرتا ہی اور نوبت استسقا کی پہنچتا ہی اسلیے کہ گوشت اوسکا پیاس پیدا کرتا ہے اور پیشاب جاری
بخوبی نہین کرتا اصلاح اوسکی ایک یہ کہ سرکہ مین رکھتے ہین دوسرے یہ کہ اوسکو روغن مین بریان کرتے
ہین اور بعد اوسکے قند یا شہد کہائین تا کہ اوسکو جلد باہر لائے اور گرم مزاج والے کو بعد اوسکے سکنجبین
کہانی لازم ہے اور اگر مچھلی کو برف اور یخ مین نگاہ رکھین تازہ رہتی ہے اور تباہ نہین ہونے پاتی اور
گوشت اوسکا نازک ہوتا ہے اور گوشت ماہی سے دنبال لطیف تر ہی اور گوشت پشت کا
بھی اسوجہ سی کہ حرکتین مچھلی کی اکثر بسبب اوسکی ہین لطیف ہی اور گوشت حوالی سر کا بھی اسی سبب سے لطیف ہے
اور گوشت پہلو اور ناف مچھلی کا غلیظ زیادہ ہوتا ہے اور سر اوسکا بہت چربی رکھتا ہی اور جلد ہضم ہوجاتا ہے
اور پاکیزہ ہی اور غذا اوسکی بہتر ہے اسلیے کہ درمیان دریا کے ریاضت بہت کرتی ہے اور جو مچھلی کہ کنارہ

دریا پر ہو وہ بھی غایت ہے ہوا ہے اگر مسکن اوسکا ریگ میں ہو اور جو مچھلی کہ دریا سے بہتر پانی میں ہو لطیف یا ...
ہوتی ہو باب تیسرا دوسرے جزو کی تیسری گفتار کے حصہ اول سے سکباج اور
اسفیدباج کی منفعت اور مضرت کے بیان میں ہے اور تدبیر میں دفع کرنے اوسکے
مضرت کے سکباج گرمی دار کو مفید ہے اور مرطوب کو بھی اسلیے کہ رطوبت کو دور کرتا ہے سود مند ہے اور آدمی
سوداوی اور قولنجی کو اور پٹھون کو اور اوس عضو کو جو پٹھون سے مخلوق ہے مانند معدہ اور رحم اور مثانہ کے
ضرر دیتا ہے اور کھانسی اور آنتون کے زخم اور درد پشت اور درد زانو کو نقصان پہونچاتا ہے اور جس کسی کی
کہ آنتون اور گردہ میں زخم ہو اور اتفاق سکباج کھانے کا ہووے تو بعد اوسکے حلوا اور شکر اور نشاستہ اور
روغن بادام کا تناول کرے اور پہلے قدرے گیہون اور گوندبول کا کہاوے اور پیچھے حلوا نوش کرے اور
واسطے صفرا کے اصلاح اوسکی اس طریق پر ہے کہ چاشنی شہد کی کرین اور قدرے ہینگ ڈالین اور زیرہ اور
جاوتری اور لونگ اور تتلی اور کرفس اور پودینہ اور لہسن سے خوشبودار کرین اور قدرے انجبار بھی ڈالین اور زعفران
بھی شامل کرین اور گرم مزاج والے کے لیے چاشنی شکر سے تیار کرین اور کرفس ڈالین اسفیدباج اسفیدبا
مطلق شوربا ہے اور وہ غذا نیک ہے اور سب مزاجون معتدل اور آدمیون تندرست کو موافق ہے اور حاجت
اصلاح کی نہین ہے مگر گرم مزاج والون کے واسطے جو نہایت محرور ہوا اور خصوصاً موسم میں گرمی کے تناول کرے اصلاح
اوسکی اس طرح پر ہے کہ بعد اوسکے آب سرد نوش کرے اور قدرے پانی انگور خام یا اشیاے ترش سے اصلاح کرین کہ
تسکین حرارت کی کرتی ہین اور دیگر اسفیدباجات گرم زیادہ ہین شوربا سے بسبب ابزار کے کہ اوسمین شامل
کیے جاتے ہین مانند دارچینی اور زیرہ اور کالی مرچ وغیرہ کے اور آدمی صفراوی اور خونی کو دینا چاہیے اور موسم میں دیے
زیادہ موافق ہین اور اصلاح اونکی ترشیون اور سرد پانی سے ممکن ہے اور دوغبا اور جغرات با
بہت غذا دیتا ہے اور دیر ہضم ہوتا ہے اور بجز اوس آدمی کے جسکا معدہ گرم ہو دینا چاہیے اور گرمی کی فصل میں
تناول کرنا چاہیے اور قولنجی آدمی اور اوس شخص کو جسکو ریح کے سبب سے تکلیف رہتی ہو کھلانا چاہیے اصلاح اوسکی
ساتھ سداب یعنی تتلی اور پودینہ اور لہسن اور روغن زیتون کے ہوسکتی ہے اور حلوا شہد یا قند کا یا شراب
صرف قوی اور سونٹھ پروردہ یا کمونی وغیرہ سے اصلاح کرین اور جس آدمی پر کہ نشان تری کے ظاہر ہون
اوسکو نہ دینا چاہیے اور گوشت سے کسی مرغ اور کسی پرند کے دوغبا نہ پکانا چاہیے اور گای کا گھی اوسمین نہ ڈالنا چاہیے
ترفبا اور تزینہ با مثل دوغبا کے ہین اور اصلاح انکی بھی اوسی طرح کرنی لازم ہے اور غذا ہی دوغبا
بہتر غذا ہی ترفبا سے ہے اور معلوم کرین کہ جو آدمی کہ یہ غذائین کھاتے اوسکو میوہ جات تر اور فقاع اور مثل اوسکے
نکھانا چاہیے زیرہ با نسبت اسفیدبا اور دوغبا کے غذا کم دیتا ہے اسلیے کہ لطیف ہے اور رطوبت کو معدہ سے

کہ ساتھہ گوشت گوسالہ یا گوشت مرغ کے پکائین اور دودہ نکالین اور سویا اوسمین داخل کرین تاکہ اوسکو لطیف کرے اور بو اور مزہ اوسکا بہتر کرے اور ساتھہ سرکہ اور آنجامہ کے تناول کرین اور ساتھہ کالی مرچ اور دارچینی اور بہت مسکہ کے تیار کرین اور گای کے گھی اور مسکہ کے ساتھہ بہتر ہی اور مرطوب کے لیے بعد اوسکے سونٹھہ پرورده یا سفرجلی مسہل دینی چاہیے اور گرم مزاج والیکو بعد گذرنے پانچ ساعت کے سکنجبین سادہ پلانا چاہیے بریانی غذا بہت دیتی ہے اور قوت بڑہاتی ہے اور بدیر ہضم ہوتی ہے اور معدہ قوی کے لیے زیبا ہے اور سرخی گوشت ساتھہ سفیدی کے کھانی چاہیے کہ جلد آنتون سے باہر ہوجاتی ہے اور اگر گوشت کو پہلے ایک رات سرکہ مین رکھین اور پھر تنور مین بریان کرین جلد ہضم ہوگا اور لطیف ہوگا اور غذا کم دیگا **کباب** بدیر ہضم ہوتا ہے اور معدہ مین دیر تک رہتا ہے اور خاصیت کباب کی یہ ہے کہ اگر پانی اوسکا جوسین جلد غذا ہوجاتا ہے اور اگر پہلے سرکہ مین رکھین پھر کباب کرین جلد ہضم ہوگا اور بعد کباب اور گوشت بھونی ہوئے کھانے کے پانی سرد اور شراب نہ پینی چاہیے

## باب چونتہاردوسری جزو سے تیسری گفتار کے اور حصہ اول سے تیسری کتاب کے ہر قسم اچار اور آنجامہ کی منفعت اور مضرت مین ہے اور دفع مین اونکی مضرت کے

**فسرد اور ہلام** معلوم کرین جو کچھہ گوشت بزغالہ سے بنائین اوسکو فسرد کہتے ہین اور جو گوشت گوسالہ سے تیار کرین ہلام کہتے ہین اور فسرد دس آدمی کے لیے جسکا جگر گرم ہو موافق ہے اور خون اور صفرا کو بٹھاتا ہے اور مضرت دونون کی مثل مضرت سکباج کے ہے اور دفع مضرت اوسکی مثل دفع مضرت سکباج کے ہے **مصوص** گرم مزاج والے کے واسطے چاہیے کہ مصوص مرغ خانگی یا تیتر یا لوہ کا تیار کرین اور بعوض سداب یعنی تتلی کے کرفس اور طرخون ڈالین اور لہسن نہ ملائین **کامہ کبر** معدہ کے لیے بد ہے پیاس پیدا کرتا ہے اور گرمی کرتا ہے لیکن رطوبت کو دور کرتا ہے اور کھانے کی بھونک زیادہ کرتا ہے اور فضول طعام کو معدہ اور آنتون سے اوتارتا ہے اور کامہ تمامہ شور ہوتے ہین اور یہی فعل کرتے ہین ہمیشہ نہ کھانا چاہیے کہ خونکو تباہ کرتے ہین اور خارش پیدا کرتے ہین مگر سرکہ کچھہ اصلاح اونکی البتہ کرتا ہے **کبر بسرکہ** جو پرانی ہو تلی کو گھلاتی ہے اور گرم مزاج کے موافق ہے اور سدہ کھولتی ہے اور مرطوب کے لیے بھی بد نہین ہے اسلیے کہ اندر کے رطوبت کو بھی دور کرتی ہے **پیاز بسرکہ** ابخرے دماغ پر چڑہاتی ہے اور بھونک بڑہاتی ہے اور سرکہ اوسکا بہتر اوس سے ہی **لہسن بسرکہ** سرد مزاج والے کو بہتر ہے **اشترغار اور بیخ انگدان** دونوں سرکہ اونکا بہتر ہے اسلیے کہ سرکہ اونکا لطیف ہے اور جرم اونکا معدہ مین بدیر رہتا ہے **پیاز جنگلی** مرطوب کے لیے دینی چاہیے اور باہ کے واسطے نافع ہے اور مرگی والے کو نہایت مفید ہے **خیار بسرکہ** حرارت اور پیاس گرم مزاج والونکی دور

کرتی ہی لیکن معدہ مین بہ دیر رہتی ہے اوسکو بعد قلیہ اور شوربا اور ساتھہ غذاؤن غلیظ مانند وغبا اور ترفبا کے
کہاتی ہین **سِکنجبین سِرکہ** غلیظ ہی اور سرکہ اور رائی سے لطیف ہوجاتا ہی **بادنجان بِسِرکہ** صفرا کو توڑتا ہے
اور معدہ کہولتا ہی **زیتون بسرکہ** چرب غذاؤنکی گرانی کو دور کرتا ہی اور بہونک بڑہاتا ہی اور سدہ
کہولتا ہی اور طبع کو نرم کرتا ہی اور ثقل کو اوتارتا ہے اور معدہ کو قوی کرتا ہے اور پیاس زیادہ کرتا ہے
مگر سرکہ اوسکی پیاس کو بجہاتا ہی **آبکامہ** کہ جو کے آٹے سی بنائین یا جو کی روٹی سے گرم اور خشک ہے
دوسری درجہ مین بلغم لزج کو معدہ سی صاف کرتا ہی اور بہونک بڑہاتا ہی اور جس آدمی کے آنتونمین کچہ
رطوبت غالب ہو کہ اوسکے سبب سی کیڑی پیدا ہوتی ہین اوسکو دور کرتا ہے اور سڑے ہوئے زخمونکو جو اعضا کے
اندرونی مین ہون دہوتا ہی اور موافق ہے قدری پیاس بہی پیدا کرتا ہے لیکن اگر اوسکو سرکہ مین ملائین تو
پیاس نہین ظاہر کرتا ہی اور منفعت اوسکی بحال رہتی ہے **ماہنابہ** گرمی اور خشکی مین سوای آبکامہ کے ہے
طبع کو نرم کرتا ہے اور معدہ اور آنتون کو صاف کرتا ہی اور بہونک بڑہاتا ہی اور صاحب دردونکو مفید ہے
**سلماب** کہ روٹی سے تیار کرین اگر شوربا ہووی پیاس زیادہ کرتا ہی اور نمک اوسمین بڑہاتے ہین کہ جلد تباہ
ہو جائے اور اوسکے نفخ بہی کرتا ہے **بزماورد** بزماورد کو خراسان مین نوالہ کہتی ہین قولنجی اور اوس
آدمی کو کہ باد کے سبب سی تکلیف مین ہو ضرر دیتا ہی بالجملہ ایک غذای سنگین ہی اور بہتر یہ ہی کہ گوشت لطیف سی
تیار کرین مانند گوشت بزغالہ اور برہ کے اور زردی مرغ کے انڈی کی اور ہتلی اور کرفس بہت ڈالین
اور طرخون اور کوک نڈالین اور ساتھہ سرکہ اور آبکامہ کے کہائین معتدل مزاجونکو موافق ہے اور سرد مزاج والیکو
ساتھہ راسن اور اشترغار اور مرغ کے انڈونکی زردی اور سداب اور گوشت نر کے بہتر ہے اور ساتھہ
آبکامہ یا ساتھہ سرکہ اشترغار کے کہائین اور گرم مزاج والہ کے لیے ساتھہ سینہ مرغ مصوص اور مرغ کے
انڈونکی زردی اور کاہو اور دہنیہ تر اور اوسکے طرخون کے بہتر ہے اور ساتھہ سرکہ کے کہائین **باب ۵**

## پانچوان دوسرے جزو سے تیسری گفتار کے اور حصہ اول سے تیسری کتاب کے دودہ اور پنیر کی منفعت اور مضرت مین ہی اور دفع مین اوسکی مضرت کی

معلوم کرین **شیر** یعنی دودہ سردی اور تری مین زیادہ معتدل سی ہے اور گرمی اوسمین کمتر گرمی جسم
انسان سی ہے اور دودہ مرکب ہی پانی اور پنیر اور روغن سے اور پانی اونٹنی اور گدہی کے دودہ مین
بہت ہی اسی سبب سی کہا ہی کہ دودہ ان دونوںکا زیادہ لطیف ہی اور گای کے دودہ مین روغن بہت
ہی اور دودہ بکری کا ان امورات مین معتدل ہے اور وہ پانی جو دودہ مین ہی لطیف اور صافی ہے
اوسمین کچہ تیزی نہین ہی اور پنیر سرد ہے اور زمینی اور روغن گرم اور تر ہے اور ہوائی پس قیاس واجب

کرتا ہی کہ گوہر لطیف گرم زیادہ گوہر غلیظ اور چرب سی ہے واجب کرتا ہی کہ حرارت روغن کی قوی اور غالب ہووے
اسلیے کہ چربی مادہ حرارت کی ہے اور ساتھہ اوسکی سوافق ہے اسیوجہ کہا ہے کہ شیر گوسفند سر زیادہ جملہ لبنیات سے
ہی لیس اسلیے کہ پنیر اوسمین زیادہ ہی اور شیر گاو گرم ہے اسلیے کہ روغن اوسمین بہت ہی اور شیر نر میانہ ہی اسلیے روغن
اوسمین بہ روغن گاو کے بنسبت کمتر ہے اور پنیر اوسمین بہ نسبت پنیر گوسفند کے کمتر ہے اور معلوم کرین کہ
احوال لبنیات چراگاہ کے سبب سی متغیر ہوتا ہی اور فصول سال مین بھی تغیر شیر مین ہوتا ہی اور سیب طرح
شیر بعد جننی کے یکچند گاہ غلیظ ہوجاتے ہین اور پیدایش دودہ کی خون کامل النضج یعنی تمام پختہ اور بہتر سی ہے
پس جسوقت ایسا خون تمام پختہ پستانمین پہونچتا ہی تو قوت مغیرہ پستان کی اوس خون کو اپنے
رنگ اور اپنی طبیعت کی طرف پہیرتی ہی اسلیے کہ گوشت پستان کا گوشت سفید ہی اور نرم اور مزاج اوسکا
مائل بسردی ہے روفس کہتا ہی کہ دودہ مرطوب اور بلغمی کو اسوجہ سی ضرر دیتا ہی کہ دودہ سردی کیطرف میلان
رکہتا ہی اور حرارت اوسکی دوسری بار مزاج خون کیطرف پہر نہین سکتی ہے جیسا کہا ہی دو سبب سے ایک کہ
حرارت اوسکی ضعیف زیادہ ہی دوسرے یہ کہ ہنوز طرف مزاج خون کے نہین پہونچتی ہے گزیدن شیر
معلوم کرین کہ بہتر جملہ لبنیات سی دودہ عورتون کا ہے اسلیے کہ صاف نہایت ہی اور غذا دینی والا ہی اور سب
طرح کے شیر اگر پستان سی چوسین سودمند زیادہ ہین ورنہ جس ساعت کہ دوہین اوسیوقت پیین پس اسی
سبب سے جس بیمار کے لیے کہ شیر خر دینی کی حاجت ہو تو لازم ہے کہ گدہی کو نزدیک بالین مریض کے لادین
اور اوسیوقت دوہ کر پلائین اور شیر سفید اور خوشبودار اور خوش مزہ بہتر ہے کہ قطرہ اوسکا ناخن پر ٹھہرے
اور جو شیر نہایت غلیظ اور نہایت رقیق ہو یا ترش مزہ یا ناخوشبو یا زرد ہو وہ کارآمد نہین ہے اور جس جانور کا
دودہ کہ استعمال مین آتا ہے وہ جانور تندرست اور تمام گوشت معتدل فربہی اور لاغری مین ہووے اور بہت
چربی دار ہو اور جب تک چالیس دن جننی اوسکے سی نگذرے ہون دودہ غلیظ ہوتا ہے اور دودہ جوان
جانور کا بہتر ہوتا ہے اور دودہ حیوان اندک سال کا تری زیادہ رکہتا ہے اور دودہ حیوان پیر کا تری کم
رکہتا ہی اور جو حیوان کہ ریاضت کم کرتا ہی اور کم دوڑتا ہے دودہ اوسکا گاڑہا ہوتا ہے اور جو حیوان کہ
ریاضت بہت کرتا ہے اور بہت دوڑتا ہی دودہ اوسکا لطیف ہوتا ہے اور جلد ہضم ہونیوالا ہے اور
روفس کہتا ہی کہ دودہ گہوڑی کا بھی مانند بکری کے دودہ کے ہی اسلیے کہ وہ ریاضت کم کرتی ہی اور علف
اوسکا اکثر تلخ اور خوش مزہ گہاس ہے اور دودہ حیوان پہاڑی کا بہتر ہے اور تری کم رکہتا ہی اور دودہ
حیوان اہلی کا خاصکر وہ جانور جو کنجارہ اور بہوسی کہاوے گران اور غلیظ ہوتا ہے اور دودہ حیوان چرائی کا
لطیف اور نہایت بہتر ہے اور دودہ اوس جانور کا کہ مدت اوسکے حمل کی کم ہو مدت حمل انسان سے

ج ۳

وہ دودہ مزاج انسان کے موافق نہین ہے اور دودہ اوس جانور کا کہ مدت اوسکے حمل کی برابر مدت
حمل انسان سے وہ دودہ مزاج انسان کے موافق ہے پس اسیوجہ سے کہا ہے کہ گاے کا دودہ موافق مزاج انسان کے
ہے اور جو دودہ کہ واسطے علاج کے مارالجبن حاصل کرین رقیق ہونا چاہیے اور دودہ حیوان سفید موی کا نہایت
ضعیف ہوتا ہے اور دودہ حیوان سیاہ موی کا نہایت قوی ہوتا ہے اور بدیر احوال اپنے سے متغیر ہوتا ہے اور شیر
بہاری تری بہت رکہتا ہے اور نہایت رقیق ہوتا ہے اور شیر تابستانی غلیظ اور چرب نہایت ہوتا ہے اور دودہ
رقیق زیادہ جملہ لبنیات سے ہے کیونکہ پنیر اور روغن کم رکہتا ہے اور جلد معدہ سے اوترجاتا ہے اور دودہ گہوڑی کا کم
روغنی اور کم پنیری مین مانند اونٹنی کے دودہ کے ہے اور جالینوس کہتا ہے کہ جو دودہ کہ بد ہوتا ہے مضرت اوسکی
اس حد کو پہونچتی ہے کہ جسم کی خلطون کو تباہ کرتا ہے اور کہتا ہے کہ مینے ایک کودک کو بچشم خود ملاحظہ کیا کہ دودہ اوسکی
مان کا فاسد تہا تمام جسم اوس کودک کا پہوڑہ پہنسیونمین مبتلا ہو گیا **خاصیت شیر** معلوم کرین کہ جو دودہ
بہت نوش کرے گویا کہ اوسنے طعام مخالف کہائے ہونگے اسلیے کہ پانی اوسکا آنتون سے گذر کرتا ہے اور دست
لاتا ہے اور پنیر اوسکا معدہ اور آنتون مین بدیر رہتا ہے اور روغن معدہ کو صاف کرتا ہے پس جسوقت کہ دودہ پیا جاے
قوت اوسکی پانی کی دست لانے والی ہے اور قوت پنیر کی کہ ضد اسکی قوت کی ہے ہر ایک کام اپنا کرتی
ہے اور ساتہ ایکدوسرے کے کوشش کرتی ہے اور روغن ساتہ قوت پانی کے مددگار ہوتا ہے اور آنتون مین پیچش اور
قراقر پیدا کرتا ہے اور اگر معدہ پاک ہے اور بدن ریاضت یافتہ ہو اور جگر گرم اور خشک ہو تو جگر اوسکے پانی کو جلد
اپنی طرف کو کہینچے گا اور قراقر شکم مین کم ہوگا اور قوت پانی کی ادرار کرے گی اور معدہ سرد و اجزای دیگر کو ہضم
کریگا اور اگر معدہ مین گران ہو اور تباہ ہو جاے تو قے کی جانب متوجہ ہوگا اور خاصیت دیگر یہ ہے کہ تشنگی لاتا ہے
اور اگر معدہ گرم ہو جلد احوال اپنے سے متغیر ہوتا ہے اور دودناک ہو جاتا ہے اور اگر معدہ سرد ہو دہی ترش
ہو جاتا ہے اور پٹہون کو نقصان پہونچاتا ہے اور گرم مزاج آدمی کے معدہ مین لبستہ ہو جاتا ہے اور پنیر بنجاتا ہے
اور آدمی کو بیچین اور بیقرار کرتا ہے **منفعت حضرت شیر زنان** جو آدمی کہ پہیپڑہ اوسکا زخمی ہو اگر پہلے
نزرگ ہونی زخم سے چہاتیون کو موتہہ لگا کر پیئے یا اوسیوقت کا دوہا ہوا نوش کرے تو اوس زخم کو نہایت
مفید ہوگا اور اگر عورت کی دودہ کو ساتہ کندر کے آنکہہ مین ٹپکائین تو مرض طرفہ کو مفید ہوگا اور طرفہ
اوس سرخی کو کہتے ہین جو مانند قطرہ خون کے آنکہہ مین ظاہر ہوتی ہے بسبب کسی زخم یا ریح کے کہ آنکہہ پر
پہونچے اور جملہ لبنیات تازہ فادزہر سمیات مانند ذراریح اور خربق وغیرہ کے ہین اور دودہ گاے کا
خاصتہ فادزہر تخم فنک کا ہے اور ہوش مین لاتا ہے اور فادزہر مردار سنگ کا بہی ہے اور اگر دودہ عورت کا
اور روغن گل اور سفیدی مرغ کے انڈے کی باہم ملائین اور آنکہہ مین لگائین آنکہہ کے درد کو مفید ہوگا

اور نیند لاویگا اور ہوا درد کا پکا دیگا اور جس آدمی کے مثانہ مین کہ زخم یا جلن ہو قضیب کی راہ سے ٹپکائین بذریعہ
اوس آلہ کے جسکو زراقہ کہتے ہین نہایت مفید ہوگا اور اگر کسی کے بچے کی آنتون مین زخم یا سوزش ہو ساتھ شربتون
یا ساتھ اون دواؤن کے کہ مناسب اوسکے ہین یا ساتھ لشکاب اور روغن گل کے حقنہ کرین مفید ہوگا اور گلی
اور غرغرہ کرنا شیر تازہ سے گرم ورمون کو کہ دانتون اور زبان کی جڑ مین ظاہر ہوا ور خناق کو بھی سودمند ہے
اور اگر منی کو دودہ مین پکائین مردون کی منی اور عورتون کے دودہ کو بڑہاتی ہے اور کھانسی اور سل اور
یرقان کو سودمند ہے اور رنگ چہرہ کا صاف کرتی ہے اور پیاس بجھاتی ہے اور دشواری پیشاب کو نافع
ہے اور اوس آدمی کو فائدہ دیتی ہے جسنے جماع بہت کیا ہو اور دودہ اوٹنی کا بسبب حرارت اور شوربت
کے کہ اوسمین ہے سدہ جگر کا کھولتا ہے اور چھیپ کو دور کرتا ہے اور استسقا کو نافع ہے اور مرض استسقا مین اگر دودہ
اوٹنی کا ہمراہ بول شتر کے نوش کرین نہایت مفید ہوگا اور اگر شکر کے ساتھ پیین تب بھی نافع ہے اور
تنگی سانس اور بواسیر کو مفید ہے اور دودہ گھوڑی کا اوس عورت کو کہ بسبب گرمی اور خشکی کے حیض جسکا
بند ہوگیا ہے حیض کو جاری کرتا ہے اور طبع کو نرم کرتا ہے اور دودہ بکری کا کھانسی اور سل کو مفید ہے اور دودہ گدہی کا
بیماری دق اور زخم مثانہ اور کھانسی اور سل کو نافع ہے اور دودہ گوسفند کا اسی طرح کھانسی اور تنگی سانس کو دور
کرتا ہے اور رنگ چہرہ کا صاف کرتا ہے اور بدن کو فربہ کرتا ہے اور جو ہمراہ شکر کے کھائین نہایت سودمند ہے اور اگر
دودہ کو ساتھ کرنج وغیرہ کے غلیظ غذاؤن سے پکائین ریاح کم پیدا کریگا لیکن سدہ جگر مین اور ریگ گردہ
اور مثانہ مین جلد پیدا کریگا اور بہت دودہ پینے سے چھیپ اور برص ظاہر ہوتی ہے اور جون بھی پڑتی ہے مگر
اوٹنی کے دودہ سے یہ بیماریان نہین ظاہر ہوتی ہین اور طبع کو نرم رکھتا ہے اور جملہ لبنیات یعنی سب جانورونکے
دودہ پٹھون کو ضرر دیتی ہین اور اون آدمیونکو نقصان پہونچاتی ہین جنکے سینہ اور پھیپڑہ مین ورم ہون اور
دانتون کو نہایت مضر اور صاحب دردسر کو زیانکار ہین اور تاریکی چشم اور شبکوری لاتے ہین اور مرطوب اور
قولنجی اور اون لوگونکو جو ریاح کے سبب سے تکلیف مین ہون اور صاحبان درد جگر اور درد طحال کو مضر ہین مگر
اوٹنی کا دودہ کہ صاحب درد جگر اور درد طحال کو سودمند ہے اور صاحب تپ کو نہایت مضر ہے اور جوان
آدمی کے بدن مین صفرا بڑہاتا ہے اور بوڑہے آدمی کو سودمند ہے اور خشکی اور خارش بوڑہون کی دور کرتا ہے
اور جوان آدمی کے لیے فصل بہار اور موسم سرما مین موافق زیادہ ہے اور سرد مزاج والون اور بوڑہون
کو فصل تابستان مین نافع ہے اور شیر جوشانیدہ اور سنگ تاب کردہ یا آہن تاب دستون کو روکتا ہے
مقدار اوسکی پینے کی پچاس درم سے اسی درم تک ہے اور دودہ اوٹنی کا کہ واسطے حرارت جگر کو تسکین
مقدار شیر اوسکی سو درم سے دوسو درم تک ہے اگر بخوبی ہضم ہوجائے اور اگر اچھی طرح ہضم نہوتا ہو تو

تیس درہم سے زیادہ نچاہیے یا کم بیس درہم سے چاہیے اور اگر واسطے استسقا کے تجویز کرین تو لازم ہی کہ علف اونٹنی کا کرفس یا بادیان مقرر کرنا چاہیے اور اگر ممکن نہو سکے اوسکے دودہ سے پیشاب کرین اور دودہ گدہی کا تیس درہم چاہیے اور اگر بخوبی ہضم ہو جاتا ہو تو اکثر اسی درم مقدار اوسکی چاہیے اور اگر کہٹی ڈکارین آوین چند روز موقوف رکہین اور اگر ترش ہو مقدار اوسکی کم کرین اور علف اوس گدہی کا جسکا دودہ پینا منظور ہو کاسنی اور ہرا دہنیہ اور برگ خرفہ اور کاہو معین کرین اور اگر اوس آدمی کو گدہی کا دودہ دیوین جسکے گلو سے خون آتا ہے تو علف اوسکا جو یا دہنیہ خشک لازم ہے اور دودہ اوسکا ہمراہ گل ارمنی کے دیوین اور جو پانی لکڑی اور بالم کہیرے نکا اور پانی کدو اور خرفہ کا ہر ایک ایک جزو اور دودہ بکری کا ایک جزو جسوقت کہ دو ہا ہو سبکو پکاوین اور شیشہ مین ڈالین اور وہ شیشہ دیگ مین رکہین اور اوس دیگ کو پانی سے لبریز کرین اور دہیمی آگ روشن کرین کہ جوش کہاتے یہانتک کہ پانی لکڑی وغیرہ کا جلجائے اور دودہ رہ جائے پس یہ دودہ اوس آدمی کو مفید ہوگا جو گرمی اور خشکی رکہتا ہی اور سب طرح کے شیر شکر کے ساتھ زیادہ سودمند ہین اور اگر شیر واسطے کسی ورم سخت کے کہ اندر جسم کے ہو نوش کرین تو چاہیے کہ ساتھ روغن ارنڈی یا روغن بادام تلخ یا روغن بادام شیرین کے تناول کرین دفع مضرت شیر معلوم کرین کہ جس آدمی نے دودہ نوش کیا ہووے اوسکے بعد کوئی طعام اور شراب نکہائی اوسدم تک کہ دودہ بخوبی ہضم ہو جائے اسلیے کہ جو چیز دودہ مین شامل ہوتی ہے اوسکو تباہ کرتی ہے اور کوئی کام قوی اور ریاضت سخت بہی بعد اوسکے نکرنی چاہیے اسلیے کہ جو کوئی رنج کہ بعد طعام کے آدمی کو پہونچتا ہی طعام کو ترش کرتا ہی اور سوای سیچی ہونے کے نکہانا چاہیے اس سبب سے کہ اگر طعام کے اوپر طعام دیگر کہایا جائیگا تو اوسمین ملکر تباہ ہوگا اور بدشواری ہضم ہوگا اور اگر دودہ کو نمک کے ساتھ کہائین یا شہد یا شکر کے ساتھ تو ہرگز معدہ مین بستہ نہوگا اور اگر اوسکو جوش دین اور حالت جوش مین شہد اوسمین ملائین تو بہتر ہوگا اور شہد اوسقدر ڈالنا چاہیے کہ دودہ کو مزہ دار کر دیوے اور نمک بہی باندازہ چاہیے مگر اوس آدمی کو چاہیے کہ طبع کو نرم کرے نمک زیادہ دینا چاہیے اور بعد نوش کرنے دودہ کے مضمضہ کرنا ساتھ شراب یا سرکہ یا سکنجبین یا ماء العسل یا آب سماق یا ساتھ عاقرقرحا کے مضرت اوسکی دانتون سے باز رکہتا ہی اور اگر قرظ اور طراثیث اور خبث الحدید اور تخم کرفس دودہ مین ملائین اور ایک ساعت تامل کرین پہر نوش کرین اوس آدمی کو مفید ہوگا جسکو دودہ پینے سے اکثر دست آیا کرتے ہین اور دوغ سرد ہے دوسری درجہ مین اور خشک ہے پہلے مین اور جسوقت تک تازہ اور شیرین ہوتا ہی مائل بگرمی رہتا ہی مگر اندک گرمی رکہتا ہی اور جسوقت کہٹا ہو جاتا ہی سرد ہوتا ہی اور اگر مسکہ اوس سے جدا کرین اور اچہی طرح صاف کرین تپ دق کو مفید ہی اور اگر دوغ پکائین اور لوہا گرم کرکے اوسمین ڈالین تاکہ پانی اوسکا کم ہو اور گاڑہا ہو جائے صفراوی اور خونی دستون کو روکتا ہے اور اگر اوس گائی کو کہ دوغ اوسکا

دستون کے لیے دیوین کرنج اور ارزن اور خرنوب کھلا دین نہایت بہتر ہوگا اور معدہ معتدل دوغ ترش کو نہین
ہضم کرسکتا ہے بجز معدہ گرم اور جگر گرم کے نہ دینا چاہیے اور مرطوب آدمی کو دوغ مین روغن زیتون اور تلی اور
کلونجی اور کرفس اور پودینہ اور برگ ترنج ملاکر دینا چاہیے جغرات اور پنیر اوسکا دونون غلیظ ہین صاحب قولنج اور
درد مفاصل کو ضرر دیتی ہین اور اصلاح اونکی مثل اصلاح دوغ کے ہے **ترف** سرد اور خشک ہے تیسری درجہ مین
اوس سے کیلوس بد بنتا ہے اور سودا پیدا ہوتا ہے اور معدہ کو نقصان رکھتا ہے لیکن پیاس کو بجھاتا ہے اور اصلاح اسکی
یہ ہے کہ اوسکو گوشت فربہ کے ساتھ پکائین اور کرفس اور سداب اور پودینہ اور برگ ترنج اوسمین ڈالین اور روغن
گاو کو ترف اور دوغ سے دور رکھین مگر روغن زیتون ڈالین **پنیر** بدیر ہضم ہوتا ہے اور بہتر پنیر وہ ہے کہ اوسکو ترش
کرین تاکہ جلد اور بخوبی ہضم ہووے اور آدمی مرطوب اور قولنجی کو مضر ہے اور جو پنیر کہ نرم زیادہ ہوا ور متخلخل نہایت ہو
بہتر ہے اور اگر پنیر کو شہد ملاکر کھائین تو جلد ہضم ہوگا اور قولنجی کو ضرر کمتر دیتا ہے اور پنیر تر ورم گرم کو مفید ہے جو
آنکھ مین ظاہر ہوا اور اگر پنیر خشک کو بریان کرکے تناول کرین طبع کو خشک کریگا اور پنیر تر بھی ایسا ہے اور پنیر
پرانا تیز ہوتا ہے اسوجہ سے پیاس پیدا کرتا ہے اور بدیر ہضم ہوتا ہے اور غلیظ ہوتا ہے اور جس طرح سے کہ غلیظ چیزون کو کسی
شی تیز کے ساتھ کھاتے ہین تو لطیف ہوجاتی ہین اور اصلاح قبول کرتی ہین پنیر اوس سے کچھ اصلاح نہین
قبول کرتا بلکہ تباہ ہوجاتا ہے اور معدہ کو ضرر دیتا ہے اور درد معدہ پیدا کرتا ہے اور قولنج لاتا ہے اور درد گردہ
اور سنگ گردہ اور مثانہ پیدا کرتا ہے لیکن بعد طعام کے اگر مقدار ایک درم تناول کرین مونھہ کو خوشبو دیگا اور فوت
اسکے معدہ کا مددگار ہوگا تاکہ طعام کو جمع کرے اور بہتر ہضم کرے روغن گاو ورمونکو پکاتا ہے اور نرم کرتا ہے
اور پھیپڑہ اور سینہ کی بیماریونکو فائدہ بخشتا ہے اور پٹھون کو نرم کرتا ہے اور معدہ کو ضعیف اور گردہ کو گرم کرتا ہے
اور پادزہر بہتر ہے اور پادزہر سب زہرونکا ہے **مسکہ** طبع کو نرم کرتا ہے اور اگر ساتھ شہد کے بچون کی
دانتون کی جڑ مین طلا کرین دانت باآسانی نکلین گے اور اوس درد کو موقوف کریگا جو دانت نکلنے کے وقت
بشدت ہوا کرتا ہے اور اگر مسکہ کو بدن پر طلا کرین پوست کو نرم کرتا ہے اور جسم کو فربہ کرتا ہے اور اگر اوسکا
شیاف بناوین آنتون اور رحم کے سخت ورمونکو مفید ہوگا اور گاد اوسکی قابض ہوتی ہے اور آنکھہ
کی دواؤنمین کام آتی ہے اور آنکھہ کے مواد کو روکتی ہے اور اگر مسکہ کا حقنہ کرین تب بھی سود مند ہے اور
مقام گزیدگی افعی پر اگر رکھین تو نہایت نافع ہوگا سینہ اور پھیپڑہ کو گاد اوسکی مفید ہے اور نزلہ کے
مواد کو پکاتی ہے اور ذات الجنب کو بھی نافع ہے اگر موم روغن اوسکا بنا کر ملین **باب چھٹا دوسرے
جزو سے تیسری گفتار کے اور حصہ اول سے بیتری کتاب کے بقولات کی
منفعت اور مضرت مین ہے** - **کاسنی** کو عربی مین ہندبا کہتے ہین باغی اور جنگلی ہوتی ہے

جنگلی کو طرخشقوق کہتے سرد اور تر ہے درجہ اول مین اور اگر خشک کرین خشک ہوگی پہلے درجہ مین اور سردی اور تری باغی کاسنی مین زیادہ جنگلی کاسنی سے ہوتی ہی یوحنا ماسویہ کہتا ہی کہ کاسنی سرد ہی پہلے درجے کے اول مین اور خشک ہی درمیان مین درجہ اول کے اور طرخشقوق سرد ہی آخر مین درجہ اول کے اول درجہ دوم تک اور خشکی اوسمین بہ نسبت باغی کے زیادہ غالب ہی اور جو کاسنی کہ تلخ ہوتی ہے بہتر ہوتی ہی اسلیے سدہ کو جلد کہولتی ہے اور گرمی کے موسم مین تلخ زیادہ ہو جاتی ہے اور اندر کے میل گرمی کیطرف رکہتی ہے سب قسمین اوسکی سدونکو کہولتی ہین اور اگر کاسنی کو نقرس گرم اور آنکھہ مین ضماد کرین نافع ہوگا اور شیر جنگلی کاسنی کا آنکھہ کی سفیدی کو دور کرتا ہی اور اگر جو کے آٹے مین ملاکر مقام دل پر ضماد کرین خفقان گرم کو فائدہ بخشتی ہی اور جگر گرم اور معدہ گرم کو نافع ہی اور معدہ کے واسطے جنگلی کاسنی باغی کاسنی سے بہتر ہے اور متلی کو دور کرتی ہی اور صفرا کو تسکین بخشتی ہی اور جس کسی آدمی کے رات کیوقت پانی منھ سے نکلتا ہو وہ صبح کو بیخ کاسنی کے ساڑہی تین ماشہ نمک مین ملاکر اگر کہائے رات کی وقت تو نہایت مفید ہوگا **کرفس** پہاڑی اور جنگلی اور باغی ہوتی ہے اور بعضی ایسی ہوتی ہے کہ پانی مین اور کنارہ پر پانی کے جمتی ہے اور تخم کرفس پہاڑی کہ سنگستان مین ہوتی ہی فطراسالیون کہتے ہین مگر ہر ایک کرفس کوہی کو فطراسالیون نہین کہتے ہین بلکہ فطراسالیون وہ ہی جو پتہرون پر جمتی ہے اور رومی کرفس نہایت قوی الفعل ہے گرم ہے پہلے درجہ مین اور خشک ہی دوسرے درجہ مین ابن ماسویہ کہتا ہی گرم ہے دوسرے درجہ کے آخر مین اور خشک ہے درمیان تیسرے درجہ کے لیکن کرفس باغی ریاح کو توڑتی ہی اور سدہ کو کہولتی ہے اور گرم مزاجوالے کے لیے پروردہ کرفس بہتر ہی اسوجہ سے کہ جمیع بقولات جب پروردہ ہوتے ہین تو سردی اور تری اونمین غالب ہوتی ہی اور اگر کوئی تر ہ گرم ہو تو گرمی اوسکی پروردہ ہونے سے ٹوٹ جاتی ہے اور خاصیت کرفس کی یہ ہے کہ جگر اور تلی اور سینہ کو مفید ہی اور دیر ہضم ہوتی ہے اور ادرار کرتی ہے اور گردہ اور مثانہ کو پاک کرتی ہے اور حاملہ عورتون کو نہ دینا چاہیے اور ابن ماسویہ کہتا ہی کہ ان معالجات مین تخم اوسکا قوی ہے اور پوست اوسکی جڑ کا تخم سے بھی قوی زیادہ ہی اور اگر کوئی شخص کرفس کہاوے اور بچہو اوسکو کاٹے تکلیف اوسکو بہت ہوگی اور اگر کرفس کو کاہو کے ساتھ کہائین معتدل ہوگی اور کرفس پہاڑی نہایت مضر ہے **گندنا** کی کئی قسمین ہین شامی نبطی جنگلی لیکن نبطی گرم ہے تیسرے درجہ مین اور خشک ہے دوسرے درجہ مین اور جنگلی گرم زیادہ ہی اور خشک نہایت ہی اور زیادہ نکار ہے بالجملہ گندنا درد سر لاتا ہی اور خواب بد دکہلاتا ہی اور دانتون اور دانتونکی جڑون کو ضرر دیتا ہی اور جو ساتھہ کشکاب کی پکائین اور وہ کشکاب ساتھہ شہد کے کہائین تنگی سانس کو کہ رطوبت غلیظ سے ہو اور پھیپڑہ کے ورم کو مفید ہوتا ہے اور اگر

دو درم تخم گندنا سے ساتھ دو درم مور دانہ سے کوٹین اور دیوین جس آدمی کو کہ کہانسی مین خون آتا ہو سودمند ہے
اور اسی طرح دو درم تخم گندنا بہونا ہوا ساتھ دو درم مورد دانہ کے دیوین اوس آدمی کو جو ہچکی کہتا ہو سودمند ہی اور اگر
ساتھ تخم سپندان بریان اور ناکوفتہ کے دیوین ریاح کو توڑ دیگا خاصتہ ریاح بواسیر کو اور بلغمی دستون کو روکتا ہی اور اگر
تخم اوسکے کوٹین اور قطران مین گوندہین اور دانتون کو اوسکی دہونی دیوین تو دانتون سے کیڑونکو دور کریگا اور درد
موقوف کریگا اور گندنا معدہ کے لیے بد ہی اسلیے کہ بدیرہضم ہوتا ہی اور گردہ اور مثانہ ریش کو ضرر دیتا ہی اور حیض کو
جاری کرتا ہے اور ادرار بول کرتا ہے اور بواسیر کو مفید ہے اور قوت باہ بڑہاتا ہی اور صاحب قولنج بلغمی اور ریحی کو
سودمند ہی اور طبع کو نرم کرتا ہی گرم مزاج والے کے لیے دفع مضرت اوسکی ساتھ کاہو اور کاسنی کے کرین کشنیز
یعنی دہنیہ اوسمین تلخی اور لطافت ہی سرد ہی پہلے درجہ مین اور خشک ہی دوسری درجہ مین جالینوس کہتا ہے کہ
دہنیہ گرمی کیطرف میلان رکہتا ہی اور ابو علی سینا کہتا ہی کہ یہ گرمی دہنیہ مین جوہر لطیف سے ہے کہ جلد تحلیل
قبول کرتی ہی ورنہ چاہیے تہا کہ بہت کہانے سے سردی نہ پیدا کرتا اور حنین کہتا ہے کہ جالینوس جو دہنیہ کو گرم
لکہتا ہی مخالفت کرتا ہی دیسقوریدوس اور روفس اور اور طبیبون کی کہ وہ سب کہتے ہین سرد ہی چنانچہ جالینوس
کہتا ہی کہ جو کہ دہنیہ خنازیر کو تحلیل کرتا ہے کیونکر کہہ سکتے ہین کہ سرد ہی بو علی سینا کہتا ہی کہ دہنیہ ...
کو نافع ہی اور کوئی گرم شے سرخبادہ کو مفید نہین ہوتی ہے پس کیونکر گرم کہہ سکتے ہین اور ...
کرنا اوسکا خنازیر کو ممکن ہے کہ بسبب اوس خاصیت کی ہو کیونکہ لطافت اوسکی غوص کرتی ہی ...
تحلیل کرتی ہی اور سردی اسقدر غوص نہین کرسکتی یعنے اندر اوسکے نہین پیٹھہ سکتی اور پانی دہنیہ کا ساتھ ...
دودہ کے اگر آنکھہ مین لگائین ضربان اور درد کو فوراً تسکین دیگا اور سب ورمون گرم کو مفید ہوگا اور دماغ تر
ابخرہ اوتارتا ہے اسی سبب سے اوس مرگی کو جو بخارات معدہ سے عارض ہووی سودمند ہی اور بہت دہنیہ کہانا
عقل کو ضرر دیتا ہی اور مضمضہ کرنا اوسکی پانی مین سونہہ آنے کی بیماری کو مفید ہی اور نکسیر کو روکتا ہی اور ساتھ ...
دہنیہ خشک ساتھ پانی بارتنگ کے کہانسی کو کہ خون کے ساتھ ہو نافع ہے اور دہنیہ بہونا ہوا ...
باز رکہتا ہی اور طبع کو خشک کرتا ہی اور معدہ گرم کو مفید ہی اور منی کو خشک کرتا ہی اور قوت باہ کو مضر ہے
اور بارہ تولہ پانی اوسکا غشی لاتا ہی اور نہایت ضرر پہونچاتا ہے کوک یعنی کاہو سرد اور تر ہی دوسرے
درجہ مین غذا اوسکی بہتر جملہ بقولات سے ہے اور جلد ہضم ہوجاتا ہی اور مخالف پانیون کے ساتھہ کاہو
نوش کرنا مضرت اونکی باز رکہتا ہی اور اگر درمیان شراب خوری کے کہائین تو تکلیف مستی کی رفع
کریگا اور پیاس کو بجہاتا ہی اور حرارت معدہ اور سوختگی کو کہ حرارت آفتاب سے ہو سودمند ہی اور بہونا کہانی
کی پیدا کرتا ہے اور پانی اوسکا گرم ورمونکو نافع ہی اور تخم کاہو منی کو خشک کرتا ہی اور شہوت جماع کو

سسر ظاہر ہو اور زبان ورم قبول کرے اور بدن پر پھنسیاں عجیب و غریب ظاہر ہوں تو موت نزدیک ہوگی اور
اگر تپ کی حالت میں سر پہلو و تکیہ پھیرنا اختیار کریں اور آنکھوں میں حرکت ہموار ظاہر ہو تو انتظار کرنا چاہیے
کہ ایک حالت اس بیمار پر نئی بعارض ہوگی اسلیئے کہ وہ دلیل اس بات کی ہے کہ پھر کنپٹی کے مقام پر کوئی ورم اور تفتیح
اور اگر کوئی شخص بیمار ایسا نا طاقت ہوگیا ہو اور سانس پے درپے چلتی ہوا عارض ہووے تو موت نزدیک
ہوگی چار گھنٹہ سے زیادہ زندہ نرہیگا اور اگر صاحب تپ محرقہ کا یکایک تپ اوتر جاوے بغیر اس بات کی کہ کوئی بحران
ظاہر ہوا ہو استفراغی یا انتقالی اور بغیر اس بات کی کہ ساتھ تپ اوترنے کے تسکین کی ہو یا بیمار ایک طرف سے
طرف دوسری ہوا کے گیا ہو اور نبض سریع نہو تی ہو بلکہ آہستہ ہو تو حکم کرے کہ یہ بیمار جلد مر جائیگا اور جو کسی شخص کو
تپ آوے اور اتفاقیہ دل تڑپنا شروع ہووے اور طبع بغیر کسی سبب کے خشک ہو تو وہ آدمی جلد مر جائیگا اور اگر پیشاب
کسی آدمی کا پہلے سفید آتا ہووے اور پھر زرد ہو جائے اور جھاگ بھی اور رہ کی معلوم ہوتے ہوں علامت بد کی

## کی ہے دریافت کرنا نشانیونکا حالات گونا گون کہ بیمار و نپر ظاہر ہوتی ہین

جو نشانیاں کہ اگلے حکیموں نے بیان کی ہین قیاس دور از اور سوچنا خیلی دشوار ہے چنانچہ کہا ہے کہ اگر کسی شخص کی
گردن کی رگوں پر کہ عربی میں ورید کہتے ہین چند پھنسیاں کدو کی مانند نکلیں یا حصبہ کی طرح اور بیمار کو خواہش
مٹھائی کی بہت ہو اور ایک مقام پر کہا ہے کہ خواہش بیمار کو ترش ہو تو یقین کرلینا چاہیے کہ وہ آدمی آٹھویں روز
مر جائیگا اور اگر بائین کنپٹی پر سرخ اور سخت پھنسیاں نکلیں اور تپش شدید گردن میں غلبہ کرے تو مریض اوسکا چوتھے
دن مر جائیگا اور اگر کسی شخص کے آنکھ کے تلے چند پھنسیاں مسور کی مانند نکلیں اور مٹھائی کی آرزو کرے دسویں دن
مر جائیگا اور اگر کسی شخص کو ساتھ تپ کے یا بغیر تپ کے ورم اور زخم ظاہر ہوں اور عقل بھی اوسکی جاتی رہے تو وہ
آدمی جلد مر جائیگا اور اگر کسی آدمی کے موںھ یا بدن پر کسی طرح کی نکلے اور رونگٹے اور حب دل ظاہر ہو ناک بھی
کھجلاوے تو وہ بیمار دوسرے یا تیسرے دن مر جائیگا اور اگر کسی شخص کے چند پھنسیاں دانہ انگور کے برابر نکل آویں اور گرد اگرد
اون پھنسیونکی سیاہی ہو تو مریض اوسکا جلد مر جائیگا اور علامت اوسکی مرگ کی یہ ہوگی کہ سر و سینہ پر پسینہ بہت آویگا باب تیسرا

## اس مضمون میں ہے کہ نشانیون میں سے کون سی زیادہ ہے اور اعتماد کس پر زیادہ کرنا چاہیے

دلالت آنکھ کی اوپر علت کے سب سے زیادہ قوی ہے اس وجہ سے کہ صافی ہے کہ رنگ جس خلط کا کہ اوسمین ملتا ہے ظاہر
ہوتا ہے اور دلالت رنگ زبان کی اگرچہ کمتر اوس سے ہی ہے اسلیئے کہ اوسمین بڑی رگین ہین اور گوہر اوسکا
متخلخل ہے مانند اسفنج یعنی ابر مردہ کی پس جو مادہ کہ ان آتا ہے جلد قبول کرتا ہے اور رنگ اوسکا جلد اختیار کرتا ہے
اور اگر زبان خشک اور کھردری ہو دلالت کریگی کہ معدہ اور جگر میں کوئی ورم عفونی ہے اور اگر سفید ہو دلیل
سردی معدہ اور جگر کی ہے اور دلیل اس بات کی کہ معدہ میں بلغم بہت ہے اور گاہے دلیل یرقان کی بھی ہوتی ہے اور

آرزوی زبان کی دلالت قوی نہین ہی اسلیے کہ کبھی موافق خلط کی چیزونکی خواہش کرتی ہی اور کبھی برخلاف اوسکی
آرزو کرتی ہی اور دلالت پیشاب کی قوی ہی اسلیے کہ خلطین رگونمین ہوتی ہین اور پانی رگونسی مثانہ مین آتا ہی اسسبب سے
دلالت اوسکی رنگ اور قوام کی نہایت قوی دلالت ہی اس بات پر کہ بدن مین کون خلط غالب ہی اور خواب دیکھنا
بھی دلالت کرتا ہی اوپر خلطون کی خاصةً کہ ایک مدت تک ایک ہی طرح کی خواب نظر آئے اور اوسمین کچھہ اندیشہ اور
کچھہ کلام نہو جیسے دیکھنا خواب مین باران اور تجلی اور جاری کا غلبہ بلغم پر دلالت کرتا ہی اور دیکھنا آگ اور تیز گرمی کا
صفرا کی غلبہ پر دلالت کرتا ہی اور دیکھنا باغات اور شہرون اور غذاؤن نفیس کا خون کی غلبہ پر دلالت کرتا ہی اور دیکھنا
دھوان اور اندھیری اور خرابہ اور خوفناک چیزونکا غلبہ سودا پر دلالت کرتا ہی **باب چوتھا درازی بیماریونکی
نشانیونمین سے** درازی بیماریون کی نشانیان بارہ ہین ایک غلیظ ہونا خلط کا دوسرے ضعیف ہونا
ہضم معدہ کا تیسرے ظاہر ہونا اثر پکنی مواد کا چوتھے ظاہر ہونا گاڑھا پن پیشاب مین خاصةً اگر بیماری گرم ہو پانچوین نبض
عظیم اور دروی بیمار گرم اور سر پہلوون کی بازناک ہونا چھٹے ظاہر ہونا بحران کی نشانیونکا مواد کے پکنے سے پہلے
اور ضعیفی قوت بدون نشانیون بد کے ساتوین یہ کہ نشانیان دشواری بحران کی ظاہر آوین اور منفعت اور مضرت
کچھہ نہ معلوم ہو آٹھوین احتلام بہت عارض ہونا خاصةً اول بیماری مین نوین پسینہ کی کثرت دسوین گاڑھا
سرخ کہ چالیس دن تک سرخ رہی نشان درازی مرض کا ہوگا بالجملہ احوال پر قوت اور عمر اور فصل سال اور مزاج
اور حال پر بیماری کی حرکتون اور اوسکی وقتون پر نگاہ کرنا چاہیے اور موافق اوسکی حکم کرنا چاہیے **باب پانچوان
اون نشانیونمین ہی جو تندرست آدمی سی ظاہر ہوتی ہین اور نشان دیتی ہین کہ
کوئی بیماری ہونیوالی ہے** جسوقت کہ خفقان تندرست آدمی کو ہمیشہ رہی خوف اس بات کا ہوگا کہ
وہ آدمی ناگہانی موت مین کسی دن ہلاک ہوگا تدبیر اوسکی قوی کرنا دل کا اور نگاہ رکھنا قوت طبیعت کا ہے
اور جسوقت کہ دوار اور کابوس کی بیمار ہمیشہ رہی تو خوف اس بات کا ہی کہ انجام کو مرگی یا سکتہ ہو جائیگا تدبیر پاک
کرنے دماغ کی چاہیے رطوبتون غلیظ سی اور جسوقت کہ تمام جسم مین اختلاج ظاہر ہووی خوف تشنج اور خوف سکتہ
ہو جانیکا ہی تدبیر تنقیہ بلغم کی ضرور ہی اور جسوقت کہ ایک جانب چہرہ کی ہمیشہ اختلاج کریگی یعنی خود بخود پھڑکے تو
انجام کو لقوہ ہوگا دماغ بلغم غلیظ سی پاک کرنا چاہیے اور جسوقت کہ حواس کسی آدمی کی کند ہو جائین اور حرکتین
گرانی سی بدشواری کرے اور اعضا پر بوجھ معلوم ہوتا ہو تو خوف عارض ہونی فالج کا ہی بدن کو بلغم سی پاک کرنا چاہیے
اور جسوقت کسی شخص کا چہرہ اور آنکھین سرخ رہتی ہون اور پانی آنکھ سی بہتا ہووی اور روشنی دیکھنی خوش نہ آوی
اور اندھیری کو دوست رکھی خوف عارض ہونی سرسام کا ہی تدبیر فصد اور دستونکی کرنی چاہیے اور جسوقت کہ بغیر کسی
سبب کی کسی آدمی کو کوئی غم اور خوف دلمین قائم ہووی اور وحشت غالب رہی تو خوف پیدا ہونی مالیخولیا کا ہی دماغ کو

سوختہ خلطون سی پاک کرنا چاہیی اور جسوقت کہ مونھہ سرخ اور ممتلی ہو اور ساتھہ سرخی کے طرف تیرگی کی میلان کری
خوف حادث ہونی جذام کا ہوگا بدنکو خلطون بد سی پاک کرنا چاہیی اور جسوقت کہ بدن گران ہو اور رگین بھری ہوئی
ہون تو خوف پھٹنی کسی رگ کا یا خوف حدوث سکتہ او خوف ناگہانی موت کا ہوگا تدبیر فصد اور مسہل کی کرنی چاہیی
اور اگر کسی آدمی کی چہرہ اور پشت چشم اور اطراف یعنی ہاتھہ پاون پر کسی نوع کا تہبج ظاہر ہووی تو خوف عارض ہونی
استسقا کا ہوگا جگر کی اصلاح لازم ہی اور اگر کسی کا پیشاب اور گوہ نہایت گندہ ہو بدتر عادت سی نشان عفونت کا ہوگا
اور خوف اس بات کا رہیگا کہ انجام کو تپ اور کسی طرح کی اور بیماری حادث ہوگی اور معلوم کرنا چاہیی کہ گندہ ہونا
پیشاب کا قوی زیادہ ہی نشان دینی مین عفونت سی بہ نسبت گندہ ہونی براز کی اور جسوقت کوئی آدمی اپنی بدن مین
ماندگی اور اعضا شکنی پاوی اور باوجود اوسکی بھونک کھانی جاتی رہی ہو تو خوف عارض ہونی تپ کا ہوگا اور حادث
ہونی بیماری کا اور جسوقت کہ عادتین طبعی اور ناطبعی کسی آدمی کی حال معہود سی پھر جاتین تو خوف پیدا ہونی مرض کا ہوگا
اور عادتین طبعی مانند بھونک کھانی کی اور خواہش جماع اور سونا اور جاگنا اور پسینہ اور جاری ہونا پیشاب کا اور اجابت
طبع اور خواب دیکھنا اور سوای اونکی اور باتین ہین پس جسوقت کہ ان عادتون مین سی ایک پھر جاتی یا وہ نشان کسی
بیماری کا ہوگا اور جسوقت کہ درد سر یا درد نیمہ سر پیوستہ رہی خوف انتشار اور اوترنی پانی کا ہوگا اندر آنکھہ کی اور اگر سامنی
آنکھہ کی خیالات مانند پشہ کی یا مثل نقطہ ابر سیاہ کی سامنی آنکھہ کی ظاہر ہون اور آنکھہ خیرہ ہووی تب بھی خوف اوترنی
پانی کا ہی آنکھہ مین اور جس کسی کی کہ داہنی پہلو مین کچھہ گرانی اور خلش کی معلوم ہووی نشان کسی آفت کا ہی اندر جگر کی
اور اگر کوئی آدمی پشت اور تہیگاہ مین گرانی پاوی اور حال پیشاب کا عادت سی پھر جاتی نشان آفت کا ہوگا اندر گردہ کی
اور جسوقت کہ طبع اجابت کری اور ثفل کچھہ رنگ ندیوی یا ہم رنگ ہو نشان سدہ کا ہوگا اور خوف عارض ہونی یرقان کا
اور اگر کسی کی پیشاب مین جلن ہمیشہ رہی تو خوف زخم مثانہ کا ہوگا اور جو کسی کی بھونک جاتی رہی ہو اور قی آتی ہو اور شکم کی
نفخ تکلیف دیتا ہو اور ہاتھہ پاون درد کرین تو بالضرور انجام کو قولنج عارض ہوگا اور کھجلانا مقعد کا اگر بسبب کرم خوردی
نہو جسوقت کہ ہمیشہ رہی خوف حدوث بواسیر کا ہوگا اور کثرت دلونکی مقدمہ دبیلہ یا عارض ہونی بڑی سولی کا ہی اور داد
بہت جسم پر ہونا مقدمہ برص سیاہ کا ہی اور چھیپ مقدمہ برص کا ہی

## باب چھٹا اسباب مرگ کی شناخت مین ہی

اسباب مرگ کی تین طرح کی ہین ایک تباہ ہونا مزاج دل کا دوسری تحلیل کو قبول کرنا قوت کا تیسری پژمردہ
ہونا اور بجھنا حرارت غریزی کا لیکن جو کہ مزاج کو تباہ کری اور قوت کو تحلیل ساقط کری چار چیزین ہین ایک درد شدید
دوسری مزاج مفرد تیسری کوئی مزاج غریب مانند مزاج زہر کی چوتھی بند ہونا سانس کی راہ کا چنانچہ صاحب مرض سینہ اکثر
بیٹھہ ہو جانی سی سانس کی راہ کی مر جاتی ہین اور اسی سبب سی اس علت مین لازم ہی کہ بیمار کو اوندھا نہ سونی دیوین اسلیے کہ اوندھا
سونا حلق کو خشک کرتا ہی

## باب ساتوان مرگ کی اسباب کی شناخت مین ہے تپ کی نوبتوں مین

جو بیمار کہ ابتدای نوبت تپ مین یا وقت زیادہ ہونے تپکے مرتے اکثر وہ تین ہونگی کہ سبب جنکا کسی طرح کا ورم ہوگا
اعضای اندرونی مین یا بیماریون شدید مین کہ مواد جنکا نہایت بد ہو اور طبیعت حرکت اونکی سی شکست کھاتی خاصۃ
اگر قوت ضعیف ہو اور حال طبیعت کا ساتھ مادہ کی مانند تھوڑی سی آگ کے ہوتا ہی کہ بہت لکڑی کی اندر جسے جاتی ہے
یا مانند اوس آدمی کے کہ جسکا گلا گھونٹین اور وقت انتہای تپ مین بھی اکثر بیمار مرتے ہین بسبب ہزیمت طبیعت کی
مواد مرض سی اور بنا بر وقت انحطاط یعنی گھٹنی نوبت تپ کے بھی مرتے ہین لیکن وقت انحطاط مین نہین مرتے ہین
مگر سبب قوی سی کہ اتفاقیہ عارض ہو جیسی کوئی حرکت قوی یا بہت دستونکا آنا یا خشم عظیم یا کوئی سبب اور اسباب
نفسانیہ اور بدنیہ سی کہ بہت قوی ہو پہلے پسینہ کے رنج بیمار پر آویگا پھر مر جائیگا اور ابلہ مین بھی اکثر انحطاط کی وقت بیمار مرتے ہین
کہ اکثر اوس وقت مین پسینہ سرد اور ناہموار آتا ہی یا سر اور سینہ اور گردن سی تنہا پسینہ جاری ہوتا ہی اور تیز بیماریون مین کہ
صعب اور کشندہ ہون اوسی دن مر جاتا ہی اور بیماریون اور محرقہ تپون مین اور جو مشابہ اونکی ہین وقت انتہای تپ
مین اکثر مرتے ہین اور نشان موت کا یہ ہی کہ عقل شوریدہ اون بیماریون مین ہوگی اور غنودگی اور ضعف ظاہر ہوگا
پھر درد سر اوٹھیگا اور آنکھ تاریک ہوگی اور دل مین درد اوٹھیگا اور بیمار بیقرار ہوگا اور بلغمی تپون مین اول نوبت تپ
مین بیمار مر جائیگا اور نشان اوسکی موت کا یہ ہوگا کہ جاڑا بڑھتا جائیگا اور بدن گرم نہوگا اور نبض ضعیف اور متفاوت ہوگی
اور کسلانی اور سبات بیحد ہوگی بالجملہ موت بیمار کی اسدن اور اوس ساعت ہوگی کہ جب وقت نوبت تپ



مین عوارض مرض شدت کرینگے اور اگر ابتدای نوبت یا وقت تزاید یا وقت انتہای نوبت نشانیان
بد نہ ظاہر ہون تو کمتر ڈرنا چاہیے اور اگر اون اوقات مین بد ظاہر ہون حکم
کرنا چاہیے کہ بیمار مر جائیگا تمام ہوئی کتاب چوتھی ذخیرہ
خوارزم شاہی سے اب شروع ہوتی ہے
کتاب پانچوین ہو المستعان

تمت

